بسم اللہ الرحمن الرحیم ۰

۱۲۱




ہفتہ وار

# بشیر و نذیر

ترتیب




مدیر

سید علی عباس موسوی





جلد (۱) ★ شمارہ (۳)

قیمت فی شمارہ: ایک روپیہ، سالانہ ۵۰ روپے

رجسٹرڈ نمبر 47283/20/5/AL/88.TC

# اداریہ

اللہ کے نزدیک صرف اسلام ہی دین ہے (ان الدین عند اللہ الا اسلام) رسولؐ مقبول نے کامل دین پیش کیا جسمیں، قانون، معاشرہ، اخلاق، فلسفۂ عمل، اور امر بالمعروف و نہی عن المنکر و عبادات پر مشتمل ہے اور اسلام نے انسان کو اعلیٰ اقدار کے زیور سے سنوارا تاکہ وہ فرد کی صلاح و فلاح پر توجہ دے اور فرد اور قوم کی تعمیر کرے اللہ کو حاکم مانے اور شریعت محمدیؐ پر عمل کرے اور قومیت و رنگ و نسل کے فلسفہ کو مسترد کرے۔

یقیناً بصیرت سے کام لیکر انسان اسلام کے ذریعہ حرکت بیداری احساس اور خود اعتمادی پیدا کر سکتا ہے۔

پروردگار عالم نے دیگر عبادتوں کے علاوہ حج کو صاحبان استطاعت پر واجب گردانا مگر حج کے ارکان کی ادائیگی کے دوران کسی فرد کو برتری یا عظمت نہیں دی بلکہ ایک مقام ایک وقت اور ایکساں لباس کی پابندی کے ذریعہ بتادیا کہ خدا کے نزدیک ایام حج میں خدا کے شہر میں سب برابر ہیں احکامات کی پابجائی میں امیر و غریب میں کوئی فرق نہیں کسی کو مارنے، برا بھلا کہنے کا اختیار نہیں بلکہ خواہشات کو ترک کرکے، ریت پر پیشانی خم کرکے، توبہ، مناجات، طلب مغفرت، امید عطا، سب سے دوری اور اللہ سے قربت کے ذریعہ حج میں جو منازل مسلمان طے کرتے ہیں وہ کہیں نہیں ملتے گویا حج میں اسطرح تزکیہ نفس کی عملی تعلیم دی جاتی ہے۔

حج سے واپسی پر یقیناً ہر مسلمان کو رسولؐ مقبول کا وہ آخری حج یاد آتا رہیگا جو ۲۳ سالہ محنت و مشقت کے بعد بجالاکر رسولؐ اکرم واپس ہو رہے تھے اور جب ۱۸ ذی الحجہ ۱۰ھ کو یہ قافلہ غدیر خم پر پہونچا تو ارشاد پروردگار بموجب قرآن ہوا۔

"اے رسولؐ پہونچادو اس امر کو جو تم پر نازل کیا گیا ہے اگر تم نے یہ نہیں پہونچایا تو گویا تم نے کار رسالت ہی انجام نہ دیا اللہ تم کو لوگوں کے شر سے محفوظ رکھے گا"

اس وحی کے نازل ہوتے ہی رسولؐ نے قافلہ کو روکا جو آگے تھے انہیں واپس بلایا اور جو پیچھے تھے انکا انتظار کیا اہتمام نماز ہوا حسنینؑ کو بازو اور علی مرتضیٰؑ کو اپنے سامنے کھڑا کیا حمد و ثنا الٰہی کے بعد اپنے رحلت کی خبر سنائی گمراہی سے نجات پالے کتاب خدا اور اہلبیتؑ سے منسلک رہنے کی تاکید کی اور پھر اپنی رسالت اور مولائیت کا اقرار لیا اور حضرت علیؑ کو ہاتھوں پر بلند کرکے کہا کہ "مَن کُنت مولاہ فھذا علی مولاہ" یعنی میں جسکا مولا ہوں یہ علیؑ بھی اسکا مولا ہے اور دعا کی پروردگار دوست رکھ اُسے جو علیؑ کو دوست رکھے اور دشمن رکھ اس سے جو علیؑ سے دشمنی رکھے مدد کر اُسکی جو علیؑ کی مدد کرے اور چھوڑدے اسکو جو علیؑ کا ساتھ چھوڑ دے، اور اپنے خطبہ میں تمام حاضرین کو حکم دیا کہ وہ اس اعلان کو قیامت تک آنیوالوں کو پہنچادیں۔ جب یہ اعلان ہوا تو آیت نازل ہوئی کہ آج دین کامل ہوگیا رسالت کی تکمیل ہوئی اور نعمتیں تمام ہوئی اور اسکے بعد حضرت علیؑ، ابن ابی طالبؑ کو ایک خیمہ میں بٹھوایا تمام مسلمانوں کو حکم دیا کہ وہ حضرت علی کی خدمت میں جائیں اور ایک ایک جماعت سلام و بیعت کرے اس موقع پر مسلمانوں نے بیعت کی مبارکباد دی اور کہا کہ مبارک ہو مبارک یا علیؑ آپکو کہ آج سے آپ ہمارے اور ہر مومن و مومنہ کے مولاؑ ہوگئے۔

[اس واقعہ کو مسند امام احمد جلد ۴ تاریخ حبیب السیر جلد ۱، ۳، معارج النبوت رکن چہارم ماکنز العمال جلد ۸ ریاض نضرہ جلد ۲ مسند ابوداود۔ تاریخ طبری ابوالفداء صواعق محرقہ روضۃ الاحباب تفسیر در منثور تفسیر فتح البیان وغیرہ میں نقل کیا گیا ہے۔]

یہ اعلان غدیر حضرت علیؑ کی اُن خدمات کا جو اُنہوں نے دعوت ذوالعشیرہ سے لیکر مسجد کوفہ میں شہادت تک مسجد میں راستوں پر مدینہ میں مکہ اور جنگوں اور انجام دی اُنکا گویا ظاہری اعتراف تھا۔ اور مسلمانوں کو صراط مستقیم پر گامزن رکھنے کیلئے یہ اعلان رسالت بحکم خدا ہوا۔ لہٰذا ہر مسلمان کو چاہیئے کہ احکام خدا اور رسولؐ کی روشنی میں حضرت علیؑ ابن ابی طالبؑ کے عمل کو اپنے لئے مشعل راہ بنالے تاکہ اسکی زندگی اسلامی اصولوں کے آئین کے مطابق حقانیت کے زیر سایہ بسر ہو۔

ہم عید غدیر کے اس مبارک موقع پر دلی مبارکباد پیش کرتے ہیں اور دعا کرتے ہیں اس اعلان غدیر پر صدق دل سے عمل آوری کا ہم میں جذبہ پیدا ہو۔

نوٹ۔ قارئین سے امید ہیکہ وہ اپنی رائے اور اہل قلم حضرات اپنے مضامین سے ہماری ہمت افزائی کرینگے۔ اپنی رائے یا چندہ روانہ فرماتے وقت سلسلہ نمبر کا حوالہ ضرور دیں۔

(ادارہ)



سید علی عباس موسوی کی ادارت میں سرور آفسٹ پرنٹنگ پریس حیدرآباد میں چھپ کر ہفتہ وار خیبر نذیر 13-6-822/1 لنگر حوض حیدرآباد اے پی پن کوڈ نمبر ۵۰۰۰۰۸ سے شائع کیا۔

آیت اللہ العظمیٰ منتظری
ترجمہ: جناب ممتاز علی

# معرفتِ خدا

عالم مادہ (ناسوت) اتنا کمزور ہے کہ اس میں لغزندگی پائی جاتی ہے اور یہ حرکت اسی لغزندگی کا اثر ہے اور لغزندگی معلول کا نقص ہے اسی لئے عالم مادہ ارتقاء اور رفتہ رفتہ ترقی و کمال تک پہونچنے کا محتاج ہوتا ہے لیکن عالم مجردات میں کوئی کمی نہیں پائی جاتی وہاں جو کچھ ہے وہ کمال ہی کمال ہے۔

لہٰذا زمانہ، عالم مادہ سے متعلق ہے اس عالم مادہ سے جسمیں حرکت پائی جاتی ہے اور خدا، خالق زمانہ و مادہ وحرکت ہے اس وجہ سے اس کی ذات اقدس میں زمانہ کا گذر ناممکن ہے۔

مرحوم سید حبیب اللہ خوئی شرحِ نہج البلاغہ کی گیارہویں جلد میں اس مناسبت سے امام جعفر صادق علیہ السلام سے ایک روایت نقل فرماتے ہیں۔ ہم متن روایت نقل کررہے ہیں۔

"روی فی البحار عن التوحید والامالی عن ابی بصیر عن ابی عبداللہ الصادق علیہ السلام قال: ان اللہ تبارک وتعالیٰ لا یوصف بزمان ولامکان ولاحرکۃ ولا انتقال ولاسکون بل ھو خالق الزمان والمکان والحرکۃ والسکون والانتقال"

ابوبصیر امام جعفر صادق علیہ السلام سے نقل کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا: خداوند عالم زمان ومکان وحرکت وسکون وانتقال سے متصف نہیں ہے بلکہ وہ ان تمام چیزوں کا خالق ہے۔

## زمانہ انسان اور جسم کا خاصہ ہے۔

"لاتصحبہ الاوقات" کوئی بھی زمانہ، چاہے وہ ماضی ہو حال ہو مستقبل ہو خدا کی معیت اور مصاحبت میں نہیں ہے ___ ہم اکثر یہ کہتے ہیں کہ 'خدا ہمیشہ ہے' یہ صرف اس لئے کہتے ہیں کہ ہم خود زمانہ میں زندگی بسر کررہے ہیں لہٰذا مجبوراً ہم یہ جملہ اپنی زبان پر جاری کرتے ہیں ورنہ لفظ "ہمیشہ" کا اس مقام پر کوئی زمانی معنی نہیں ہے ___ یہاں لفظ 'ہمیشہ' کا مطلب یہ ہے کہ خدا کی ذات میں فنا نہیں ہے اور زمانہ کی معیت بھی نہیں ہے اس لئے کہ زمانہ اس عالم مادہ کا امتیاز ہے زمانہ وجود انسان کا ایک رخ ہے انسان کی خصوصیات اور شان میں سے زمانہ ہے۔ جس طرح انسان کا امتیاز ہے کہ وہ ایک طول وعرض وعمق رکھنے والا جسم ہے، جس طرح انسان کا امتیاز یہ ہے کہ وہ پوست اور رنگ رکھتا ہے اسی طرح اس کی ایک خصوصیت ایک شان اور ایک رخ زمانہ بھی ہے۔ لیکن زمانہ اس کا تدریجی پہلو ہے۔

اسی وجہ سے صدر المتألہین اسفار میں تحریر فرماتے ہیں کہ ہر جسم میں دو امتداد پائے جاتے ہیں۔

۱۔ امتداد زمانی      ۲۔ امتداد مکانی

درحقیقت انسان میں چار امتداد پائے جاتے ہیں، ایک تو زمانہ ہے اور دوسرے تین امتداد، یعنی طول وعرض وعمق کو صدر المتألہین سمیٹ کر "امتداد مکانی" کے نام سے یاد کرتے ہیں۔

## "ولاترفدہ الادوات"

آلات اور اوزار اس کی مدد نہیں کرتے۔

خدا، اوزار یا آلہ کا محتاج نہیں ہے۔ بس اس کا ارادہ ہی چیزوں کو وجود میں لانے کیلئے کافی ہے، محض اس کے ارادہ سے ساری چیزیں زیور وجود سے آراستہ ہوجاتی ہیں ___ انما امرہ اذا اراد شیئا ان یقول لہ کن فیکون (سورہ یٰس/۸۲)۔ چونکہ تمام اوزار اور آلات مخلوق خدا ہیں اس لئے خدا ان سے بے نیاز ہے۔

۲

## سبقتِ تکوینی

### سبق الاوقات کونہ

وجودِ خدا زمانوں سے پہلے ہے

خدا کا وجود ماضی، حال، مستقبل تمام زمانوں سے پہلے ہے لیکن یہ سبقت ___ سبقتِ زمانی ___ نہیں ہے بلکہ یہ سبقت۔ سبقتِ تکوینی ___ اور علت ومعلولی سبقت ہے۔

سبقتِ زمانی: جیسے کوئی کہے کہ ہمارے آباء واجداد کو ہم پر یا ہمارے باپ دادا اور ہماری اولاد کو فلاں پر سبقت حاصل ہے۔ یا فلاں تو اس کی اولاد اور اس کے پوتوں پر پوتوں پر سبقت حاصل ہے تو یہ سبقت 'سبقت زمانی' ہے خط میں اس مقام پر یہ سبقت مراد نہیں ہے۔

سبقتِ تکوینی: آپ آئینہ میں اپنے عکس پر غور کریں۔ آپ جب تک آئینہ کے سامنے کھڑے رہیں گے آپ کا عکس اسمیں نظر آئے گا۔ یہاں آپ کی ذات آپکے عکس پر سبقت رکھتی ہے۔ اس سبقت کو "سبقتِ تکوینی" یا علت ومعلولی سبقت کہتے ہیں یعنی جب تک آپ آئینہ کے سامنے نہ ہوں گے آپ کا عکس آئینہ میں نہیں دکھائی دے گا۔

۲۔ وہ قوی نور جو صحن خانہ میں ہوتا ہے اسی کا جلوہ کمروں میں نظر آتا ہے۔ وہ قوی نور ان جلووں کی بہ نسبت سبقت رکھتا ہے لیکن سبقت کا مطلب سبقت زمانی نہیں ہے۔ چونکہ یہاں سرے سے زمانہ ہی نہیں ہے، یہاں جو کچھ ہے وہ نور قوی اور اس کا کمروں میں بکھرنے والا جلوہ ہے اگر وہ نور نہ ہوتا تو کمروں میں جلوہ بھی نہ ہوتا۔

۳۔ آگ جلاتی ہے لہٰذا آگ حرارت پر سبقت رکھتی ہے۔ لیکن یہاں بھی سبقت زمانی نہیں ہے بلکہ سبقتِ علی ومعلولی ہے۔ اس لئے کہ حرارت، آگ کا معلول ہے۔ اس سبقت کو "سبقت شیئی وفیئی" بھی کہتے ہیں۔ یعنی کسی چیز کی سبقت اور اس کا سایہ۔ یہاں گویا حرارت آگ کا سایہ اور پرتو ہے۔ اسی طرح آئینہ میں جو آپ کا عکس نظر آتا ہے وہ آپکا سایہ اور جلوہ ہے یہ سایہ واقعی سایہ نہیں ہے یہ آپ کے سایہ کی طرح ہے۔ لہٰذا اس کو سبقت "شیئی وفیئی" کہتے ہیں۔

بنابرایں زمانوں پر خدا کی سبقت، سبقت علی اور معلولی ہے۔ اس لئے کہ تمام زمانے مخلوق اور معلول خدا ہیں خدا کے یہاں دراصل کوئی زمانہ ہی نہیں جس کی وجہ سے سبقت زمانی ثابت ہوسکے!

### "والعدم وجودہ"

خدا کا وجود عدم پر سبقت رکھتا ہے۔

دنیا کے تمام موجودات پہلے نہیں تھے خدا نے ان کو پیدا کیا عدم سے وجود میں لایا۔ یہ اس اعتبار سے خدا سے متاخر ہیں اور تمام موجودات معلول ذات خدا ہیں لہٰذا مولاؑ نے جو یہ فرمایا ہے کہ "خدا عدم پر سبقت رکھتا ہے" تو اس کے معنی یہ ہیں کہ وہ تمام موجودات عالم پر سبقت رکھتا ہے۔

## ابتدا ___ زمانہ کی خصوصیت ___ ہے۔

### "والابتداء ازلہ"

خداوند عالم کی ازلیت تمام موجودات کی ابتدا پر مقدم ہے

دنیا کے تمام موجودات چونکہ زمانہ رکھتے ہیں اس لئے ان کی ابتدا بھی ہے مثلاً اگر آپ کی عمر ستر سال کی ہو تو اس کا مطلب یہ ہے کہ آپ ستر سال پہلے نہیں تھے یا آپ کے والدین مثلاً ایک سو بیس سال پہلے نہیں تھے۔ غرضکہ ہر چیز کی ایک ابتدا ہے لیکن خدا کی کوئی ابتدا متصور ہی نہیں ہے ___ اس لئے کہ وہ موجود ازلی ہے ___ ازلی یعنی وہ موجود جہاں ابتدا ہی نہیں ہے جس طرح ابدی ایسے موجود کو کہتے ہیں جس کی انتہا نہ ہو۔ سرمدی ایسے موجود کو کہتے ہیں جس کا نہ اول ہو نہ آخر ہو (اسی طرح ازلی وہ موجود ہے جسکی ابتدا نہ ہو)

لہٰذا خدا جو ازلی ہے اس کو ان تمام موجودات پر سبقت حاصل ہے جن کی کوئی ابتدا ہے۔ اس کی ازلیت، موجودات حادث کی ابتدا سے مقدم ہے۔

ابتدا اور انتہا زمانہ کی خصوصیت ہے چونکہ خدا کے لئے زمانہ کا تصور ہی نہیں ہے۔

اس لئے اس کے یہاں ابتدا اور انتہا بھی نہیں ہے اور قرآن میں جو یہ ذکر آیا ہے کہ "ھو الاول و الآخر و الظاھر و الباطن" تو یہاں اول اس معنی میں نہیں ہے کہ وہ زمانے کے اعتبار سے اول ہے بلکہ یہاں مراد یہ ہے کہ خدا ازلی ہے اور تمام موجودات اسی واجب الوجود کے معلول ہیں۔

یہاں تک اس عمیق خطبہ کے پہلے حصہ کی حتی الامکان تفسیر بیان کی گئی اب انشاءاللہ آئندہ دوسرے حصہ کی تفسیر اور توضیح پیش کی جائے گی۔

## بتشعیرہ المشاعر عرف ان لا مشعر لہ

اس نے احساس و شعور کے مرکزوں کو ایجاد کیا ہے۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ وہ خود احساس و آلاتِ شعور نہیں رکھتا۔

میں اس سے پہلے بھی عرض کر چکا ہوں کہ جہاں تک ممکن ہے میں اس بات کی کوشش کرتا ہوں کہ درس لوگوں کی فہم کے مطابق اور آسان ہو لیکن چونکہ اصل مسئلہ ہی مشکل ہے اس لئے خود آپ حضرات کو بھی غور و فکر سے کام لینا چاہئے اگر اس سلسلہ میں آپ تشنگی محسوس کریں تو میں معذرت کا طالب ہوں۔

## ادراک کے مراکز

روح و نفسِ انسان ایسا موجود ہے جو مادی نہیں ہے (جیسا کہ گذشتہ بحثوں میں ثابت کر چکے ہیں) مادہ سے مجرد ہے۔ اگر نفس و روح عالم مادہ سے رابطہ پیدا کرنا اور عالم مادہ کی اطلاعات حاصل کرنا چاہیں تو یہ رابطہ مخصوص حواس کے ذریعہ قائم ہو سکتا ہے —— جیسے باصرہ —— قوت باصرہ کا مرکز آنکھ ہے۔ چیزوں کا عکس پہلے آنکھ کی پتلی پر پڑتا ہے اور پھر اعصابِ چشم کے ذریعہ انسان کے دماغ تک منتقل ہو جاتا ہے۔ منتقل ہونے کا یہ منظم عمل مقدمہ بنتا ہے تاکہ نفس انسان دیکھی جانے والی چیزوں کو دیکھ سکے۔

اسی طرح سنی جانیوالی آوازیں لہروں کی شکل میں ہوا میں بکھرتی ہیں، وہ قوت سامعہ کے ذریعہ جس کا مرکز کان ہے، دماغ تک منتقل ہو جاتی ہیں اور انسان ان آوازوں کو سن لیتا ہے (درک کر لیتا ہے) چیزوں کی خوشبو، بدبو، قوت شامہ کے ذریعہ۔ لذتیں قوت ذائقہ کے سہارے۔ نرمی، سختی، حرارت، برودت اس قوت لامسہ کے سبب جو تمام بدن میں موجود ہے، منتقل ہو کر دماغ میں پہونچتی ہے اور مذکورہ بالا چیزوں کا ادراک ہو جاتا ہے ہاں یہ ضرور ہے کہ یہ حواس (لامسہ، باصرہ، سامعہ، ذائقہ، شامہ) خود درک نہیں کرتے بلکہ یہ ادراک کا مقدمہ ہیں جس طرح کیمرہ ادراک نہیں رکھتا اسی طرح آنکھوں کی قوت بصارت بھی ادراک نہیں رکھتی ادراک اس وقت ہوتا ہے جب چیزوں کا عکس آنکھوں پر پڑنے کے بعد منتقل ہو کر دماغ تک پہونچ جائے۔ دراصل دماغ (مغز) بھی ادراک نہیں کرتا اس لئے کہ وہ جسم ہے ادراک کرنے والا تو انسان کا نفسِ مجرّد ہے جو اس کے پس پشت موجود ہے۔ لیکن یہ نفس مجرّد عالم مادہ سے رابطہ پیدا کرنے کے لئے حواس خمسۂ ظاہری کا محتاج ہے۔ یہ حواس خمسہ جیسے آلات ہیں، نفس ان ہی کے سہارے عالم مادہ سے رابطہ قائم کرتا ہے۔ البتہ مرحوم صدر المتألہین ملا صدرا کا اس سلسلہ میں یہ نظریہ ہے کہ ابتدائی مرحلوں کو انجام دینے کے بعد قوت باصرہ کا کیمرہ اس تصویر کو دماغ تک منتقل کر دیتا ہے۔ اس وقت انسان کا نفس اپنے اندر اپنی تخلیقی قوت کے سہارے باہر سے آنیوالی صورت جیسی ایک صورت تخلیق کرتا ہے اور اسی صورت کا نفس ادراک کرتا ہے جس کو اس نے پیدا کیا ہے۔ باہر کے سارے آلات نفس کی تصویر کشی کے لئے مقدمہ بن جاتے ہیں تاکہ نفس اپنی دنیا میں باہر کی تصویر کے مشابہ تصویر بناتا ہے اور وہی تصویر براہِ راست قابل توجہ ہوتی ہے جو نفس میں بنتی ہے۔ اس تصویر کو مُدرَک بالذات اور خارج میں پائی جانیوالی تصویر کو مدرک بالعرض کہتے ہیں۔ مدرک بالذات وہ ہے جس کی ذات کو ہم براہ راست درک کرتے ہیں اور اس ذات کے درک کے نتیجہ میں خارج میں پائی جانیوالی چیز درک ہوتی ہے۔

بہر حال ان پانچوں (آنکھ، کان، ناک، زبان اور تمام بدن) حواس ظاہری کو جو انسان کے اعضاء و جوارح میں پائے جاتے ہیں مشاعر خمسہ کہتے ہیں۔ مشعر اسم مکان ہے۔ یعنی یہ حواس محل شعور ہیں یا یوں کہا جائے کہ یہ حواس وہ وسائل ہیں جن کے ذریعہ سے نفس انسان عالم خارج کا شعور و ادراک حاصل کرتا ہے۔

رہ گیا یہ سوال کہ انسان براہ راست بغیر حواس کی مدد کے عالم خارج کو کیوں نہیں درک کر سکتا؟ —— تو اس کا سبب یہ ہے کہ انسان چونکہ ایک کمزور وجود ہے، اگرچہ نفس انسان مجرد ہے، مگر ایسا ضعیف مجرد ہے جو حواس اور درک کرنے والے آلات کا محتاج ہے وہ ان ہی آلات کے سہارے باہر کی دنیا سے رابطہ پیدا کرتا ہے کیمرہ کے بغیر تصویر نہیں کھینچی جا سکتی یہ انسان کی مجبوری اور کمزوری ہے

## حواس کی خاصیتیں

یہ حواس چار خاصیتوں کے حامل ہیں:

۱۔ آپ چیزوں کے ادراک کے لئے حواس کے محتاج ہیں۔

۲۔ حواس میں اثر قبول کرنے کی صلاحیت ہوتی ہے یعنی جو عکس آنکھوں کے سامنے آتا ہے آنکھیں انہیں قبول کر کے محفوظ رکھتی ہیں۔

۳۔ چونکہ ان حواس کے مختلف شعبے ہیں اس لئے آپ کا علم کثرت کا حامل ہے۔

۴۔ مرکزِ شعور اجسام ہیں۔ قوت باصرہ خود بخود کسی چیز کو نہیں دیکھتی بلکہ آنکھوں کی مدد سے دیکھتی ہے۔ اسی طرح قوت سامعہ سننے میں کانوں کی محتاج ہے اور یہ سب جسم ہیں —— اسی طرح دوسری قوتیں بھی ہیں۔

یہ چاروں خاصیتیں نقص پر دلالت کرتی ہیں اور خداوند عالم نقص سے دور ہے لہٰذا حضرتؑ کے جملہ کا مفہوم واضح ہو گیا اور وہ اس طرح کہ خدا نے ہمارے لئے مراکز شعور پیدا کئے ہیں اس سے یہ سمجھ میں آتا ہے کہ خدا ہماری طرح کا شعور نہیں رکھتا یعنی خدا کا ادراک ایسا نہیں ہے کہ وہ آنکھ، کان، قوت ذائقہ، قوت شامہ یا قوت لامسہ رکھتا ہو۔ اس جملے سے، کیسے استدلال کیا جا سکتا ہے کہ خدا ہماری طرح کا شعور نہیں رکھتا؟ چونکہ خدا نے پانچ مراکز شعور ہم کو عطا کئے ہیں۔ ان حواس خمسہ میں غور و فکر کے بعد ہم اس نتیجہ پر پہنچے ہیں کہ ان میں چار حالتیں پائی جاتی ہیں اور ہر حالت نقص پر دلالت کرتی ہے اور خدا میں کسی قسم کا نقص نہیں پایا جاتا۔

یہی وجہ ہے کہ جب ہم خدا کو سمیع و بصیر کہتے ہیں تو اس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ اس کی سماعت اور بصارت عین ذات ہے۔ ان میں سے کوئی چیز زائد بر ذات نہیں ہے۔ خدا سمیع و بصیر ہے مگر آنکھوں اور کانوں کی مدد سے نہیں بلکہ خدا تمام دیکھی اور سنی جانیوالی چیزوں کا علم رکھتا ہے۔ وہ ہماری طرح محتاج نہیں ہے۔ ایسا نہیں ہے کہ وہ کان رکھتا ہو اور ہوا کی لہریں آواز کو اس کے کانوں تک پہونچا لیں۔ یہ تمام ذرائع ادراک دراصل جسم ہیں اور خدا جسم نہیں رکھتا۔ اگر معاذ اللہ وہ بھی مواصلاتی آلات کے ذریعہ اطلاعات حاصل کرتا تو اس کا لازمہ یہ تھا کہ اس کی ذات محتاج اور مرکب ہوتی اور اس میں متاثر و منفعل ہونے کی حالت پیدا ہوتی اور وہ جسم والا ہوتا۔ لیکن یہ چاروں صفتیں خدا کی ذات میں نہیں پائی جاتیں۔

بہر حال یہ بحث بہت ہی عمیق ہے جو حضرات مزید معلومات حاصل کرنا چاہتے ہوں وہ بزرگوں کی بیان کردہ توضیحات کا بغور مطالعہ فرمائیں —— مرحوم صدر المتألہین نے بھی اصول کافی کی شرح کی ہے اور کافی کے "باب جوامع التوحید" میں آپ نے اس خطبہ کی بڑی تفصیلی شرح فرمائی ہے، شائقین حضرات وہاں ملاحظہ فرما سکتے ہیں۔

مختصر یہ کہ حضرت یہ کہنا چاہتے ہیں کہ اگر خدا مراکز حواس کا حامل ہوتا تو اس کا لازمہ یہ تھا کہ وہ جسم ہوتا اور یہ ممکن نہیں کہ وہ جسم بھی ہو اور خالق جسم بھی۔ ہم اس بات کو ثابت کرنے کے لئے ذیل میں دو دلیلیں قائم کر رہے ہیں۔

## جسم کی فاعلیت، فاعلیت حرکت ہے

**دلیل اوّل**، جسم کسی چیز کو عدم سے وجود میں نہیں لا سکتا اس لئے کہ جسم کی فاعلیت صرف فاعلیت حرکت ہے۔ اس لئے کہ جسم مؤثر ہونے میں ایک مخصوص وضع و محاذات کا محتاج ہے۔ جب وہ خاص وضع و محاذات حاصل کر لیتا ہے تب مؤثر ہوتا ہے جیسے آگ اگر کسی چیز کو جلانا چاہے تو اس کو اس شئے سے نزدیک ہونا پڑے گا تب اس شئے کو آگ جلا سکتی ہے۔

## وضع اور محاذات

جسم اگر کسی چیز پر اپنا اثر ڈالنا چاہے تو اس کو مخصوص وضع و محاذات کی ضرورت ہوتی ہے۔ جب جسم دوسرے جسم سے قریب ہو گا تب اس میں حرکت پیدا ہو سکتی ہے جیسے آگ کا کسی چیز کو جلانا یہ اس جسم میں حرکت پیدا کرنے کے سوا اور کچھ نہیں ہے اس لئے کہ آگ اس شئے کو ٹکڑے ٹکڑے کر کے راکھ کے ڈھیر میں تبدیل کر دیتی ہے۔

اگر اس معنی کو خدا کے بارے میں فرض کیا جائے تو یوں کہا جا سکتا ہے کہ خلقت عالم سے پہلے اگر خدا جسم تھا اور اس نے عالم کو پیدا کرنا چاہا تو چونکہ کوئی چیز موجود نہ تھی، عدم ہی عدم تھا اور عدم محض میں وضع و محاذات کی گنجائش نہیں اور جسم کے اثر کے لئے وضع و محاذات ضروری ہے —— بفرض محال اگر ہم یہ مان بھی لیں کہ خدا جسم ہے تو وہ عالم کا خالق نہیں ہو سکتا۔ اس لئے کہ معدوم عالم کے ساتھ وضع و محاذات کا کوئی سوال ہی نہیں پیدا ہوتا پھر وہ اسے خلق کیسے کر سکتا ہے، اسے لباس وجود کیسے عطا کر سکتا ہے؟ اسی لئے ہم کہتے ہیں کہ اجسام، اجسام ہی میں اثر ڈالتے ہیں۔ البتہ وہ ان کو عدم سے وجود میں نہیں لا سکتے بلکہ صرف اجسام کی صورت بدل دیتے ہیں۔ جو حضرات لوہے کو پہیے کی شکل میں ڈھالنا چاہتے ہیں۔ وہ لوہے کو اپنے قریب کر کے ہتھوڑے یا دوسرے وسائل کو کام میں لاتے ہیں اس عمل سے لوہا پہیے کی شکل میں ڈھل جاتا ہے۔

لہٰذا معلوم ہوا کہ جسم کی فاعلیت وضع و محاذات کی محتاج ہے اس لئے محال ہے کہ خدا جسم ہو ـــ ائمہ سے بہت سی روایتیں اس سلسلہ میں پائی جاتی ہیں کہ خدا جسم نہیں ہے ۔ اس کا جسم ہونا محال ہے ۔ چونکہ ائمہ کے زمانہ میں بہت سے ظاہر بیں افراد خصوصاً اہل سنت سے تعلق رکھنے والے کچھ لوگ ایسے تھے جو آیہ "الرحمٰن علی العرش استوی" کے سلسلہ میں یہ خیال رکھتے تھے کہ خدا جسم ہے اور عرش پر بیٹھا ہے ! ! یا یہ کہتے تھے کہ خدا آسمان اوّل پر آتا ہے اور سب کو دیکھتا ہے وغیرہ، اس لئے ہمارے ائمہ سے ایسی روایتیں وارد ہوئی ہیں، انہوں نے چاہا کہ ایسے افراد کو سمجھا دیا جائے کہ تم خدا کے بارے میں غلط خیال رکھتے ہو خدا جسم نہیں ہو سکتا۔

## جسم، جسم کی علت نہیں ہے ۔

**دوسری دلیل** ۔ یہ دلیل صدر المتالہین نے بیان کی ہے ۔ آپ فرماتے ہیں کہ کوئی طبیعت خود اس طبیعت کی علت نہیں ہو سکتی "لہٰذا جسموں کا خلق کرنے والا جسم" نہیں ہو سکتا ورنہ جسم، جسم کی علت ہوگی اور یہ ممکن نہیں ہے کہ جسم، جسم کی علت ہو ۔ کوئی آگ، آگ کی علت نہیں ہو سکتی ۔ کوئی آگ، آگ کو عدم سے وجود میں نہیں لا سکتی ۔ بہرحال علت و معلول ایک نہیں ہو سکتے ان کو الگ الگ ہونا چاہئے ۔

اگر یہ کہا جائے کہ ایک آگ دوسری آگ کے لئے علت ہے، تو میں پوچھونگا کہ یہ آگ اس آگ کے لئے علت کیوں ہے ؟ اس آگ کی وجہ علیت اور موثریت کیا ہے ؟ اگر یہ کہا جائے کہ اس آگ کا آگ ہونا علت ہے ۔ تو میں کہوں گا کہ اس دوسری آگ میں بھی جلانے کی قوت ہے لہٰذا اس (دوسری) آگ کو بھی علت ہونا چاہئے اگر آگ ہونا (ناریت) آگ کے لئے موثر اور مبدأ فاعلیت ہے تو معلول (جو آگ ہے) کو بھی مبدأ فاعلیت ہونا چاہئے ۔ اس طرح دونوں علت ہوں گے ۔ لہٰذا اگر یہ نظر آئے کہ ایک آگ دوسری آگ کے لئے علت بنی ہے تو پھر واضح ہے کہ آگ ہونا (ناریت) منشأ علیت نہیں ہے ۔ بلکہ اس میں کوئی دوسری ہی جہت ہے جو اس چیز میں اثر انداز ہو رہی ہے اور وہی دوسری جہت "منشأ علیت" ہے (یہ مرحوم صدر المتالہین کی دلیل کا خلاصہ ہے)

"وبمضادته بین الاموس عرف ان لاضد له"

اس نے چیزوں کو متضاد پیدا کیا اس سے سمجھ میں آتا ہے کہ وہ ضد نہیں رکھتا۔

ضد کے دو معنی ہیں ایک ضد اصطلاحی ہے جو فلسفہ میں آتا ہے دوسرا ضد عرفی ہے جو عام ہے۔

## تضادِ فلسفی،

فلسفیوں کی اصطلاح میں کہا جاتا ہے " الضدان امران وجودیان یتواردان علیٰ موضوع واحد ویشترکان فی جنس قریب وبینھما غایۃ الخلاف" ضدین دو صفت اور دو امر وجودی ہیں جو ایک جسم پر دوسرے کے بعد وارد ہوتے ہیں اور ان میں آپس میں بہت اختلاف ہے ۔ مثلاً ایک سفید چیز اگر سیاہ ہو جائے یا ایک شجاع اور بہادر انسان اگر بزدل ہو جائے تو سفیدی اور سیاہی یا شجاعت اور بزدلی دو حالت وجودی ہیں جو ایک ہی شئے پر ایک دوسرے کے بعد وارد ہو رہی ہیں ۔ ایک ختم ہوتی ہے تو دوسری آتا ہے ـــ مثلاً کسی انسان کا رنگ اگر سرخ و سفید ہے تو خوف کے موقع پر اچانک اس کا رنگ زرد ہو جاتا ہے جبکہ سرخی اور زردی کے درمیان بہت ہی تضاد اور اختلاف پایا جاتا ہے ۔ مگر دونوں رنگ ہی ہیں ۔ جنس کے (رنگ ہونے) اعتبار سے دونوں ایک ہیں ۔ اسی طرح شجاعت اور بزدلی دونوں انسانی کیفیتیں ہیں دونوں جنس میں ایک دوسرے سے قریب ہیں لیکن پھر بھی ان دونوں میں بڑا فرق ہے ۔ فلسفہ کی اصطلاح میں اس کو ضدین کہتے ہیں ۔

## تضادِ عرفی

عرف میں تضاد ایک عام معنی کا حامل ہے ۔ چاہے دو امر وجودی آپس میں اختلاف رکھتے ہوں یا ایک امر وجودی ہو اور دوسرا عدمی ہو ۔ عرف عام میں ان کو ضدین کہا جاتا ہے ۔ جیسے کسی شئے کا "ہونا" اور "نہ ہونا" آج کا فلسفہ ان دونوں کو ضدین کہتا ہے اس میں ایک وجودی ہے اور دوسرا عدم ۔ درآنحالیکہ فلسفہ قدیم میں ضدین، ان دو وجودی چیزوں کو کہا جاتا تھا جن میں آپس میں اختلاف پایا جائے ۔ مثال کے لئے آپ نور و ظلمت کو لے لیں یہ عرف عام میں ضدین کہے جاتے ہیں درآں حالیکہ نور اور روشنی امر وجودی اور ظلمت اور تاریکی امر عدمی ہیں مگر تاریکی وہ امر عدمی ہے جس میں روشن ہونے کی صلاحیت تو پائی جاتی ہے لیکن فی الحال روشن نہیں بلکہ تاریک ہے ۔ "الظلمۃ عدم النور فیما من شانہ ان یکون منوراً" نور رکھنے والی چیز کا نور نہ رکھنا ظلمت ہے ۔ یہ امر عدمی تو ہے مگر عدم محض نہیں ہے بلکہ اس میں منور ہونے کی صلاحیت پائی جاتی ہے ۔

لہٰذا معلوم ہوا کہ فلسفیوں کی اصطلاح میں ضدین دو امر وجودی ہیں اور عوارض میں سے ہیں ـــ لیکن عرف عام میں ضد، ان دو چیزوں کو کہتے ہیں جو ایک ساتھ جمع ہونے کے قابل نہ ہوں، چاہے یہ دونوں چیزیں وجودی ہوں یا ایک وجودی اور دوسری چیز عدمی ہو ۔ یہاں تک کہ اگر دو مستقل چیزیں ہوں اور آپس میں مشترک نہ ہوں جمع ہونے کے قابل نہ ہوں ان میں آپس میں بیر ہو تو عرف ان دونوں کو ضدین کہتا ہے جیسے پانی اور آگ ۔

اب چاہے ضد کے عرفی معنی لئے جائیں یا فلسفی دونوں صورتوں میں حضرتؑ کے جملہ کی تعبیر اس طرح ہوگی کہ ـــ خدا نے پانی اور آگ، سرخی اور زردی، شجاعت اور بزدلی کو پیدا کیا ہے جو ایک دوسرے کی ضد ہیں اشیاء کے درمیان ضد قرار دینے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کی ضد نہیں ہو سکتی ـــ چاہے وہ "تضادِ فلسفی" ہو یا "تضادِ عرفی" اس لئے کہ زائد بر ذات دو خاصیتوں کا نام ضدین ہے یہ دو عرض ہیں اگر یہ کسی چیز پر عارض ہوں گی تو اس کے لئے ایک معروض کا ہونا لازمی ہے اور خدا پر کوئی چیز عارض نہیں ہوتی ۔ ممکن ہے عیاذاً باللہ کوئی کہے کہ "خدا خود عرض ہے" تو ایسی صورت میں وہ معروض کا محتاج ہوگا اور اس کا محتاج ہونا محال ہے اسی لئے ہم نے کہا تھا کہ صفات خدا زائد بر ذات نہیں ہیں بلکہ عین ذات ہیں ۔

دو ضد کا موازنہ کرنے کے بعد یہ معلوم ہوتا ہے کہ ذات باری تعالیٰ عرض کی قسم میں سے نہیں ہو سکتی اس لئے کہ خدا کا کوئی "دوسرا" فرض نہیں کیا جا سکتا جو وہ باہم مخالفت اور عناد رکھتے ہوں ـــ اس لئے کہ خداوند عالم حقیقت غیر متناہی ہے، اور غیر متناہی دو نہیں ہو سکتا اگر دو ہو جائے تو دونوں محدود ہوں گے (ایک اپنی مخصوص حد میں ہوگا اور دوسرا اپنی مخصوص حد میں) اور محدود ہونے کے بعد دونوں متناہی ہو جائیں گے، لیکن ذات باری تعالیٰ ہستی غیر متناہی ہے جس کے لئے کسی قسم کی نیستی اور دوئی نہیں ہے ۔

اگر ہم خدا کے لئے ضد و معاند فرض کر لیں تو اس کا مطلب یہ ہوگا کہ ہم نے دو مستقل حقیقتیں فرض کر لیں ایسی صورت میں دونوں محدود اور محتاج ہو جائیں گے ۔ لیکن خدا نہ محدود ہے اور نہ محتاج بلکہ وہ بے نیاز ہے ۔

اس مختصر گفتگو میں یہ بات واضح ہو گئی کہ یہ ممکن ہی نہیں کہ کوئی شئے خدا کی ضد ہو اس لئے کہ جمع نہ ہونا ضد کی خاصیت ہے اور جمع نہ ہونے کا مطلب یہ ہے کہ ضدین ایک دوسرے کی نفی کر رہے ہیں اور نفی کرنے کا لازمہ محدودیت ہے اور خدا محدود نہیں ہے ۔ اگر "تضاد فلسفی" فرض کیا جائے تو تضاد فلسفی از قبیل اعراض ہے اس طرح خدا "عرض" ہونے کے بعد محل کا محتاج ہو جائیگا ۔ مگر خدا کو کسی چیز کی احتیاج نہیں ہے در اصل سارا عالم خدا کے وجود کا پرتو اور جلوہ ہے اور کسی چیز کا جلوہ اس سے جدا نہیں ہوتا جس کی بنا پر تضاد لازم آئے ۔

### توضیح :

وضع ـــ نو مقولات عرضی میں سے ایک مقولہ ہے ۔ یعنی اجزاء جسم کی ایک دوسرے سے نسبت اور پھر تمام اجزاء کی خارج سے نسبت کو وضع کہتے ہیں ۔

خواجہ فرماتے ہیں کہ وضع اس چیز کو کہتے ہیں جو بالقوہ یا بالفعل اشارۂ حسیہ کے قابل ہو ۔ قیام و قعود میں چیز کے اجزاء اور ان اجزاء میں آپس میں اور مختلف جہت میں نسبت ہو اور اس نسبت کے سبب ان سب کے لئے ایک ہیئت لازم ہوتی ہے، اس ہیئت کو وضع کہتے ہیں ۔

محاذات ـــ دو چیزوں کا دو مکان میں اس طرح ہونا کہ وہ دونوں مختلف جہت میں نہ ہوں ۔

(باقی آئندہ)

---

قال رسول اللہ (ص)

مَنِ الْتَمَسَ رِضَى اللهِ بِسَخَطِ النَّاسِ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ وَأَرْضَى عَنْهُ النَّاسَ وَمَنِ الْتَمَسَ رِضَى النَّاسِ بِسَخَطِ اللهِ سَخَطَ اللهُ عَلَيْهِ وَأَسْخَطَ عَلَيْهِ النَّاسَ..

***Whoever seeks the good pleasure of God by incurring the people's displeasure, God shall be pleased with him and make the people also (ultimately) pleased with him. But whoever seeks to please the people at the cost of displeasing God, God shall be wrathful at him and cause the people (ultimately) to be displeased with him.***

**The Prophet Muhammad (S)**

### *The Imams and Leaders of Islam*

The previous discussions lead us to the conclusion that in Islam after the death of the Holy Prophet, there has continuously existed and will continue to exist within the Islamic community (ummah) an Imam (a leader chosen by God) Numerous prophetic hadiths[33] have been transmitted in Shi'ism concerning the description of the Imams, their number, the fact that they are all of the Quraysh and of the Household of the Prophet and the fact that the promised Mahdi is among them and the last of them Also, there are definitive words of the Prophet concerning the imamate of Ali and his being the first Imam and also definitive utterances of the Prophet and Ali concerning the imamate of the Second Imam. In the same way the Imams before have left definitive statements concerning the imamate of those who were to come after them [34] According to these utterances contained in Twelve Imam Shi'ite sources the Imams are twelve in number and their holy names are as follows (1) 'Alī ibn Abī Ṭālib, (2) Ḥasan ibn 'Alī (3) Husayn ibn 'Alī, (4) 'Alī ibn Ḥusayn, (5) Muḥammad ibn 'Alī, (6) Ja'far ibn Muḥammad, (7) Mūsā ibn Ja'far, (8) 'Alī ibn Mūsā (9) Muhammad ibn 'Alī (10) 'Alī ibn Muḥammad, (11) Hasan ibn 'Ali, and (12) the Mahdī

## A BRIEF HISTORY OF THE LIVES OF THE TWELVE IMAMS

### *The First Imam*

Amir al mu'minin Ali[35] upon whom be peace was the son of Abu Talib, the Shaykh of the Banū Hāshim Abu Talib was the uncle and guardian of the Holy Prophet and the person who had brought the Prophet to his house and raised him like his own son After the Prophet was chosen for his prophetic mission, Abu Talib continued to support him and repelled from him the evil that came from the infidels among the Arabs and especially the Quraysh

According to well known traditional accounts Ali was born ten years before the commencement of the prophetic mission of the Prophet When six years old, as a result of famine in and around Mecca he was requested by the Prophet to leave his father's house and come to the house of his cousin, the Prophet There he was placed directly under the guardianship and custody of the Holy Prophet [36]

A few years later, when the Prophet was endowed with the Divine gift of prophecy and for the first time received the Divine revelation in the cave of Ḥirā', as he left the cave to return to town and his own house he met Ali on the way He told him what had happened and Ali accepted the new faith [37] Again in a gathering when the Holy Prophet had brought his relatives together and invited them to accept his religion, he said the first person to accept his call would be his vicegerent and inheritor and deputy The only person to rise from his place and accept the faith was Ali and the Prophet accepted his declaration of faith [38] Therefore Ali was the first man in Islam to accept the faith and is the first among the followers of the Prophet to have never worshiped other than the One God

Ali was always in the company of the Prophet until the Prophet migrated from Mecca to Medina On the night of the migration to Medina (hijrah) when the infidels had surrounded the house of the Prophet and were determined to invade the house at the end of the night and cut him to pieces while he was in bed Ali slept in place of the Prophet while the Prophet left the house and set out for Medina [39] After the departure of the Prophet according to his wish Ali gave back to the people the trusts and charges that they had left with the Prophet Then he went to Medina with his mother the daughter of the Prophet and two other women [40] In Medina also Ali was constantly in the company of the Prophet in private and in public The Prophet gave Fatimah his beloved daughter from Khadijah to Ali as his wife and when the Prophet was creating bonds of brotherhood among his companions he selected Ali as his brother [41]

Ali was present in all the wars in which the Prophet participated, except the battle of Tabūk when he was ordered to stay in Medina in place of the Prophet [42] He did not retreat in any battle nor did he turn his face away from any enemy He never disobeyed the Prophet, so that the Prophet said, "Ali is never separated from the Truth nor the Truth from Ali "[43]

On the day of the death of the Prophet, Ali was thirty three years old Although he was foremost in religious virtues and the most outstanding among the companions of the Prophet, he was pushed aside from the caliphate on the claim that he was too young and that he had many enemies among the people because of the blood of the polytheists he had spilled in the wars fought alongside the Prophet Therefore Ali was almost completely cut off from public affairs He retreated to his house where he began to train competent individuals in the Divine sciences and in this way he passed the twenty five years of the caliphate of the first three caliphs who succeeded the Prophet When the third caliph was killed people gave their allegiance to him and he was chosen as caliph

During his caliphate of nearly four years and nine months, Ali followed the way of the Prophet and gave his caliphate the form of a spiritual movement and renewal and began many different types of reforms Naturally these reforms were against the interests of certain parties that sought their own benefit As a result a group of the companions (foremost among whom were Ṭalḥah and Zubayr who also gained the support of A'ishah, and especially Mu'awiyah) made a pretext of the death of the third caliph to raise their heads in opposition and began to revolt and rebel against Ali

NEXT ISSUE (PART II)

---

CONTD.FROM PAGE (5)

*Speech makes man superior to animals,*
*But misuse of the same can make animals excel him*

11 In all cases in which a particular object guides us to another object, it is called *dalil* (proof, argument or evidence) Proofs or arguments are of different kinds One of them is linguistic argument (that is, a particular term has various implications) Such an argument is possible in three ways

*First* Argument by complete identity (*dalalat al mutabaqah*) a term or word indicates the totality of a thing that is, it includes in its domain all of its useful aspects For instance, when we say 'automobile', we mean to indicate the whole body of the machine, inclusive of all of its parts

*Second* Argument by implication, or partial identity (*dalalat al tadammun*) A term in this case refers to a specific meaning only For instance, when we say, 'there is an automobile', we understand that its chassis or its engine is also present there

*Third* Argument by necessity (*dalalat al iltizam*) Here a term or word leads us to the understanding of something which is not included in its domain of meaning For example, when we hear the name, 'Hatim', it immediately suggests 'generosity'

12 The source of various misconceptions that affected science during the last several centuries was the false notion held by some that the function of Aristotelian logic was also to prove the validity of the matter or contents of a demonstration Since this was beyond the power of Aristotelian logic, they gave the verdict of its ineffectualness Regretfully, this error has been repeated many times in our days also, which, of course, shows that those who commit it have neither any correct knowledge of Aristotelian logic, nor did they properly understand it Making use of the same allegory of construction of a building , we may say that the role of Aristotelian logic in determining the validity of an argument is exactly similar to that of a plumb in determining the straightness of a wall The plumb line cannot detect any adulteration in the cement used, nor can it indicate the presence or absence of desired qualities in the materials of its construction What a plumb indicates is just the straightness or irregularity in a wall The Aristotelian logic which has been improved by several later thinkers and has become much more developed, can merely judge the form of an argument and is silent regarding any approval or disapproval of its matter and content

13 This is the method laid down by Descartes in his work the *Rules for the direction of the mind* He will he says, confine his thinking to fields in which certain and undisputable knowledge seems possible of attainment He will not take other people's opinions, or accept as a starting point anything short of an intuition, or mental content, so clear and so distinct that there is no avoiding it Building upon this intuition, he will keep his superstructure anchored and riveted to its foundation by constant analysis and review and unification of his procedure No difficulties will be skirted or left unresolved The foundation will be frequently re examined and retested by subjecting even the seemingly self-evident to searching criticism Last, but not least, he will do his best to avoid what we today call "wishful thinking"

14 However we must notice that in issues from which probability cannot be excluded and in which certainty cannot be achieved, what is to be taken into consideration is the amount of probability However, conjecture and probability should be taken for what they are and must not be confused with certainty Taking probability for certainty is what leads to the second form of error

15 This idea also occurs in one of the essays of Bacon Unfolding the celebrated account of idols, or false images of the human mind, which distort the judgement in its search for truth, he named this class of idols as "idols of the tribe", by it he aims to point out this practice of blind imitation

16 The problem of following the ancestors and elders, or following the spirit and ethos of the age —things strictly forbidden by the Quran—should not be confused with the issue of following (*taqlīd*) an Islamic jurisprudent (*faqih*), which is a religious duty of every muslim based on the sound principle of utilizing the specialized knowledge of a specialist

### *The Difference Between Prophet and Imam*

The previous argument about the reception of Divine injunctions and laws by the prophets only proves the basis of prophecy namely the receiving of Divine injunctions The argument does not prove the persistence and continuity of prophecy even though the very fact that these prophetic injunctions have been preserved naturally raises the idea of persistence and continuity That is why it is not necessary for a prophet (nabi) always to be present among mankind but the existence of the Imam who is the guardian of Divine religion is on the contrary a continuous necessity for human society Human society can never be without the figure whom Shi'ism calls the Imam whether or not he is recognized and known God the Most Exalted has said in His Book So if these disbelieve in it We have already entrusted it to a people [i e the Imams] who do not disbelieve in it (Quran VI 90) [26]

As mentioned above the functions of prophecy and imamate may be joined in one person who is then appointed to the functions of both prophet and Imam or to both the reception of the Divine law and its preservation and explanation And sometimes they can be separated such as in periods during which there is no prophet living but when there is a true Imam living among men It is obvious that the number of God's prophets is limited and the prophets have not been present in every period and age

It is also of significance to note that in God's Book some of the prophets have been introduced as Imams such as the Prophet Abraham about whom is said And (remember) when his Lord tried Abraham with (His) commands and he fulfilled them He said Lo! I have appointed thee a leader [imam] for mankind (Abraham) said And of my offspring (will there be leaders)? He said My covenant includeth not wrongdoers (Quran II 124) And God has also said And We made them chiefs [imams] who guide by Our command Quran XXI 73)

### *The Imamate and Its Role in the Esoteric Dimension of Religion*

In the same way that the Imam is the guide and leader of men in their external actions so does he possess the function of inward and esoteric leadership and guidance He is the guide of the caravan of humanity which is moving inwardly and esoterically toward God In order to elucidate this truth it is necessary to turn to the following two introductory comments First of all without any doubt according to Islam as well as other Divine religions the sole means of attaining real and eternal happiness or misery felicity or wretchedness is by means of good or evil actions which man comes to recognize through the instruction of Divine religion as well as through his own primordial and God given nature and intelligence Second through the means of revelation and prophecy God has praised or condemned man's actions according to the language of human beings and the society in which they live He has promised those who do good and obey and accept the teachings of revelation a happy eternal life in which are fulfilled all desires that accord with human perfection And to the evildoers and the iniquitous He has given warning of a bitter perpetual life in which is experienced every form of misery and disappointment

Without any doubt God who stands in every way above all that we can imagine does not as we do possess thought moulded by a particular social structure The relations of master and servant, ruler and ruled command and prohibition reward and punishment do not exist outside our social life The Divine Order is the system of creation itself in which the existence and appearance of everything is related solely to its creation by God according to *real* relations and to that alone Furthermore as has been mentioned in the Holy Quran[27] and prophetic hadith religion contains truths and verities above the common comprehension of man which God has revealed to us in a language we can comprehend on the level of our understanding

It can thus be concluded that there is a real relationship between good and evil actions and the kind of life that is prepared for man in eternity, a relation that determines the happiness or misery of the future life according to the Divine Will Or in simpler words it can be said that each good or evil action brings into being a real effect within the soul of man which determines the character of his future life Whether he understands it or not, man is like a child who is being trained From the instructions of the teacher the child hears nothing but do's and don'ts but does not understand the meaning of the actions he performs Yet when he grows up as a result of virtuous mental and spiritual habits attained inwardly during the period of training he is able to have a happy social life If however he refuses to submit to the instructions of the teacher he will undergo nothing but misery and unhappiness Or he is like a sick person who when in the care of a physician takes medicine food and special exercises as directed by the physician and who has no other duty than to obey the instructions of his doctor The result of this submission to his orders is the creation of harmony in his constitution which is the source of health as well as every form of physical enjoyment and pleasure To summarize we can say that within his outward life man possesses an inner life a spiritual life which is related to his deeds and actions and develops in relation to them and that his happiness or misery in the hereafter is completely dependent upon this inner life

The Holy Quran also confirms this explanation [28] In many verses it affirms the existence of another life and another spirit for the virtuous and the faithful a life higher than this life and a spirit more illuminated than the spirit of man as we know it here and now It asserts that man's acts have inner effects upon his soul that remain always with him In prophetic sayings there are also many references to this point For example in the Hadith i mi raj (hadith of the nocturnal ascension) God addresses the Prophet in these words He who wishes to act according to My satisfaction must possess three qualities he must exhibit a thankfulness that is not mixed with ignorance a remembrance upon which the dust of forgetfulness will not settle and a love in which he does not prefer the love of creatures rather than My love If he loves Me I love him I will open the eye of his heart with the sight of My majesty and will not hide from him the elites of My creatures I will confide in him in the darkness of the night and the light of the day until conversation and intercourse with creatures terminate I will make him hear My word and the word of My angels I will reveal to him the secret which I have veiled from My creatures I will dress him with the robe of modesty until the creatures feel ashamed before him He will walk upon the earth having been forgiven I will make his heart possess consciousness and vision and I will not hide from him anything in Paradise or in the Fire I will make known to him whatever people experience on the Day of Judgement in the way of terror and calamity [29]

Abu Abdallah may peace be upon him has recounted that the Prophet of God may peace and blessing be upon him received Harithah ibn Malik ibn al Nu man and asked him How art thou Oh Harithah? He said Oh Prophet of God I live as a true believer The Prophet of God said to him Each thing possesses its own truth What is the truth of thy word? He said Oh Prophet of God! My soul has turned away from the world My nights are spent in a state of awakedness and my days in a state of thirst It seems as if I am gazing at the Throne of my Lord and the account has been settled and as if I am gazing at the people of paradise who are visiting each other in heaven and as if I hear the cry of the people of hell in the fire Then the Prophet of God said This is a servant whose heart God has illuminated [30]

It must also be remembered that often one of us guides another in a good or evil matter without himself carrying out his own words In the case of the prophets and Imams however whose guidance and leadership is through Divine Command such a situation never occurs They themselves practice the religion whose leadership they have undertaken The spiritual life toward which they guide mankind is their own spiritual life [31] for God will not place the guidance of others in someone's hand unless He has guided him Himself Special Divine guidance can never be violated or infringed upon

The following conclusions can be reached from this discussion

(1) In each religious community the prophets and Imams are the foremost in the perfection and realization of the spiritual and religious life they preach for they must and do practice their own teachings and participate in the spiritual life they profess

(2) Since they are first among men and the leaders and guides of the community they are the most virtuous and perfect of men

(3) The person upon whose shoulders lies the responsibility for the guidance of a community through Divine Command in the same way that he is the guide of man's external life and acts is also the guide for the spiritual life, and the inner dimension of human life and religious practice depends upon his guidance [32]

مریض اچھا ہو سکتا ہے تو پھر آپ کو اس کے علاج کے لئے تگ ودو کرنی پڑتی ہے۔ لیکن اگر آپ یہ فیصلہ کرلیں کہ مریض بچ نہیں سکتا، اس کا مرض لاعلاج ہو چکا ہے تو اس کے بعد آپ کو کچھ کرنا ہی نہیں پڑتا۔ یہی وہ ابلیسی حربہ ہے جو آپ کو عمل سے بیگانہ بنا دیتا ہے۔ اور اس بے عملی کے لئے نہایت خوش آئند دلیل تراش کر دیتا ہے کہ جب مرض لاعلاج ہے تو پھر علاج کے لئے کوشش بے معنی ہے۔ اس کے برعکس قرآن اپنے ماننے والوں کو کبھی ناامید نہیں ہونے دیتا۔ لہٰذا آپ سوچئے کہ کہیں آپ بھی اس ابلیس کا شکار تو نہیں ہو رہے۔ جب آپ کا ذہن یہ کہے کہ یہاں کے حالات اس قدر بگڑ چکے ہیں کہ ان کے سنورنے کی کوئی صورت باقی نہیں رہی تو آپ اپنے دل سے پوچھئے کہ میں نے ان حالات کے سنوارنے کے لئے کیا عملی کوشش کی ہے جس کے بعد میں اس نتیجہ پر پہنچا ہوں کہ حالات سدھر ہی نہیں سکتے۔ یہی سوال آپ ہر اس شخص سے کیجئے جو یہ کہہ کر اٹھتا ہے کہ یہاں کے حالات ناقابلِ علاج ہو چکے ہیں۔ قرآن نے اصلاح احوال کے لئے پہلا قدم ہی یہ تجویز کیا ہے کہ تم زمانہ کی رو میں یونہی بہتے نہ چلے جاؤ۔ تم ایک ایک لمحہ کے لئے رُکو ثُمَّ تَتَفَكَّرُوا اور پھر سوچو کہ جو کچھ میں کہہ رہا ہوں یا کر رہا ہوں اس کے لئے میرے پاس دلیل کیا ہے؟ میں اس نتیجہ پر کس طرح پہنچا؟ میں یہ کچھ کیوں کہہ رہا ہوں؟ میرے اس فیصلہ کی بنیاد کیا ہے؟ وہ کہتا ہے کہ جب تم نے اس طرح رک کر سوچنا شروع کر دیا تو تم نے درحقیقت تبدیلیٔ حالات کی محکم بنیاد رکھدی۔ لہٰذا آج جبکہ ہمارے ارباب حل وعقد کی کوتاہ نگہی، اور مفاد پرستی اور تخریبی عناصر کی بداندیشی اور مفسدہ پردازی نے ملک میں بددلی اور ناامیدی کی وبا عام کر دی ہے، اس طبقہ کے لئے جو اپنے دل میں اصلاحِ حال کی سچی تڑپ رکھتا ہے سب سے پہلا کرنے کا کام یہ ہے کہ وہ ناامیدی کے اس ابلیسی طلسم کو توڑے اور دل کے پورے یقین کے ساتھ اس کا اعلان کرے کہ دنیا کی کوئی مشکل ایسی نہیں جس پر قابو نہ پایا جا سکتا ہو، اس لئے یہ کہنا بالکل غلط ہے کہ ہمارے حالات ایسے ہو چکے ہیں جو کسی طرح سنور نہیں سکتے۔ لہٰذا، ہماری سب سے پہلی درخواست یہ ہے کہ آپ اپنے حلقۂ اثر میں ان خیالات کو عام کرنا شروع کیجئے اور اس طرح ان لوگوں کا ایک دائرہ بناتے چلے جائیے جو اس حقیقت پر محکم یقین رکھیں کہ حالات سنور سکتے ہیں اور ضرور سنور سکتے ہیں۔ خرابیاں دور ہو سکتی ہیں اور ضرور دور ہو سکتی ہیں۔ آپ مسلمان سے پوچھئے کہ اس کا یہ ایمان ہے یا نہیں کہ قرآن نوعِ انسانی کی تمام مشکلات کا حل اپنے اندر رکھتا ہے؟ جب وہ نوعِ انسانی کی تمام مشکلات کا حل پیش کرنے کے قابل ہے تو کیا وہ ہماری اس مشکل کا حل کوئی نہیں بتا سکتا؟ ایسا سمجھنا تو قرآن کی عالمگیر رہنمائی سے انکار کرنے کے مرادف ہوگا۔ جب اس قسم کا یقین رکھنے والے دس بیس آدمی بھی سر جوڑ کر بیٹھیں گے تو آپ دیکھیں گے کہ اصلاح حال کے لئے آغاز کار کی کوئی نہ کوئی شکل ان کے سامنے ضرور آجائے گی۔ اسوقت جو ہمیں کچھ نہیں سوجھتا تو اس کی وجہ یہ ہے کہ ہم اپنے تحت الشعور میں اس یقین کو لیکر نہیں بیٹھتے کہ حالات ضرور سدھر سکتے ہیں۔ جب آپ اس یقین کو لیکر بیٹھیں گے تو آپ کو

ضرور کوئی نہ کوئی راستہ نظر آجائے گا۔ ہو سکتا ہے کہ اصلاح حال کی جو تدبیریں آپ کے سامنے آئیں ان میں کچھ خامیاں ہوں۔ لیکن خامیوں سے کبھی گھبرانا نہیں چاہیئے۔ تجربہ ان خامیوں کو خود بخود دور کر دیگا۔ البتہ آپ جو تدبیریں بھی سوچیں ان میں ایک اصول کو ضرور پیش نظر رکھیں اور وہ یہ کہ حکومت اور مملکت میں بنیادی فرق ہوتا ہے۔ حکومتیں آتی ہیں اور جاتی ہیں۔ وزارتیں بنتی ہیں اور ٹوٹتی ہیں لیکن مملکت اپنی جگہ پر قائم رہتی ہے۔ آپ اصلاحِ حال کے لئے غلط کار حکومت کو ضرور بدلیئے۔ آپ ملک اور نوعِ انسانی کی بھلائی کے لئے نقصان رساں نظام کی جگہ منفعت بخش اور انسانیت ساز نظام کو قائم کیجئے۔ لیکن اس تبدیلی کی کوشش میں کوئی قدم ایسا نہ اٹھایئے جس سے مملکت کو کسی قسم کا نقصان پہنچے۔ اگر آپ نے ایسا کیا تو اصلاحِ حال کے لئے آپ کی اس کوشش کی مثال اس ڈاکٹر کے علاج کی سی ہوگی جس نے بڑے فخر سے اعلان کیا تھا کہ آپریشن بہت کامیاب رہا۔ بس اتنا ہوا کہ مریض نہ بچ سکا۔ اس بنیادی نکتہ کو سامنے رکھکر ہر غلط نظام کو بدلنے کی کوشش کرنا چاہیئے۔ اب رہا یہ کہ غلط نظام کی جگہ صحیح نظام کونسا ہو سکتا ہے سو ہم لوگوں کے لئے اس کا فیصلہ بھی کچھ مشکل نہیں۔ مسلمانوں کی مملکت کے لئے صحیح نظام وہی ہو سکتا ہے جسے قرآن کی سند حاصل ہو۔ (یاد رکھئے "مذہب" کی سند نہیں، بلکہ قرآن کی سند۔ مذہب انسانوں کا بنایا ہوا راستہ ہوتا ہے۔ مذہب کے معنی ہی راستہ ہیں لیکن خدا کی طرف سے دیئے ہوئے دین کی سند قرآن ہے۔) لہٰذا اسلامی نظام کے لئے سند صرف قرآن کی ہونی چاہیئے۔ آپ کہیں گے کہ یہ کیسے معلوم ہو کہ قرآن کی سند کس نظام کو حاصل ہے اس لئے کہ ہر شخص اپنے پیش کردہ تصور کے متعلق یہی دعوٰی کرتا ہے کہ وہ قرآن کے مطابق ہے۔ آپ یہ سوچیئے کہ اگر قرآن ایسی ہی کتاب ہے کہ جو ہر غلط اور صحیح تصور کو سند عطا کر دیتا ہے تو اس قسم کی کتاب اس قابل ہو ہی نہیں سکتی کہ اسے راہنمائی کے لئے قبول کیا جا سکے۔ قرآن نے تو اپنے من جانب اللہ ہونے کی دلیل ہی یہ دی ہے کہ اس میں کوئی اختلاف نہیں۔ اس لئے اس سے دو مختلف نظریوں کو کبھی سند نہیں مل سکتی۔ قرآن صرف ایک ہی نظامِ حیات اور ایک ہی تصورِ زندگی پیش کرتا ہے۔ اس کے سوا وہ ہر نظام اور ہر تصور کی تردید کرتا ہے۔ لہٰذا یہ سمجھنا غلط ہے کہ ہر شخص جو دعوٰی کرتا ہے کہ میرا نظریہ قرآن کے مطابق ہے اسے ضرور قرآنی سند حاصل ہوتی ہے۔ پھر یہ بھی یاد رکھیئے کہ قرآن کوئی گپت وِدّیا (مخفی علم یا باطنی تعلیم) کا مجموعہ نہیں۔ اس کی تعلیم بڑی واضح اور کھلی ہے اور سمجھنے کے لئے بہت آسان ہے۔ اس لئے یہ بات آسانی سے سمجھی جا سکتی ہے کہ کس نظام کو قرآن کی سند حاصل ہے۔ طلوع اسلام نے جو نظام پیش کیا ہے اس کی ایک ایک شق کو قرآن کی سند کے ساتھ پیش کیا ہے اور آج تک کوئی شخص قرآن کی رو سے اس کی تردید نہیں کر سکا۔ اس نظام کی تفصیلات تو

طول طویل ہیں. لیکن اس کا ملخص یہ ہے کہ

(۱) رزق کے سرچشمے کسی فرد کی ملکیت قرار نہیں پا سکتے. انھیں تمام افراد معاشرہ کی نشوونما کے لئے کھلا رہنا چاہئے۔

(۲) ہر فرد معاشرہ کا فریضہ ہے کہ وہ دوسرے افراد کی نشوونما اور پرورش و تربیت کے لئے پوری پوری کوشش کرے۔

(۳) حکومت کا اولین فریضہ یہ ہے کہ وہ تمام افراد معاشرہ کی بنیادی ضروریات زندگی کے بہم پہنچانے کی ذمہ دار ہو. جس مملکت میں کوئی ایک فرد بھی اپنی اور اپنی اولاد کی ضروریاتِ زندگی سے محروم رہ جائے وہ نظام اسلامی نہیں قرار پا سکتا. اور چونکہ اسلامی نظام میں رزق کے سرچشموں پر ذاتی ملکیت کا سوال ہی باقی نہیں رہتا اس لئے اس میں لوٹ کھسوٹ، سلب و نہب اور ظلم و استبداد خود بخود ختم ہو جاتے ہیں۔

یہ ہے وہ قرآنی نظام جس کے قیام سے معاشرہ کی تمام خرابیاں خود بخود رفع ہو جاتی ہیں۔

اب سوال یہ ہے کہ پاکستان میں اس نظام کے قیام کے لئے کیا کیا جائے؟ جیسا کہ اوپر لکھا جا چکا ہے اس تبدیلی کے لئے موجودہ قیادت کی تبدیلی ضروری ہے. یہ تبدیلی بہر حال آئینی ہوگی. یہ امر موجب اطمینان ہے کہ مجلس آئین ساز پاکستان کے دستور کی تدوین کو جلد از جلد مکمل کر رہی ہے. اس دستور سے ہمیں کچھ خوشی نہیں. خوشی یہ ہے کہ اس سے پورے ملک میں جدید انتخابات کا موقع پیدا ہو جائے گا. یہ جدید انتخابات پاکستان کے مستقبل کے لئے ایک آخری موڑ ہوں گے. اگر ان انتخابات میں اکثریت ان لوگوں کی آ گئی جو اس اسلامی نظام کے تصور کے حامی ہوں جس کی طرف اوپر اشارہ کیا گیا ہے تو پھر اس طبقہ کی آرزو بھی پوری ہو جائے گی جو یہاں صحیح اسلامی نظام کے قیام کا متمنی ہے. اور عوام کی یہ آرزو بھی پوری ہو جائے گی کہ زندگی سکھ اور چین سے بسر ہونی چاہئے اور جب یہ ہو جائے گا تو پھر ہندوؤں کو بھی بتایا جا سکے گا کہ ہمسایہ اقوام کے ساتھ کس قسم کا سلوک شایانِ انسانیت ہوتا ہے. ہندو صرف تلوار کی زبان سمجھ سکتا ہے اور ہم یہ زبان اس وقت بول سکتے ہیں جب ہمارے عوام یہاں کی زندگی کو اپنے اور اپنی آل و اولاد کے لئے جنت کی زندگی سمجھتے ہوں۔

جو کچھ اوپر لکھا گیا ہے اسے مختصر الفاظ میں دہرا لیجئے کہ آپ کے لئے کرنے کا کام یہ ہے کہ

(۱) اپنے دل میں یہ یقین پیدا کر لیجئے کہ ہمارے حالات یقیناً سنور سکتے ہیں لہذا ہمارے لئے ناامید ہونے کی کوئی وجہ

نہیں ہے۔ جس قوم کے پاس قرآن جیسا راہنمائی کا ضابطہ ہو اس کے لئے مایوسی کفر ہے۔

(۲) اپنے حلقۂ اثر میں اس خیال کو عام کیجئے کہ ہمارے حالات سدھر سکتے ہیں۔ اور جو لوگ اس یقین کو اپنے دل میں پیدا کرتے جائیں اُن کا ایک حلقہ قائم کرتے چلے جائیے۔

(۳) یہ تہیہ کر لیجئے کہ آپ نے آنیوالے انتخابات میں ان لوگوں کو کامیاب کرانا ہے جو قرآن کے نظام ربوبیت کو اپنی زندگی کا نصب العین سمجھتے ہیں۔ قرآن کا نظام ربوبیت یہ ہے کہ رزق اور دولت کے سرچشمے کسی کی ذاتی ملکیت نہ رہیں بلکہ یہ تمام افرادِ معاشرہ کی پرورش اور نشوونما کے لئے کھلے رہیں گے۔

آپ ان خیالات کو عام کرتے جائیے اور طلوعِ اسلام اس نظام کے مختلف گوشوں کو آپ کے سامنے روشن کرتا چلا جائے گا۔ اگر آپ اس مختصر سے پروگرام کے دیئے کو لیکر اٹھ کھڑے ہوئے اور آپ نے چلنا شروع کر دیا تو آپ دیکھیں گے کہ راستہ کی تمام تاریکیاں کس طرح چھٹتی جاتی ہیں اور دنیا کس طرح اپنے نشوونما دینے والے کے نور سے جگمگا اٹھتی ہے۔

مسلم استی سینہ را از آرزو آباد دار ہر زماں پیش نظر لا یخلف المیعاد دار

# طلوعِ اسلام نے آج تک

نہ کسی سے مالی مدد مانگی ہے۔ نہ اب مانگ رہا ہے۔ البتہ اس کی ایک اسکیم ہے جس کی رو سے آپ اسے ایک پیسہ بھی مفت نہیں دیتے لیکن اسے قرآنی لٹریچر کی اشاعت میں سہولت بہت ہو جاتی ہے۔ اسکیم یہ ہے کہ اگر آپ ایک سو روپیہ (یک مشت یا چار مساوی ماہانہ اقساط میں) ادا کر دیں تو آپ کا حساب کھول لیا جائے گا اور اس حساب میں ہم آپ کو رسالہ طلوع اسلام اور اس کی شائع کردہ کتابوں میں سے جو بھی آپ کو مطلوب ہوں بھیجتے چلے جائیں گے تاآنکہ آپ کا ایک سو روپیہ پورا ہو جائے۔ اس کے بعد آپ پھر اسی طرح پیشگی روپیہ جمع کرا سکتے ہیں۔ اگر ہم کسی وجہ سے اس سلسلہ کو جاری نہ رکھ سکیں تو آپ کا بقایا روپیہ آپ کو واپس کر دیا جائے گا۔

یہ اسکیم قریب ایک سال سے جاری ہے اور اس عرصہ میں ہم ایک درجن سے زائد کتابیں شائع کر چکے ہیں۔ سابقہ ماہ تک ان

## پیشگی خریداران

کی تعداد ۲۲۴ تک پہنچ گئی تھی۔ اب ان میں حسب ذیل مزید اضافہ ہوا ہے:۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| درگئی | ۲۲۵ | اعجاز حسین صاحب | کراچی | ۲۳۰ | ڈاکٹر حبیب الرحمٰن صاحب |
| گجرات | ۲۲۶ | زبیدہ خانم صاحبہ معرفت میاں برکت علی صاحب | دھران | ۲۳۱ | محمد آصف صاحب |
| | | | ملیر چھاؤنی | ۲۳۲ | نام کی اشاعت نہیں چاہتے۔ |
| لاہور | ۲۲۷ | چوہدری محمد حسین صاحب | ڈھاکہ | ۲۳۳ | بیگم شیخ عبدالحمید صاحب |
| کویت | ۲۲۸ | محمد جہانگیر صاحب | دھران | ۲۳۴ | اشرف درانی صاحب |
| سیالکوٹ | ۲۲۹ | اہلیہ محمد صدیق صاحب | کراچی | ۲۳۵ | کپتان عتیق احمد صاحب |

اگر آپ ابھی تک "پیشگی خریداران" کی اسکیم میں شامل نہیں ہوئے، تو اس پر غور فرمائیے کہ اس اسکیم کی رو سے آپ ایک پیسہ بھی زائد نہیں دیں گے اور قرآنی فکر کی نشر و اشاعت میں ہمیں بہت آسانی ہو جائیگی بات صرف اتنی ہے کہ آپ قیمت پیشگی دیدیتے ہیں۔

ناظم ادارۂ طلوع اسلام۔ کراچی

# کراچی کی ایک شام[1]

شروع جولائی کا ذکر ہے۔ اتوار کی ایک شام میرے ہاں کچھ احباب جمع تھے۔ یونہی بلا تقریب۔ ان میں ارشد، حامد اور فیضی خاص طور پر قابلِ تعارف ہیں۔ تینوں تعلیم یافتہ اور شریف، ذوق نہایت پاکیزہ اور طبیعت بڑی ... ۔ ارشد فوج میں افسر ہے اور حامد اور فیضی سول میں۔ ارشد اور حامد کی مذہبی معلومات کم ہیں لیکن دل میں مذہب کا بڑا احترام ہے۔ چونکہ روشن خیال ہیں اس لئے مذہبی توہم پرستیوں کو پسند نہیں کرتے۔ جن باتوں سے اسلام کے نام پر دھبہ آتا ہو یا مسلمان بدنام ہوتے ہوں ان سے انھیں سخت صدمہ پہنچتا ہے۔ فیضی کی ابتدائی تعلیم مذہبی رنگ میں ہوئی ہے اس لئے مذہب کے متعلق اس کی معلومات کافی ہیں لیکن چونکہ یہ تعلیم اس مذہب کی تھی جو ہمارے دورِ جمود و تعطل کی یادگار ہے، اور فیضی بڑا ذہین اور نقاد واقع ہوا ہے، اس لئے اس تعلیم کا جو ردِ عمل ہونا چاہئے تھا وہ ظاہر ہے۔ وہ اس مذہب کے خلاف یکسر طنز بن چکا ہے۔ دوسری طرف ملازمت کے سلسلہ میں اس پر کچھ ایسی زیادتیاں ہوئی ہیں جن کی وجہ سے اسے موجودہ نظم و نسق کے خلاف سخت شکایات پیدا ہو چکی ہیں۔ اس کا نتیجہ یہ ہے کہ وہ ہمیشہ حکومت کو جلی کٹی سناتا رہتا ہے۔ دل میں مسلمان اور پاکستان دونوں کا درد ہے لیکن دونوں کی طرف سے اس طرح کا زخم خوردہ ہے کہ اب اس کی بات بات میں طعن و تشنیع اور طنز و اعتراض ہوتا ہے۔ میں اپنے حلقۂ احباب میں ملا جی مشہور ہوں اس لئے کہ میری الماریوں میں کتابوں کا بیشتر حصہ مذہب سے متعلق ہوتا ہے۔

اس شام، مختلف موضوعات پر گفتگو ہوتی رہی۔ اب مجھے یاد نہیں پڑتا کہ بات میں سے بات کیسے نکلی کہ ارشد نے کہا "رات ہمارے محلہ کی مسجد میں وعظ تھا۔ کوئی بہت بڑے مولوی صاحب تشریف فرما تھے۔ لاؤڈ اسپیکر لگ رہا تھا اس لئے اڑوس پڑوس والوں کو مسجد میں جانے کی ضرورت ہی نہ تھی۔ وعظ خود بخود ان کے گھروں کے اندر پہنچ رہا تھا۔"

فیضی نے بات کاٹتے ہوئے کہا، "اپنا اپنا نصیب ہے۔ کسی کے کانوں میں سرودِ خانۂ ہمسایہ" خود بخود پہنچتا ہے جو حلال بھی ہوتا ہے اور نزدِ شرع درست بھی۔ تمہارے کانوں میں از خود کچھ پہنچا بھی تو مولوی صاحب کا وعظ جو نزدِ شرع درست ہو تو ہو لیکن اس کے حلال ہونے کے متعلق کم از کم میں تو فتویٰ دے نہیں سکتا۔

ارشد: ذرا سن تو لو۔ وعظ بڑے مزے کا تھا۔ حضور سرورِ کائنات ؐ کے معراج کا ذکر تھا۔ مولوی صاحب نے کہا کہ جبریل ایک جانور لایا جو خچر جتنا بڑا تھا۔ حضورؐ اس پر سوار ہونے لگے تو وہ بدکا۔ جبریل نے اس کے کان میں کچھ کہا تب وہ بصد ندامت مجسم تعظیم بن گیا۔ آپ اس پر سوار ہو کر آپ بیت المقدس تشریف لے گئے۔ وہاں اسے ایک بہت بڑے پتھر سے باندھ دیا اور خود آسمان پر تشریف لے گئے۔ اس کے

---

[1] نام اور مقام فرضی ہیں۔

بعد مولوی صاحب نے جو وہاں کا نقشہ کھینچا ہے تو یقین مانو میں بستر پہ لیٹے تلملا رہا تھا۔ کسی کا سر پتھروں سے کچلا جا رہا تھا، کسی کی زبان لٹکی ہوئی تھی۔ کسی کے ہونٹ کٹ رہے تھے۔ کسی کو آگ سے داغ دیا جا رہا تھا۔ آخر میں کہا کہ جب حضورؐ واپس تشریف لائے ہیں تو حضرت موسیٰؑ نے پوچھا کہ خدا نے کیا حکم دیا ہے۔ آپ نے فرمایا کہ پچاس نمازیں فرض کی ہیں۔ حضرت موسیٰؑ نے کہا کہ آپ کی امت سے یہ کبھی پوری نہیں ہوں گی۔ ابھی جا کر ان میں تخفیف کرالاؤ۔ چنانچہ آپ تشریف لے گئے اور اللہ میاں نے انھیں پچیس کر دیا۔ حضرت موسیٰؑ نے پھر کہا کہ یہ بھی بہت زیادہ ہیں۔ اس پر آپ پھر واپس گئے۔ چنانچہ یہ سلسلہ اسی طرح جاری رہا۔ آپ جاتے۔ اللہ میاں کچھ کم کر دیتے۔ آپ واپس تشریف لاتے تو حضرت موسیٰ پھر کہتے کہ یہ بھی زیادہ ہیں۔ آپ پھر تشریف لے جاتے۔ اسی طرح ہوتے ہوتے بات پانچ نمازوں پر آگئی۔ حضرت موسیٰؑ نے کہا کہ یہ بھی زیادہ ہیں۔ اس پر حضورؐ نے فرمایا کہ اب تو مجھے بار بار جاتے شرم آتی ہے۔ چنانچہ اس طرح پانچ نمازیں فرض ہوئیں۔ میں اپنے کمرے میں لیٹے لیٹے یہ سب کچھ سن رہا تھا اور جی ہی جی میں کہہ رہا تھا کہ اگر کوئی غیر مسلم ان باتوں کو سن لے تو وہ اسلام کے متعلق کیا کہے! میں تو اس وقت سے سوچ رہا ہوں کہ اگر کوئی ان باتوں کے متعلق مجھ سے پوچھ بیٹھے تو میں اس کا کیا جواب دوں۔

حامد: ہمارا جواب صاف ہے کہ یہ سب باتیں ان قصہ گو واعظوں کی خود ساختہ ہیں۔ اسلام کو ان سے کچھ واسطہ نہیں!

فیضی: ذرا اس قسم کی باتیں سنبھل کر کیا کرو۔ آج تو تم نے زبان کھول دی۔ کل کو جب یہاں نظام شریعت رائج ہو گیا تو اس وقت کہیں ایسا کچھ نہ کہہ دینا۔

حامد: کیوں! اس وقت کیا ہو گا؟

فیضی: بھیڑ کی طرح سر اڑ جائے گا۔

حامد: وہ کیوں؟

فیضی: اس لئے کہ شریعت میں مرتد کی سزا قتل ہے اور مرتد وہ ہے جس کے عقائد درست نہ ہوں۔ جس کسی کے متعلق ملّا نے فتویٰ دے دیا کہ اس کے عقائد باطل ہیں وہ دائرۂ اسلام سے خارج ہو جائے گا اور اسلامی حکومت پر لازم آجائیگا کہ اس کا سر قلم کر دے۔

رشید: نہیں تو شریعت کے نام سے اسقدر چڑھ ہو گئی ہے کہ اب جو جی میں آتا ہے شریعت کے سر تھوپ دیتے ہو۔

فیضی: میری طرف مخاطب ہو کر کیوں بھئی ملا جی! کیا تمہاری شریعت کا یہی حکم ہے یا میں اسے خواہ مخواہ اس کے سر تھوپ رہا ہوں؟
میں نے مسکرا کر کہا کہ اس وقت تو تم ٹھیک کہتے ہو۔

اس پر ارشد اور حامد دونوں چونک اٹھے اور ارشد نے بے ساختہ کہا کہ کیا کہا آپ نے؟ میں نے پھر آہستہ سے کہا کہ فیضی صاحب ٹھیک کہہ رہے ہیں۔ اس پر حامد نے کہا کہ اگر مجھے مجبور کیا گیا کہ میں اسی کو اسلام سمجھوں جسے مولوی صاحب نے اپنے وعظ میں بیان کیا تھا تو آپ بھلا مانیں یا برا، میں تو ایسے اسلام کو سات سلام کر دوں گا۔

فیضی: لیکن موت سے تو آپ پھر بھی نہیں بچ سکیں گے۔ آپ کو پھر بھی قتل کر دیا جائے گا۔

حامد: یعنی میں اگر مسلمان نہ رہنا چاہوں تو بھی مجھ پر مُلّا کی شریعت ہی کا حکم نافذ ہوگا؟
فیضی: یہی تو آپ کا جرم ہوگا۔ آپ مسلمانوں کے گھر پیدا ہو کر اپنا مذہب تبدیل نہیں کر سکتے۔ ایسا کریں گے تو آپ واجب القتل ہوں گے۔
حامد:۔ (نہایت تعجب سے) یعنی میں اگر عیسائی ہوں تو عیسائیت چھوڑ کر مسلمان ہو سکتا ہوں۔ لیکن اگر مسلمان ہوں تو عیسائی نہیں ہو سکتا؟ اگر یہی صورت ہے تو پھر وہ مذہبی آزادی کیا ہوئی جس کا اسقدر چرچا کیا جا رہا ہے اور جس کے متعلق ہر اسٹیج اور منبر سے غلغلہ بلند ہوتا ہے کہ اسلام نے دنیا سے غلامی کو مٹایا اور انسانوں کو سچی آزادی اور حریت عطا کی؟
فیضی: جی! غلامی کو مٹایا!!! اسے اگر میں نے کچھ اور کہدیا تو پھر یہ بے جھاڑ کر میرے پیچھے پڑ جاؤ گے کہ تم نے شریعت کے سر یہ بھی تھوپ دیا؟ حضور! آپ کی شریعتِ حقہ میں یہ بھی موجود ہے کہ جنگ کے قیدیوں کو غلام اور ان کی عورتوں کو لونڈیاں بنا لیا جاتے۔ اور ان لونڈیوں کو بغیر نکاح کے۔ اور جتنی جی چاہے، گھروں میں ڈال لیا جائے۔
ارشد: جب ایک دفعہ تمہارا رستہ کھل جائے تو پھر اس شتر بے مہاری کی کوئی حد نہیں رہتی۔
فیضی: جی سرکار! بجا فرمایا آپ نے۔ میرا تو بھلا رستہ کھل چکا ہے۔ ذرا ان سے پوچھیے جو گاڑی پچھاڑی سے بندھے ہوئے ہیں۔ کیوں بھئی مُلّا جی؟ غلام اور لونڈیوں کے متعلق جو کچھ اس دریدہ دہن، عنان گسیختہ گستاخ نے کہا ہے وہ درست ہے یا شریعت پر بہتان ہے؟
میں نے مسکرا کر کہا کہ ہے تو درست!
ارشد اور حامد بیک زبان، کیا کہا آپ نے؟
میں: یہی کہ فیضی صاحب ٹھیک کہتے ہیں۔
ارشد: یعنی شریعت کا حکم ہے کہ دشمن کی عورتوں کو لونڈیاں بنا لیا جائے اور پھر انہیں بلا نکاح۔ اور بلا تعداد جتنی جی چاہے گھروں میں ڈال لیا جائے۔
"اور جب کسی سے جی بھر جائے تو اسے کسی دوسرے کے ہاتھ بیچ بھی دیا جائے۔" فیضی نے نہایت طنز آمیز لہجہ میں کہا۔
ارشد: بس بھئی! میں اس سے زیادہ سن نہیں سکتا۔
فیضی: آپ کے نہ سننے سے شریعت بدل جائے گی کیا؟
ارشد: تو کیا یہ کچھ قرآن میں لکھا ہے جو بدلا نہیں جا سکتا؟
فیضی: یہ شریعت میں لکھا ہے۔
ارشد: شریعت کہتے کسے ہیں!
فیضی: جو کچھ ہوتا چلا آ رہا ہے، اسے شریعت کہتے ہیں۔
حامد: یعنی؟
فیضی: یعنی یہ کہ آپ کے اسلاف میں سے جو فیصلہ کسی نے کر دیا اس کا نام شریعت ہے۔ وہ اب کسی کے بدلنے سے بدل نہیں سکتا!

حامد: خواہ وہ غلط ہی کیوں نہ ہو؟
فیضی: وہ غلط ہو ہی نہیں سکتا۔
حامد: کیوں؟
فیضی: اس لئے کہ آپ کے اسلاف غلطی نہیں کر سکتے تھے۔ ان کے متعلق یہ سمجھنا کہ وہ غلطی بھی کر سکتے تھے سخت گستاخی ہے۔
حامد: لیکن اگر ان کا کوئی فیصلہ صریحاً قرآن کے خلاف ہو تو۔
فیضی: تو بھی یہی سمجھنا چاہئے کہ وہ بالکل صحیح ہے اسلئے کہ قرآن کو جیسا وہ سمجھ سکتے تھے تم نہیں سمجھ سکتے!
ارشد: تو گویا اب ہمارے لئے قرآن بے بیکار ہو گیا؟ ہم اسے سمجھ ہی نہیں سکتے؟
فیضی: جی ہاں۔ آپ نہیں سمجھ سکتے۔ جتنا کچھ قرآن سمجھا جا سکتا تھا سمجھا جا چکا۔ اب آپ اس سے الگ ہٹ کر کچھ اور نہیں سمجھ سکتے!
حامد: یعنی ہماری عقل، فہم، علم سب بیکار ہیں؟
فیضی: بیکار ہی نہیں۔ عقل و بصیرت سے کام لینے والوں کو مخبوط الحواس قرار دیا جاتا اور ملحد و بے دین بتایا جاتا ہے۔

بات یہاں تک پہنچی تھی کہ ریڈیو سے خبریں نشر ہونے لگیں۔ ایک خبر میں یہ بتایا گیا کہ آج مجلس آئین ساز نے پندرہ منٹ میں آئین کی سات دفعات منظور کر لیں۔ اس پر فیضی نے اس زور سے قہقہہ مارا کہ خبروں کی لہریں اس کے طوفان میں گم ہو گئیں۔ جب فضا میں ذرا سکوت ہوا تو اس نے اتنی ہی بلند آواز میں کہا "یہ ہے وہ آئین جس کے متعلق امریکہ تک میں ڈھنڈورا پیٹا گیا تھا کہ وہ بے مثل و بے نظیر آئین ہو گا۔ اور جب اعتراض کیا گیا تھا کہ اس کی تدوین میں اسقدر دیر کیوں ہو رہی ہے تو نہایت فخر و مباہات سے فرمایا گیا تھا کہ یہ آئین ایک اسلامی مملکت کا آئین ہے۔ عام انسانی مملکتوں کا آئین نہیں کہ جس طرح مناسب سمجھا مرتب کر لیا۔ اس آئین کو اسلام کے غیر متبدل اصولوں کے فریم کے اندر تشکل ہونا ہے۔ اسلئے اسے یونہی نہیں بنایا جا سکتا۔ ہماری مجلس آئین ساز عام کانسٹی ٹیوئنٹ اسمبلیوں جیسی نہیں۔ یہ تو ایک لیبارٹری ہے جس میں یہ ثابت کیا جائے گا کہ اسلام دنیا کو کس طرح ایک ایسا ضابطۂ حیات عطا کرتا ہے جس کے بغیر انسانی زندگی کے مسائل کا حل ہی نہیں ہو سکتا۔ یہ ہے ۔ ۔ ۔ ۔ "

حامد نے بات کاٹتے ہوئے کہا کہ اسی لئے تو انھوں نے اوبجیکٹیو ریزولیشن میں یہ لکھا تھا کہ ہمارا آئین "کتاب و سنت" کے تابع رہے گا۔
فیضی: جی ہاں۔ اور یہ ہیں ناں وہ مفتیانِ عظام جو اب اسمبلی میں بیٹھے اس کا فیصلہ فرما رہے ہیں کہ کتاب و سنت کا صحیح مفہوم کیا ہے اور ہمارا آئین کس طرح اس کے مطابق ہو گا!
ارشد: میرا تو خیال ہے کہ پاکستان میں ایک ہی شخص اس کا اہل تھا کہ وہ ہمیں صحیح اسلامی آئین مرتب کر کے دیدیتا یعنی مولانا مودودی صاحب۔
فیضی: لیکن اسے تو چودہ سال تک کے لئے گانٹھ مار کر رکھ دیا گیا ہے۔
ارشد: میں اس پوزیشن میں تو نہیں ہوں کہ مودودی صاحب کی سزا کے متعلق کوئی رائے ظاہر کر سکوں۔ لیکن مجھے اس کا بڑا قلق ہے کہ ہم ایسے وقت میں اس شخص کی صلاحیتوں سے فائدہ اٹھانے سے محروم رہ گئے جب کہ ہمارے مستقبل کا سوال زیر غور تھا۔ میں تو

سمجھتا ہوں کہ یہ اللہ تعالیٰ کی خاص رحمت تھی جو اس نے اس قسم کا روشن خیال عالم پاکستان میں پیدا کر دیا۔
میں اس بحث کو خاموشی سے سن رہا تھا لیکن اب مجھ سے نہ رہا گیا۔ میں نے ارشد سے کہا کہ کیا آپ نے مودودی صاحب کے خیالات اور معتقدات کا مطالعہ کیا ہے جس کے بعد آپ اس نتیجہ پر پہنچے ہیں کہ وہ نہایت روشن خیال عالم ہیں۔
ارشد: نہیں۔ میں نے خود تو مطالعہ نہیں کیا۔ لیکن ہمارے ہاں ایک اور افسر ہیں جنھیں اس کا جنون ہے۔ وہ دن رات انہی کی باتیں کرتے رہتے ہیں۔ ان سے میں نے جو کچھ سنا ہے اس سے میں تو اسی نتیجہ پر پہنچا ہوں کہ وہ واقعی بڑے روشن خیال اور ماڈرن عالم ہیں اور اگر آئین سازی کا کام ان کے ہاتھ میں دیدیا جاتا تو وہ ایسا دستور بنا دیتے جو کتاب و سنت کے بھی مطابق ہوتا اور ان لغویتوں سے بھی پاک ہوتا جنھیں عام طور پر اسلام کہہ کر پیش کیا جاتا ہے اور جنھیں ہم کسی طرح بھی دنیا کے سامنے پیش نہیں کر سکتے۔
میں: مثلاً کونسی لغویتیں؟
ارشد: تم کیا نہیں جانتے؟ اسی قسم کی لغویتیں جن کا ذکر ابھی یہاں ہو رہا تھا اور جن کے متعلق فیضی صاحب کہتے تھے کہ وہ سب ہماری شریعت میں موجود ہیں اور تم بھی ان کی تائید کرتے تھے۔ میں نے مسکرا کر کہا۔ ارشد بھائی! غالباً آپ کو معلوم نہیں کہ مودودی صاحب اسی شریعت کے علمبردار ہیں جس میں وہ سب کچھ موجود ہے جسے آپ "لغویتیں" قرار دے رہے ہیں!
حامد: کیا کہا آپ نے؟
میں: میں نے یہی کہا کہ مودودی صاحب اسی شریعت کے علمبردار ہیں جس میں وہ سب کچھ موجود ہے جسے آپ "لغویتیں" قرار دے رہے ہیں۔
ارشد: مودودی صاحب؟
میں: جی ہاں۔ مودودی صاحب
ارشد: یہ بات میری لئے بالکل نئی ہے۔
حامد: اور ناقابلِ تسلیم سی بھی!
میں: نہیں بھائی! نہ یہ نئی ہے اور نہ ہی ناقابل تسلیم۔ ابھی دیکھئے۔
یہ کہہ کر میں ایک الماری کی طرف بڑھا۔ اور فیضی نے پکارا کہ لوبھئی! چلے مُلّاجی پھر اسی سمندر میں ڈوبنے۔ یا مظہر العجائب! وہ ابھی فقرہ پورا نہ کرنے پایا تھا کہ میں دو تین کتابیں نکال کر پھر اپنی جگہ پر آبیٹھا۔
میں نے ارشد کو مخاطب کرتے ہوئے کہا کہ آپ نے سلسلۂ کلام کا آغاز مسجد کے مُلّا کے اس وعظ سے کیا تھا جس نے معراج کے متعلق وہ کچھ کہا تھا جس پر آپ اس قدر تلملا اٹھے تھے۔ یہ ہے مودودی صاحب کے رسالہ ترجمان القرآن کا اگست ۱۹۵۱ء کا پرچہ۔ اس میں مودودی صاحب کی ایک ریڈیو کی تقریر درج ہے جس میں انھوں نے معراج کے متعلق گفتگو فرمائی ہے۔ اسمیں وہ فرماتے ہیں:

> حضرت محمدؐ کو پیغمبری کے منصب پر سرفراز ہوئے ۱۲ سال گذر چکے تھے۔ آپ حرمِ کعبہ میں سو رہے تھے کہ یکایک جبرئیل فرشتے نے آپ کو آکر جگایا۔ نیم خفتہ اور نیم بیدار حالت میں اٹھا کر زمزم کے پاس لے گئے۔ سینہ چاک کیا۔ زمزم کے پانی سے اسے دھویا۔ ۔ ۔ ۔

اس کے بعد آپ کو سواری کیلئے ایک جانور پیش کیا جس کا قد خچر سے کچھ چھوٹا تھا۔ جب وہ سوار ہونے لگے تو وہ چمکا۔ جبریل نے تھپکی دی اور کہا۔ دیکھ کیا کرتا ہے۔ . . . پھر آپ اس پر سوار ہوئے . . . . بیت المقدس پہنچکر آپ براق سے اترگئے اور اسے اسی مقام پر باندھ دیا۔ . . . . اس کے بعد ایک سیڑھی آپ کے سامنے پیش کی گئی اور جبریل اس کے ذریعے سے آپ کو آسمان کی طرف لے چلے۔

میں اتنا پڑھنے پایا تھا کہ ارشد صاحب نے فرطِ حیرت سے رسالہ میرے ہاتھ سے چھین لیا اور خود پڑھنے لگ گئے۔ وہ خاموشی سے پڑھتے جاتے تھے لیکن بعض بعض فقرے ان کے منہ سے بے ساختہ اونچی آواز سے نکل پڑتے تھے۔ مثلاً

پھر دیکھا کچھ لوگ ہیں جن کے سر پتھروں سے کچلے جا رہے ہیں۔ . . . پھر دیکھا کچھ لوگ ہیں جن کی زبانیں اور ہونٹ قینچیوں سے کترے جا رہے ہیں۔ . . . ایک جگہ دیکھا کہ پتھر میں ذرا سا شگاف ہے اس میں سے ایک موٹا سا بیل نکل آیا۔ پھر وہ بیل اسی شگاف میں جانے کی کوشش کرنے لگا لیکن نہ جاسکا۔ . . . پھر دیکھا کچھ لوگ ہیں جو اپنا اپنا گوشت کاٹ کر کھا رہے ہیں۔ . . . کچھ لوگ آگ کھا رہے ہیں۔ . . . کچھ عورتوں کو دیکھا جو اپنی چھاتیوں کے بل لٹک رہی ہیں۔

اس کے بعد ارشد نے وہ پچاس نمازوں والا قصہ بھی اسی پرچہ سے پڑھ کر سنایا۔ حامد یہ کچھ سن رہا تھا اور آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر کبھی ارشد کی طرف اور کبھی میری طرف دیکھ رہا تھا۔

ارشد نے مضمون ختم کیا تو رسالہ کو ایک طرف رکھ کر بڑے تعجب انگیز اور افسوسناک لہجہ میں کہا — یہ ہیں مودودی صاحب!

میں: جی ہاں۔ یہی ہیں مودودی صاحب جنہیں آپ اس قدر روشن خیال عالم قرار دے رہے تھے۔

حامد: مجھے تو یوں معلوم ہوتا ہے جیسے خواب میں یہ باتیں سن رہا ہوں۔

ارشد: (میری طرف مخاطب ہو کر)۔ اور وہ مرتد کی سزا کے متعلق کیا فرماتے ہیں مودودی صاحب؟

میں: اس کے متعلق تو ان کی ایک الگ کتاب موجود ہے جس کا عنوان ہے "مرتد کی سزا اسلامی قانون میں"۔ اس میں وہ لکھتے ہیں:

یہ بات اسلامی قانون کے کسی واقف کار آدمی سے پوشیدہ نہیں ہے کہ اسلام میں اس شخص کی سزا قتل ہے جو مسلمان ہو کر پھر کفر کی طرف پلٹ جائے۔ (ص۲)

اس کے بعد ارشاد ہے:-

ذرائع معلومات کی کمی کی وجہ سے جن لوگوں کے دلوں میں یہ شبہ ہے کہ شاید اسلام میں مرتد کی سزا قتل نہ ہو اور بعد کے مولویوں نے یہ چیز اپنی طرف سے اس دین میں بڑھا دی ہو ان کا اطمینان دلانے کیلئے میں مختصراً اس کا ثبوت پیش کرتا ہوں۔ (ص۱۲)

حامد: لیکن یہ لوگ پھر اس آیت کا کیا مطلب لیتے ہیں جس میں لکھا ہے کہ دین کے معاملہ میں کوئی جبر نہیں۔

میں: سن لیجئے۔ فرماتے ہیں:

لا اکراہ فی الدین کے معنی یہ ہیں کہ ہم کسی کو اپنے دین میں آنے کیلئے مجبور نہیں کرتے۔ . . . مگر جسے آکر واپس جانا ہو اسے ہم پہلے ہی خبردار کر دیتے ہیں کہ یہ دروازہ آمد و رفت کیلئے کھلا ہوا نہیں ہے۔ لہذا آتے ہو تو یہ فیصلہ کرکے آؤ کہ واپس نہیں جانا ہے ورنہ براہ کرم آؤ ہی نہیں۔ (ص۵۳)

حامد: لیکن جو شخص اپنی مرضی سے اسلام کے دروازے کے اندر نہ آئے بلکہ وہ پیدا ہی مسلمانوں کے گھر میں ہو تو اس کے متعلق کیا حکم ہے۔

میں: وہی قتل کا حکم! اور کیا؟ اعتبار نہ آئے تو سن لیجئے۔ ارشاد ہے:

مسلمانوں کی نسل سے پیدا ہونے والی اولاد مسلمان ہی سمجھی جائے گی اور قانونِ اسلام کی طرف سے ان کیلئے ارتداد کا دروازہ ہرگز نہ کھولا جائے گا۔ اگر ان میں سے کوئی اسلام سے پھر گیا تو وہ بھی اسی طرح قتل کا مستحق ہوگا جس طرح وہ شخص جس نے کفر سے اسلام کی طرف آکر پھر کفر کا راستہ اختیار کیا ہو۔ (ص۶۲)

ارشد: اس رسالہ کو بھی مجھے دیدو۔

حامد: اور وہ جو غلاموں اور لونڈیوں کی بات تھی تو اس کے متعلق بھی انھوں نے اسی قسم کے گل کھلائے ہیں؟

ارشد: اس زمانہ میں ان باتوں کو کوئی نہیں مانتا۔

میں: کوئی اور زمانے یا نہ مانے۔ مودودی صاحب کے پیش کردہ نظام شریعت میں تو یہی حکم ہے کہ دشمن کے قیدیوں کو غلام اور ان کی عورتوں کو لونڈیاں بناؤ۔

ارشد: کیا واقعی؟

میں: یہ ہے مودودی صاحب کی تفسیرِ قرآن کریم۔ جس کا نام ہے تفہیم القرآن) وہ اس میں فرماتے ہیں۔

حکومت کو اختیار ہے کہ (جنگ میں گرفتار شدہ عورتوں کو) چاہے رہا کردے۔ چاہے ان سے فدیہ لے۔ چاہے ان کا تبادلہ ان مسلمان قیدیوں سے کرلے جو دشمن کے ہاتھ میں ہوں اور چاہے تو انھیں سپاہیوں میں تقسیم کردے اور سپاہی انھیں اپنے استعمال میں لائیں۔ (ص۳۴۳)

حامد: کیا کہا آپ نے؟ مسلمان سپاہی دشمن کی عورتوں کو اپنے استعمال میں لے آئیں؟

میں: جی ہاں! اپنے استعمال میں لے آئیں۔ بلانکاح۔

حامد: بلانکاح!

میں: جی ہاں۔ بلانکاح۔ مودودی صاحب۔ (اپنی کتاب تفہیمات حصہ دوم) میں فرماتے ہیں کہ بلانکاح استعمال میں لانے میں جو کراہت نظر آتی ہے وہ محض ایک ذہنی کراہت ہے (ص۳۱۵)

ارشد: کس تعداد تک؟

میں: بلاتعداد۔ مودودی صاحب کا ارشاد ہے کہ

لونڈیوں کے تمتع کے لئے تعداد کی قید اس لئے نہیں لگائی گئی کہ ان عورتوں کی تعداد کا کوئی تعین ممکن نہیں (تفہیمات۔ حصہ دوم۔ ص۳۲۴)

حامد: تو ایک آدمی اتنی عورتوں کو کب تک رکھ سکتا ہے؟

میں: جب تک رکھ سکتا ہے رکھے۔ اس کے بعد کسی دوسرے کے ہاتھ فروخت کردے۔

ارشد: فروخت کردے؟

میں: جی ہاں۔ فروخت کردے۔ مودودی صاحب فرماتے ہیں؛

اس قسم کے لونڈی غلاموں کو بیچنے کی اجازت دراصل اس معنوں میں ہے کہ ایک شخص کو ان سے فدیہ وصول کرنے اور فدیہ وصول نہ ہونے تک ان سے خدمت لینے کا جو حق حاصل ہے اس کو وہ معاوضہ لیکر دوسرے شخص کی طرف منتقل کر دیتا ہے۔ (ص ۳۲۳)

حامد: خدا کے لئے اس سلسلہ کو بند کر دیجئے۔ میں اس سے زیادہ سن نہیں سکتا۔ توبہ۔ توبہ۔ استغفر اللہ۔ اگر غیر مسلم یہ کچھ سن پائیں تو ہمارے متعلق کیا کہیں۔ ہم تو دنیا میں منہ دکھانے کے بھی قابل نہ رہیں۔

ارشد: ذرا سنو حامد۔ (میری طرف مخاطب ہو کر) لیکن ان باتوں کی کوئی سند اور دلیل؟

میں: سند اور دلیل یہ کہ ہمارے اسلاف سے یہ کچھ اسی طرح چلا آ رہا ہے۔ اگلے دنوں یہ سوال زیر غور تھا کہ ہماری شریعت یتیم پوتے کو دادا کی وراثت سے جو محروم کر دیتی ہے تو اس کی سند کیا ہے۔ مودودی صاحب نے اس باب میں تحریر فرمایا تھا کہ

اگرچہ ابھی تک مجھے قرآن و حدیث میں کوئی صریح حکم ایسا نہیں ملا جسے فقہا کے اس متفقہ فیصلہ کی بنا قرار دیا جاسکے لیکن بجائے خود یہ بات کہ فقہائے امت خلف سے سلف تک اس پر متفق ہیں اس کو اتنا قوی کر دیتی ہے کہ اس کے خلاف کوئی رائے دینا مشکل ہے۔

(ترجمان القرآن۔ مارچ ۱۹۵۳ء)

اور جن لوگوں نے قرآن کی رو سے ثابت کیا تھا کہ یہ فیصلہ غلط ہے ان کے متعلق مودودی صاحب نے فرمایا تھا کہ

اس قسم کے خبطیوں کی بات آخر کس التفات کی مستحق ہو سکتی ہے۔ (ترجمان القرآن۔ بابت جون جولائی ۱۹۵۳ء)

یہ ہے مودودی صاحب کے علم اور ان کی روشن خیالی کا حال۔ اور یہ ہے نمونہ اس نظام کا جسے وہ یہاں نافذ فرمانا چاہتے ہیں۔

فیضی اس تمام دوران میں آنکھیں بند کئے آرام کرسی پر لیٹے سگریٹ پر سگریٹ پھونکتا چلا گیا۔ اس کی عادت تھی کہ جب اس کے سینے میں جذبات تلاطم خیز ہوں تو وہ بے تحاشا سگریٹ پیتا تھا۔ جب میں اس مقام تک پہنچا تو وہ آرام کرسی سے اٹھ بیٹھا اور کہنے لگا کہ

فیضی:۔ اسے چھوڑو کہ مودودی کس قسم کا عالم ہے اور اس کا نظام شریعت کیا ہے؟ تم اس سے تو متفق ہو گے کہ وہ ان ڈاکوؤں کے گروہ سے منصب اور اقتدار کی کنجیاں چھیننا چاہتا ہے جسے یہ اپنے باپ دادا کی وراثت بنائے بیٹھے ہیں۔ اس کا یہ جہاد اس کی سینکڑوں کوتاہیوں کا کفارہ ادا کر دیتا ہے۔ میں اس کی ایک عالم کی حیثیت سے نہیں بلکہ ایک انقلابی کی حیثیت سے قدر کرتا ہوں۔ میرا تو یہ بھی خیال ہے کہ وہ جو مذہب کے معاملہ میں اس قسم کی باتیں کہتا رہتا ہے تو محض اس لئے کہ عام مسلمان اس کے ساتھ رہیں۔ ورنہ اس جیسا سمجھدار آدمی کبھی اس قسم کی لغویتوں کو دل سے نہیں مان سکتا۔ اور اس کی دلیل یہ ہے کہ جہاں وہ ایک طرف اس قسم کی باتیں کہتا ہے اس کے ساتھ ہی دوسری طرف توہم پرستی، تنگ نظری، ملائیت وغیرہ کی تردید بھی کرتا رہتا ہے۔ لہذا میرا خیال یہ ہے کہ اس نے اس چیز کو اپنے مقصد کے حصول کا ذریعہ سمجھ رکھا ہے۔ اور میرے نزدیک اس میں کوئی حرج نہیں۔ "جنگ اور محبت میں سب کچھ جائز ہے"۔

ارشد:۔ میں اس سے متفق نہیں۔ میرا خیال ہے کہ مودودی صاحب ایمانداری سے ان چیزوں کو صحیح سمجھتے ہیں۔ وہ انہیں بطور سیاسی

حربہ کے استعمال نہیں کرتے۔

میں: بہر حال، بات دو صورتوں سے خالی نہ ہوئی۔ اگر فیضی صاحب ٹھیک کہتے ہیں تو میں ان سے پوچھتا ہوں کہ جو شخص آج مذہب جیسی مقدس چیز کو اپنے مقصد کے حصول کیلئے دیدہ و دانستہ بطور ایک حربہ کے استعمال کرنے میں کچھ جھجک محسوس نہیں کرتا اس کے متعلق یہ کیسے کہا جا سکتا ہے کہ کل کو جب اقتدار اس کے ہاتھ میں آجائے گا تو وہ کیا کچھ نہیں کرے گا۔ ہماری سب سے بڑی بھول یہ ہوتی ہے کہ جب کوئی شخص کسی ایسے آدمی یا ادارے کے خلاف اٹھتا ہے جسے ہم اچھا نہیں سمجھتے تو ہم اس کی ہر حرکت کو جائز بلکہ مستحسن قرار دیتے چلے جاتے ہیں۔ محض اس لئے کہ اس سے ہمارے حریف کو زک پہنچتی ہے۔ بیکر یہ کبھی نہیں سوچتے کہ جو شخص اس قسم کا کیریکٹر رکھتا ہے کہ دشمن کے مقابلہ میں کامیابی حاصل کرنے کیلئے ہر قسم کا حربہ استعمال کر لیتا ہے، اس کے ہاتھ میں قوت کی تلوار دیدینا کس قدر خطرناک ہے۔

اور اگر ارشد صاحب کا خیال صحیح ہے تو پھر آپ یہ سوچ لیجئے کہ اگر مودودی صاحب برسر اقتدار آگئے تو وہ نظام کس قسم کا ہوگا جسے وہ نظام شریعت کے نام سے ملک میں قانون بنا کر رائج کر دیں گے۔ ذرا اس پر بھی غور کر لیجئے گا کہ اسوقت ان کے موجودہ معتقدات ملک کے قانون کی حیثیت لے لیں گے اور جس انداز سے آپ آج ان پر تنقید کر رہے ہیں، اس وقت اس قسم کی تنقید، حکومت کے خلاف ایجی ٹیشن قرار دی جائے گی۔ حکومت ہی کے خلاف ایجی ٹیشن نہیں، بلکہ "خدا اور رسول" کے خلاف بغاوت۔ اس لئے کہ یہ مخالفت ہوگی اس شریعت کی جسے "خدا اور رسول" کا حکم قرار دیکر نافذ کیا جائے گا۔ بالفاظ دیگر اسوقت مودودی صاحب کے کسی عقیدہ کے خلاف عقیدہ رکھنا یا ان کے کسی فیصلہ کے خلاف لب کشائی کرنا "خدا اور رسول" کی معصیت اور اسلامی حکومت کے خلاف بغاوت ہوگی۔

حامد: تو کیا اسوقت حکم صرف مودودی صاحب ہی کا چلیگا؟

میں: جی ہاں! صرف مودودی صاحب کا۔

ارشد: وہ کیسے؟

میں:- وہ ایسے کہ

پاکستان کا آئین اور قانون کتاب و سنت (قرآن اور حدیث) کے مطابق ہوگا۔

مودودی صاحب نے فرمایا ہے کہ قرآن میں صرف اصول دیئے ہیں۔ ان اصولوں کے تفصیلی احکام احادیث رسول اللہؐ کے اندر ہیں۔ لہٰذا خدا اور رسول کی اطاعت کے معنی ہیں احادیث رسول اللہ کی اطاعت کرنا۔

لیکن۔ انھوں نے کہا ہے کہ احادیث کے موجودہ مجموعوں میں غلط احادیث بھی ہیں اور صحیح احادیث بھی۔ نیز بعض امور ایسے بھی سامنے آسکتے ہیں جن کے متعلق ان احادیث میں کچھ نہیں کہا گیا۔

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ یہ کیسے معلوم ہو کہ کونسی احادیث صحیح ہیں اور کونسی غلط۔ نیز یہ کہ جن امور کے متعلق احادیث خاموش ہیں ان کی بابت کیسے پتہ چلے کہ شریعت کا حکم کیا ہے۔

اس کے متعلق مودودی صاحب نے فرمایا ہے کہ یہ بات ایک مزاج شناس رسول ہی بتا سکتا ہے کہ احادیث کے ان مجموعوں میں صحیح احادیث،

کون کون سی ہیں۔ نیز جن امور میں احادیث خاموش ہیں ان کی بابت بھی وہی کہہ سکتا ہے کہ اگر رسول اللہ آج موجود ہوتے تو وہ اس باب میں کیا ارشاد فرماتے۔

اس سے واضح ہے کہ "مزاجِ شناسِ رسول" کا فیصلہ خود خدا اور رسول کا فیصلہ قرار پاجاتا ہے اور اس کے فیصلے کی اطاعت، خدا اور رسول کی اطاعت۔

ارشد۔ لیکن یہ تو کسی "مزاج شناسِ رسول" کی بات ہے۔ آپ نے یہ کیسے تصور کر لیا کہ اس سے مراد خود مودودی صاحب ہیں۔

میں: جماعت اسلامی کے موجودہ امیر، امین احسن صاحب اصلاحی نے پنجاب کے فسادات کی تحقیقاتی کمیٹی کے سامنے (عدالت میں) کہا ہے کہ ان کے نزدیک یہ مزاج شناسِ رسول خود مودودی صاحب ہی ہیں۔

حامد: پھر تو معاملہ واقعی خطرناک ہے۔

(فیضی پھر آنکھیں بند کئے سگرٹ پئے جارہا تھا۔ ارشد نے اسے آواز دی اور کہا)۔

ارشد۔ کیوں بھئی فیضی! تم پھر چپ ہوگئے۔ کچھ بولتے کیوں نہیں؟

فیضی: میرے نزدیک یہ سب بحثیں فضول ہیں۔ میں تو یہ جانتا ہوں کہ جو شخص بھی ان چوروں سے حکومت کی کرسیاں چھیننے کیلئے اٹھے اس کا ہر قدم جائز اور درست ہے۔ بقول اقبال

گر ز دستِ تو کارے نادر آید    گناہے ہم اگر باشد ثواب است

یہ محض نظری بحثیں ہیں کہ نظامِ شریعت کس قسم کا ہوگا اور اسلامی مملکت کا آئین کیسا ہوگا۔ جیسا میں پہلے بھی کہہ چکا ہوں، میرا پختہ یقین ہے کہ مودودی صاحب نے اسلامی نظام اور شرعی آئین کو محض ایک حربہ بنا رکھا ہے اس لئے کہ انھوں نے تو بہت پہلے کہہ دیا تھا کہ اول تو پاکستان کا بننا ہی محال ہے اور اگر یہ بن بھی جائے تو اس کا ایک اسلامی مملکت بننا قطعاً ناممکن ہے۔ کیوں بھئی ملاجی، کچھ ایسے ہی تھے ناں ان کے الفاظ؟

میں: ہاں انھوں نے کہا تھا کہ

مسلمان ہونے کی حیثیت سے میرے لئے اس مسئلہ میں کوئی دلچسپی نہیں کہ ہندوستان میں جہاں جہاں مسلمان کثیر التعداد ہیں وہاں ان کی حکومت قائم ہوجائے۔

اور یہ بھی کہ

بعض لوگوں کا خیال ہے کہ ایک دفعہ غیر اسلامی نمونہ کا ہی سہی مسلمانوں کا قومی اسٹیٹ قائم ہوجائے تو پھر رفتہ رفتہ تعلیم و تربیت اور اخلاقی اصلاح کے ذریعے اس کو اسلامی اسٹیٹ میں تبدیل کیا جاسکتا ہے۔ مگر میں نے تاریخ، سیاسیات اور اجتماعیات کا جو تھوڑا بہت مطالعہ کیا ہے۔ اس کی بنا پر میں اس کو ناممکن سمجھتا ہوں۔ اور اگر یہ منصوبہ کامیاب ہوجائے تو میں اسے ایک معجزہ سمجھوں گا۔ (ترجمان القرآن۔ اگست ۱۹۴۰ء)

فیضی :- یہ دیکھ لو۔ بات صاف ہے۔ جس شخص کو مسلمان ہونے کی حیثیت سے اس میں کچھ دلچسپی ہی نہ ہو کہ پاکستان بنتا ہے یا نہیں۔ اور جس شخص کی بصیرت اسے یہ بتلائے کہ اس مملکت کا اسلامی بن جانا ممکنات سے ہے، اس کا سر پھرا ہے کہ وہ اس میں اسلامی نظام رائج کرنے کیلئے اس قدر مصیبتیں اٹھاتا پھرے؟ مودودی صاحب نے بہت پہلے کہہ دیا تھا کہ ہمارا مقصد حکومت کی کرسی حاصل کرنا ہے اور اسی کیلئے ان کی تمام جدوجہد ہے۔ اس مقصد کے حصول کیلئے جو طریق کار انھوں نے اختیار کیا ہے اس کی داد تو تم بھی دو گے۔ میں تو محض اس لئے اس جماعت کی حمایت کرتا ہوں۔

میاں : یہ ہے ارشد صاحب ساری بات۔ مودودی صاحب کی حمایت کرنے والے دو ہی قسم کے لوگ ہیں۔ ایک تو وہ ٹائپ جیسے (معاف فرمائیگا) آپ اور حامد صاحب۔ یعنی وہ لوگ جنھیں ذاتی معلومات کچھ نہیں۔ وہ محض دوسروں سے سن کر یہ خیال قائم کئے بیٹھے ہیں کہ مودودی صاحب ایک روشن خیال عالم ہیں جن کا مقصد اس قسم کا شرعی نظام نافذ کرنا ہے جس سے ہم ساری دنیا کی قوموں کی قیادت کے مستحق بن جائیں گے۔ اس باب میں ہمارے تعلیم یافتہ طبقہ کی عدم معلومات کا یہ عالم ہے کہ اگلے دنوں کالج کا ایک طالب علم مجھ سے کہہ رہا تھا کہ یہ بڑے بڑے جاگیردار اور زمیندار جو ہزاروں ایکڑ زمین مفت میں سنبھالے بیٹھے ہیں اور غریب کاشتکاروں کی محنت پر عیش اڑا رہے ہیں، جب مودودی صاحب کا شرعی نظام رائج ہو گیا تو ان کے ہوش ٹھکانے لگ جائیں گے۔ کیونکہ اس میں کسی کو اجازت نہیں ہوگی کہ وہ اتنے اتنے رقبوں کے مالک بنے رہیں۔ اور وہ برخوردار اپنی ضد پر اڑا رہا کہ وہ بالکل ٹھیک کہتا ہے، جب تک میں نے اسے خود مودودی صاحب کی کتاب (مسئلہ ملکیتِ زمین) سے یہ الفاظ پڑھ کر نہیں سنا دیئے کہ :-

> اسلام نے کسی نوع کی ملکیت پر بھی مقدار، رکمیت کے لحاظ سے کوئی حد نہیں لگائی۔ جائز ذرائع سے جائز چیزوں کی ملکیت جبکہ اس سے تعلق رکھنے والے شرعی حقوق و واجبات ادا کئے جاتے ہیں بلا حد و نہایت رکھی جا سکتی ہے۔ (ص۵۲)

ہاں! تو ایک تو یہ طبقہ ہے جو ذاتی طور پر کچھ نہیں جانتا لیکن مودودی صاحب کے پراپیگنڈا سے متاثر ہو کر نہایت نیک نیتی سے سمجھے بیٹھا ہے کہ ان کا نظام شرعی فی الحقیقت اسلام کا ایک روشن اور تابناک مرقع ہوگا جس کے سامنے ساری دنیا کی گردنیں جھک جائیں گی۔ اور دوسرا طبقہ ہے فیضی صاحب جیسے لوگوں کا جو حُبِّ علیؓ نہیں بلکہ محض بغضِ معاویہؓ کی وجہ سے مودودی صاحب کے حامی ہیں یعنی وہ ان کی تائید صرف اسلئے کرتے ہیں کہ یہ حکومت کو گالیاں دیتے ہیں اور برسراقتدار طبقہ کے ہاتھ سے منصب و اقتدار چھیننا چاہتے ہیں۔ غلط! کن برسراقتدار طبقہ کے ہاتھ سے اقتدار یقیناً چھین لینا چاہیئے۔ بُری حکومت کو ضرور بدل دینا چاہیئے ہم میں سے کون ہے کہ جو موجودہ نظم و نسق کی خرابیوں کا مداح اور برسراقتدار طبقہ کا قصیدہ خواں ہے؟ لیکن سوال تو یہ ہے کہ جو لوگ موجودہ نظام کو الٹ کر اس کی جگہ دوسرا نظام مسلط کرنا چاہتے ہیں وہ نظام کس قسم کا ہے؟ وہ نظام، جیسا کہ ہم دیکھ چکے ہیں، توہم پرستی کورانہ تقلید، آمریت اور استبداد پر مبنی ہے۔ توہم پرستی ایسی کہ آپ کو ماننا پڑے گا کہ رسول اللہ واقعی ایک سیڑھی پر چڑھ کر آسمانوں پر [illegible] گئے تھے۔ تقلید ایسی کہ کسی مسئلہ کی تائید میں خواہ آپ کو قرآن و سنت سے کوئی سند [illegible] [illegible] اس لئے [illegible] [illegible] سالہا سال سے [illegible] سے متواتر چلا آرہا ہے۔ آمریت ایسی کہ بڑے سے بڑے معاملہ [illegible] شخص کی [illegible] [illegible] کا

جسے مزاج شناس رسولؐ قرار دیا جائے گا اور استبداد ایسا کہ اس کے فیصلہ کے خلاف لب کشائی کرنا، خدا اور رسول کی معصیت اور اس سے انکار، اسلام سے خارج ہوجانے کے مرادف ہوگا جس کی سزا قتل ہوگی۔ اگر آپ اس قسم کے نظام کو پسند کرتے ہیں تو آپ شوق سے مودودی صاحب کی تائید کیجئے۔ ان کا ساتھ دیجئے۔ لیکن اگر آپ اس نظام کو اچھا نہیں سمجھتے تو پھر غور کیجئے کہ آپ دانستہ یا نادانستہ ایسے شخص یا ایسی جماعت کی حمایت کرکے جو اس قسم کا نظام مسلط کرنا چاہتی ہے، کتنے بڑے خطرے کو مول لے رہے ہیں۔ اس وقت تو پھر بھی یہ ممکن ہے کہ ہم کوشش کریں تو کسی نہ کسی طرح صحیح اسلامی نظام رائج ہوجائے۔ لیکن اگر یہاں ایک دفعہ وہ نظام رائج ہوگیا جسے مودودی صاحب، اور ان کے ہم نوا نظامِ شرعی کے نام سے آگے بڑھا رہے ہیں تو اس نظام کی جگہ صحیح اسلامی نظام کا لے آنا سخت مشکل ہوجائے گا۔ اسلئے کہ اس وقت عوام کی ساری تائید ان لوگوں کو حاصل ہوگی جنھیں وہ مذہبی پیشوا سمجھتے ہیں۔ باقی رہے ہمارے فیضی صاحب، سو جو حمایت حبِ علیؓ کی وجہ سے نہیں بلکہ علی بُغضِ معاویہؓ ہو، تو یہ خالص جذباتی روش ہے جس کا توڑ کوئی عقلی دلیل نہیں کرسکتی۔

فیضی:۔ اب اس لیکچر کو ختم بھی کروگے یا نہیں۔ ہم نے سینما بھی جانا ہے۔

اس طرح یہ دلچسپ صحبت ختم ہوگئی۔ ارشد صاحب یہ کہہ کر کتابیں ساتھ لے گئے کہ میں آج قائل ہوگیا کہ پروپیگنڈا کسی چیز کو کیا سے کیا کچھ بنا کر دکھا سکتا ہے۔

"فکری"

# "یتیم پوتے کی بحثیں دیکھ کر..."

'ابنِ آدم'

کچھ کم نصف صدی پہلے خواجہ احمد دین صاحب امرتسریؒ نے "یتیم پوتے" کا مسئلہ چھیڑا تھا جس کے بعد یہ مسئلہ چل پڑا کیونکہ دلائل کے لحاظ سے اس میں زور موجود تھا۔ خواجۂ موصوف کے بعد مولانا اسلم جیراجپوری، مولانا غلام احمد پرویز اور مولانا تمنا پھلواروی نے اس مسئلے کو آسمان پر پہنچا دیا جس سے پاکستانی مجلس دستور ساز تک متاثر ہوئے بغیر نہ رہی۔ دلیل کی جو قوت مجھے ان تحریروں میں نظر آئی وہ ان لوگوں کے دلائل میں نہ نظر آسکی جو یتیم پوتے کی محجوبیت کے قائل ہیں۔ بایں ہمہ بعض ضروری نکات اس پورے سلسلۂ بحث میں نہ دکھائی دیئے جن کو دیکھنے سننے کا میں متمنی تھا۔

طلوع اسلام سو بار اس دعوے کو دہرا چکا ہے کہ احادیث (نیز فقہ) کوئی وحی نہیں اور اس کا کوئی جزئیہ غیر متبدل قدر نہیں، بخلاف اس کے قرآن کا ہر کلیہ اور ہر جزئیہ ابدی اور غیر متبدل اقدار میں داخل ہے۔ طلوع اسلام اس دعوے پر اس سختی سے قائم ہے کہ اس کے اندر بھی بایں ہمہ روشن خیالی وہی جمود پیدا ہو گیا ہے[۱] ـــــ ذرا اونچی سطح پر ـــــ جو حدیث و فقہ کو مستقل اقدار ماننے والوں کے اندر عرصے سے موجود ہے۔ اس کی بہت سی بحثوں کے بین السطور میں وہ متقدم (PROGRESSIVE) تصور، جو ہم عرض کرنا چاہتے ہیں، جھلکتا ہے لیکن برملا ہنوز سامنے نہیں آیا ہے۔

حقیقت یوں ہے کہ قرآن پاک انسان کے تمام گوشہائے زندگی کے لئے کچھ ضابطے دیتا ہے قانونی و سیاسی بھی اور اخلاقی و روحانی بھی۔ یہ سارے ضابطے اسے ہر ہر سمت سے گھیر کر ایک خاص مرکز و مقصد کی راہ پر لگا دیتے ہیں۔ ابدی اقدار (ETERNAL VALUES) دراصل یہی مرکز و مقصد ہوتا ہے۔ آگے چلنے سے پہلے یہاں رسول کا موقف بھی سمجھ لینا چاہئے۔ رسولؐ صدق اور صفا کی اس بلند ترین چوٹی پر کھڑا ہوا ہوتا ہے جہاں اس کی نگاہیں ایک طرف ابدی و غیر متبدل اقدار پر گڑی ہوتی ہیں اور دوسری جانب دامنِ کوہ میں کھڑے ہونے والوں کی کمزوریوں، مجبوریوں اور ناچاریوں پر بھی جمی ہوتی ہیں۔ اقدار حیات کا جو عشق رسول کو بے چین کئے ہوئے ہوتا ہے اس کا تقاضا تو یہ ہوتا ہے کہ ایک ہی جست میں زمان و مکان کی حدود کو پھاند جائے مگر جو قوم اس کے حوالے کی جاتی ہے اس کی اکثریت ایسی بیمار ہوتی ہے کہ دو قدم چلنا بھی اس کے لئے دشوار ہوتا ہے۔ رسول خود تو اسی بلند مقام پر ہوتا ہے جہاں ایک گری ہوئی بیمار و ناتواں قوم کو لے جانا مقصود ہوتا ہے بلکہ اس بیمار کی خاطر اسے کبھی کبھی خود نیچے اتر کر سہارا دینا پڑتا ہے۔

وحی صرف اتنا ہی نہیں کرتی کہ عملی اقدار کو دور سے دکھا کر الگ ہو جائے بلکہ اس کے دو بڑے احسان اور بھی ہیں [illegible] رسول کی

---

۱؎ استدراک ملاحظہ فرمائیے۔ [illegible]

زندگانی جو سب سے آگے آگے ہونے کے باوجود ہر ہر قدم پر اپنی ناتواں امت کو پلٹ پلٹ کر دیکھتا ہے اور اسے پکڑ پکڑ کر آگے کھینچتا ہے۔ دوسرا احسان وحی کا یہ ہے کہ اس نے ابدی و مستقل اقدار تک پہنچنے کے لئے کچھ "عبوری ضابطے" بھی دیئے ہیں۔ قرآن کو ان عبوری ضابطوں سے خالی سمجھنا صحیح نہیں اور ان کو اصلی اقدار کی طرح ابدی و غیر متبدل فرض کر لینا بھی درست نہیں[1]۔

ایک دردمند طبیب کا اصل مقصد مریض کی تندرستی ہوتا ہے اور تندرستی آنے تک وہ جو دوائیں بھی استعمال کراتا ہے وہ عبوری دور ہی کی چیز ہوتی ہے۔ دوا کی کامیابی یہ نہیں کہ ہمیشہ مریض کے ساتھ چمٹی رہے اور کبھی جدا نہ ہو۔ اس کی اصل کامیابی یہ ہے کہ مریض کو تندرست کر کے خود الگ ہو جائے۔ زیادہ سے زیادہ یہ ہوگا کہ وہ ایک الگ گوشے میں محض اس لئے محفوظ رہے گی کہ اگر خدانخواستہ پھر اس کی ضرورت پڑ جائے تو وہ کام آ جائے اور اس طرح چند تجربوں کے بعد آخر کار وہ مریض کو تندرست کر کے خود غیر ضروری ہو جائے۔ قرآن پاک کی بھی بالکل یہی صورت ہے۔ وہ بیمار معاشرۂ انسانی کیلئے مختلف علاج بتاتا ہے لیکن اس لئے نہیں کہ ہمیشہ یہ پروگرام اس کے ساتھ چپکا رہے بلکہ اس کی اصلی غرض یہ ہے کہ انسانیت اپنی منزلِ مقصود پر پہنچ کر اس سے بے نیاز ہو جائے اور ان ضابطوں کی ضرورت نہ باقی رہے۔ وہ ضابطے ایک الگ گوشے میں محفوظ رہیں گے لیکن اس لئے نہیں کہ وہ اپنے اندر کوئی ابدیت مقصود رکھتے ہیں بلکہ اس لئے کہ شاید پھر کبھی انسانیت مائل بہ تنزل ہو جانے کی وجہ سے ان کی ضرورت محسوس کرے فطری قانونِ ارتقاء ایک مسلسل عمل کی طرح جاری ہے اور جاری رہے گا اور جب وہ انسانیت کو اصلی اقدار تک پہنچا چکے گا ——— خواہ کروڑوں سال میں ہو ——— تو وہ عبوری ضابطے اس لئے بے کار ہو جائیں گے کہ ان کا مقصد حاصل ہو گیا۔ اس وقت وہ ضابطے اپنی اصلی شکل میں ابدی نہیں رہیں گے بلکہ صرف اپنے نتیجہ و مآل کے لحاظ سے ابدی ہوں گے۔

ذرا جی کڑا کر کے چند مثالیں سن لیجئے:

(۱) قرآن نے حکم دیا کہ چور کا ہاتھ کاٹو اور زانی کو کوڑے لگاؤ۔ لیکن اس کا مقصد صرف یہ ہے کہ یہ دونوں جرم ختم ہو جائیں اور ان احکام کی ضرورت نہ آئے۔

(۲) قرآن نے لونڈی غلام کے بہت سے احکام دیئے ہیں لیکن مقصد اس رسم غلامی کی تصدیق (CONFIRM) کرنا نہیں بلکہ غرض یہ ہے کہ غلامی کی لعنت اور اس کے متعلق یہ تمام عبوری قوانین ختم ہو جائیں۔

(۳) قرآن نے بارہا کہا کہ محتاجوں کی امداد کرو، بھوکوں اور ننگوں کی روٹی کپڑے سے مدد کرو۔ لیکن مقصد یہ نہیں کہ ان نیکیوں کو جاری رکھنے کیلئے دنیا میں غربت اور فاقہ و محتاجی کو باقی رکھو بلکہ اس کی غایت یہ ہے کہ ایسے حالات پیدا ہو جائیں کہ یہ ننگِ انسانیت داغ معاشرے کی پیشانی سے دور ہو جائیں۔

(۴) قرآن قتال پر بھی بار بار ابھارتا ہے لیکن مقصد خونریزی کی فراوانی نہیں بلکہ ایسے امن و امان کا قیام ہے جہاں جنگ کا نام نشان بھی نہ رہے۔

(۵) امیر و مامور وغیرہ کے بھی بہت سے احکام قرآن میں موجود ہیں لیکن حکومت وغیرہ کا قیام کوئی اسلامی مقصود نہیں۔ مقصد ایسے صالح معاشرے کا قیام ہے جس میں حکومت کا وجود ہی ختم ہو جائے۔ خدا اور بندے کے درمیان کسی سیاسی و قانونی واسطے کا دباؤ نہ رہے۔ طاعتِ الٰہی براہِ راست ہو اور اقدارِ حیات کی طرف خوشدلانہ اور رضاکارانہ بے چینی کے ساتھ ارتقا ہوتا رہے۔

---

[1] استدراک ملاحظہ کیجئے۔ (طلوعِ اسلام)

(۶) کہنا یہ ہے کہ قانونِ وراثت بھی اسی نوع کا ایک ضابطہ ہے۔

مجھے ایک محترم دوست کا ایک رسالہ پڑھ کر تعجب ہوا جس میں انھوں نے ملکیتِ زمین ثابت کرنے کیلئے قرآن سے کوئی دلیل نہیں دی۔ صرف ایک دلیل یہ مل سکی کہ اگر ملکیت نہ تسلیم کی جائے تو قرآن کا سارا قانونِ وراثت ختم ہوجاتا ہے۔ سبحان اللہ وبحمدہ۔ گویا وہ یہ فرمانا چاہتے ہیں کہ:

اگر دنیا سے چوری اور زنا ختم ہوگئے تو قطع وجلد کی قرآنی سزا ختم ہوجائے گی۔

اگر غربت ومحتاجی کو باقی نہ رکھا گیا تو اعانتِ فقرا کے ثواب سے ہم سب محروم ہوجائیں گے۔

اگر لونڈی غلام کا رواج نہ رہا تو تحریرِ رقبہ کا حکم پیدا نہ ہوسکے گا۔ [1]

یہی صورت کچھ یتیم پوتے کی وراثت میں بھی ہوئی ہے۔ اس موضوع پر خامہ فرسائی کرنے والوں میں کسی نے اس بات کی طرف اشارہ بھی نہیں فرمایا کہ قانونِ وراثت ملکیت کی تصدیق کرنے کیلئے نہیں بلکہ یہ ایک عبوری دور کیلئے ہے اور اس کا مقصد یہ ہے کہ ملکیت کے قصے کو رفتہ رفتہ ختم کردیا جائے۔

قرآن کے یہ عبوری قوانین درحقیقت چند بلند اقدار کی طرف لے جاتے ہیں۔ مثلاً زکوٰۃ کا نظام اسلئے ہے کہ مالی نظام "انفاقِ عفو" پر جاکر دم لے۔ لونڈی غلام کے ضوابط اس لئے ہیں کہ انجام کار کوئی کسی کا مملوک ومحکوم نہ رہے۔ اسی طرح ہر شعبۂ زندگی میں مختلف عبوری احکام چند اعلیٰ اقدار تک پہنچا کر خود الگ ہوجاتے ہیں اور پھر یہ سب اعلیٰ اقدار مل کر کسی اور بنیادی قدر کی طرف لیجاتے ہیں اور انجام کار یہ سب ایک آخری نصب العین —— اللہ —— میں جاکر گم ہوجاتے ہیں۔ [2] یہ حقیقت معلوم نہیں کیوں اب تک بہت سے لوگوں کی سمجھ میں نہیں آسکی ہے۔

بہرحال یتیم پوتے کی ہی وراثت نہیں بلکہ پورا قانونِ وراثت بھی کوئی مستقل قدر نہیں۔ اس کی تہ میں اس سے بالاتر ایک اور قدر ہے جو اس کی روح اور اس کا مقصود ہے اور وہ یہ ہے کہ معاشرے میں کوئی فرد بھی ننگا بھوکا نہ رہے اور کوئی فرد اپنے پاس ضرورت سے زیادہ نہ رکھے۔

ہم نے ابھی اوپر بتایا ہے کہ رسولؐ خود اعلیٰ اقدارِ مقصودہ کے مقام پر کھڑا ہوتا ہے اور نیچی سطح کے انسانوں کے لئے ان کی گوناگوں کمزوریوں کے پیش نظر کچھ عبوری قوانین بھی دیتا ہے اور ان کمزوریوں کے ساتھ اسے بھی چلنا پڑتا ہے۔ یہ ایک بڑی سخت ڈیوٹی ہے جو اس کے سپرد کی جاتی ہے۔ چند مثالیں اس کی بھی سنئے:

پیغمبرؐ نے قتال پر ابھارا لیکن خود اپنے ہاتھ سے غالباً ایک انسان کو بھی قتل نہیں کیا کیونکہ قتال ایک عبوری ضابطہ ہے اور مقصودِ اصلی خود رسولؐ کا طرزِ عمل ہے جو عین منشائے قرآنی ہے۔

رسولؐ نے زکوٰۃ ادا کرنے کی تاکید کی لیکن اس کا جو سسٹم لوگوں کو بتایا اس پر خود کبھی عمل نہیں فرمایا۔ زکوٰۃ (ایک معین مقدارِ مال) تو وہ ادا کرے جس کے پاس مال جمع ہو۔ جس نے اپنے اوپر جمع مال ہی کو حرام کرلیا ہو اس کیلئے معین نظامِ زکوٰۃ کی پابندی کا سوال ہی کب پیدا ہوتا ہے؟ وہ تو "انفاقِ عفو" سے بھی آگے ہوتا ہے جہاں "انفاقِ کُل" کا جذبہ اسے بے چین کئے رہتا ہے۔

ٹھیک اسی طرح سمجھئے کہ نبیؐ نے ساری امت کو تقسیمِ ترکہ کا سبق دیا لیکن خود —— صاف لفظوں میں اعلان کردیا کہ "لا نورث ولا نورث" ہم نہ وارث ہیں نہ مورث۔

---

[1] اس سے بھی آگے بڑھ کر یہ کہا جاتا ہے کہ اگر انسان گناہ کرنا چھوڑدے تو خدا کی صفت غفور رحیم بیکار ہوکر رہ جائے۔ (طلوعِ اسلام)

[2] آخری نصب العین کا نقطہ وضاحت چاہتا ہے۔ اس کے متعلق طلوعِ اسلام کے صفحات میں پہلے بحث ہوچکی ہے۔ ( " " )

ہم نے بعض دوستوں کے مضامین دیکھے ہیں جن میں وہ لکھتے ہیں کہ حدیث لا نرث ولا نورث اس لئے غلط ہے کہ قرآن کے خلاف ہے حالانکہ حقیقت یوں ہے کہ یہ عین منشائے قرآنی کے مطابق ہے۔ ہم خود ایسی تمام احادیث کو قابل رد سمجھتے ہیں جو قرآن کے خلاف ہوں لیکن خلافِ قرآن ہونے کا مطلب لفظوں کے خلاف ہونا نہیں بلکہ روح و معنی کے خلاف ہونا ہے۔ آیئے چند مثالیں اس کی بھی ملاحظہ فرمایئے۔

قرآن پاک میں مملوک کو کئی جگہ "عبد" کہا گیا ہے۔ مثلاً وانکحوا الایامی منکم والصالحین من عبادکم وامائکم۔ اور الحر بالحر والعبد بالعبد۔ اسی طرح مالک کیلئے رب کا لفظ بھی استعمال ہوا ہے۔ مثلاً اذکرنی عند ربک ــــــ اس کے بالمقابل حضورؐ کا ارشاد ہے کہ:

لا یقولن احدکم عبدی وامتی ولا یقولن المملوک ربی وربتی، لیقل المالک فتای وفتاتی ولیقل المملوک سیدی وسیدتی فانکم المملوکون والرب اللہ تعالیٰ (رواہ الشیخان وابوداؤد عن ابی ہریرہؓ)

تم میں سے کوئی شخص اپنے مملوک کو عبد وامہ (لونڈی غلام) نہ کہے اور نہ مملوک اپنے مالک کو رب وربہ کہے۔ مالک فتی وفتاۃ (BOY & MAID) کہے اور وہ سید وسیدہ (SIR, MADAME) کہے کیونکہ دراصل تم سب ہی مملوک ہو اور رب اللہ تعالیٰ ہے۔

ایک سطحی نگاہ رکھنے والا فوراً کہہ اٹھے گا کہ قرآن جسے عبد وامہ یا رب وربہ کہتا ہے حدیث اس سے روکتی ہے لہٰذا یہ حدیث غلط ہے لیکن اس دعوے سے پہلے اسے یہ بھی دیکھنا چاہیئے کہ یہ حدیث قرآن کے خلاف نہیں جا رہی ہے بلکہ عین منشائے قرآنی کو پورا کر رہی ہے ــــــ اسی طرح ابوداؤد ونسائی میں عباد بن شرحبیل سے ایک روایت ہے جس کا ہم صرف ترجمہ درج کرتے ہیں:

مجھے ایک بار قحط کا سامنا کرنا پڑا تو میں مدینے کے ایک باغ میں داخل ہوا۔ ایک خوشے کو مل کر کھا لیا اور کچھ خوشے اپنے کپڑے میں رکھ لئے۔ اتنے میں باغ کا مالک آپہنچا۔ اس نے مجھے مارا بھی اور میرا کپڑا بھی چھین لیا پھر مجھے حضورؐ کے پاس پکڑ کر لے گیا اور تمام واقعہ کہہ سنایا۔ حضورؐ نے فرمایا کہ یہ نادان تھا تم نے اسے کوئی تعلیم نہ دی، یہ بھوکا تھا، تم نے اسے کچھ کھلایا نہیں۔ پھر حضورؐ کے حکم سے اس نے مجھے کپڑا بھی واپس کر دیا اور ایک یا نصف وسق غلہ بھی دیا۔

اس روایت کو سن کر ایک کوتاہ نظر فوراً شور مچا دیگا کہ قرآن میں تو چور کا ہاتھ کاٹنے کا حکم ہے اور اس حدیث میں ہے کہ حضورؐ نے چور کا ہاتھ نہیں کٹوایا بلکہ الٹا اسے اور انعام دلوایا۔ لہٰذا ثابت ہوا کہ یہ حدیث غلط ہے لیکن معترض کو پہلے اس پر بھی غور کر لینا چاہیئے کہ قرآنی قانونِ قطع کا مقصد صرف ہاتھ پر ہاتھ کٹواتے چلے جانا نہیں بلکہ ایسے معاشرے کا قیام ہے جہاں نہ کوئی بھوکا ہو اور نہ چوری ہو۔ یہ حدیث اسی منشائے قرآنی کو پورا کر رہی ہے۔

مثالیں اور بھی بہت مل سکتی ہیں۔ کہنا یہ ہے کہ حدیث لا نرث ولا نورث کو بھی اسی روشنی میں دیکھنا چاہیئے۔ یہ فرمان عین اسی مقامِ نبوت سے صادر ہوا ہے جہاں ــــ ان عبوری قوانین وراثت کے ذریعے ــــ انسانیت کو لے جانا ہے یعنی زمین اور رزق کے تمام سرچشمے خدا کی ملک ہوں اور ان کا انتظام ایسے بندوں کے ہاتھ میں ہو جو ہر ایک کو اس کی ضرورت کے مطابق اس کا حق پہنچاتے رہیں۔ بلاشبہ یہ معاشی منزل ابھی دور ہے اور یہ اس وقت آئے گی جب افراد کے اندر جو جذبہ آج اپنی ذات یا اپنے خاندان کے لئے کمانے پر ابھارتا ہے اس سے زیادہ وہ اسے پورے معاشرۂ انسانی کے لئے کسبِ دولت پر ابھارے۔

بہرکیف یہ حدیث لا نرث ولا نورث قانونِ وراثت کی روح کو ہی بتاتی ہے۔ قانونِ وراثت ایک عبوری ضابطہ ہے اور یہ حدیث

اس کا آخری نتیجہ و منزل۔ لیکن ہو یہ رہا ہے کہ ایک طرف حدیث و فقہ کے ایک ایک جز کو غیر متبدل اقدار کا درجہ دیا جا رہا ہے اور دوسری جانب قرآن کے عبوری قوانین پر بھی اس انداز سے بحث کی جا رہی ہے کہ گویا یہی اصل اور ابدی اقدار ہیں۔ جمود دونوں ہی میں ہے۔ ایک میں ذرا بڑے پیمانے پر اور دوسرے میں کچھ چھوٹے پیمانے پر۔[۱]

اسی طرح تمام غلط فہمیوں کا اصلی سبب وہ غلط فہمی ہے جو عرصۂ دراز سے پورے اسلام کے متعلق قائم ہے۔ اسلام محض پابندیٔ قوانین کا نام نہیں۔ اسلامی احکام خواہ وہ نماز روزے کے ہوں یا وراثت و تعزیرات کے، یہ سب کے سب مل جل کر انسان کو ہر طرف سے گھیر لیتے ہیں اور ایک خاص راستے پر لگا دیتے ہیں۔ یہی راستہ دراصل اسلام ہے جو درحقیقت صرف ایک رجحان (ATTITUDE) اور ایک اندازِ فکر و عمل ہے نہ کہ الفاظِ قانون کی پیروی یا اشکال وصور۔ اشکال وصور صرف ایک خاص رجحان پیدا کرنے کیلئے ہوتے ہیں خود مقصود نہیں ہوتے نماز فحشا و منکر سے بچنے کیلئے ہے، روزہ حصول تقویٰ کیلئے ہے، زکوٰۃ و انفاق صحیح تقسیم دولت کیلئے۔ وھلم جرا۔ اگر یہ رجحانات نہیں پیدا ہوتے تو نری پابندیٔ احکام کو اسلام قرار دینا صحیح نہ ہوگا۔ اس مضمون کی وضاحت کیلئے ایک مثال سن لیجئے۔

فرض کیجئے ایک تحصیلدار کو کہیں بھیجا جاتا ہے اور اسے ہدایت یہ دی جاتی ہے کہ جس طرح ممکن ہو کاشتکاروں کو ابھارو، اٹھاؤ، بیدار کرو اور ان کا معیار بلند کرو۔ یہ ایک رجحان ہوا جو ایک خاص پالیسی کے طور پر اس میں ڈال دیا گیا۔ اب چارج لینے کے بعد اسے بیسیوں مواقع سے سابقہ کرنا پڑتا ہے۔ کہیں جلسے اور جلوس کی شرکت ہے، کہیں مالیے کی وصولی۔ کہیں فصل خصومات ہے اور کہیں تقریبات شادی وغم کی حاضری۔ غرض زندگی کے بیسیوں معاملات سامنے آتے ہیں اور وہ تحصیلدار ہر موقع پر اسی رجحان اور اسی روح کو پیش نظر رکھ کر الگ الگ انداز اختیار کرتا ہے۔ ہر عمل کی شکل الگ ہے لیکن سب میں روح ایک ہی ہوتی ہے یعنی کاشتکاروں کو بلند کرنا۔ بعینہٖ اسی طرح سمجھئے کہ قرآن انسانوں میں ایک خاص رجحان (ATTITUDE) پیدا کرنا چاہتا ہے۔ یہی رجحان روزے کے قانون میں ہے، یہی نماز میں، یہی قتال میں، یہی زکوٰۃ میں اور ــــ یہی قانون وراثت میں اور یہی سارے احکام قرآنی میں۔ اس رجحان کو توحید کہئے، تقویٰ کہئے، احسان کہئے، حسن وعشق کہئے، انسانیت کہئے، اقدار حیات کی محبت کہئے، جو جی چاہے کہہ لیجئے، ہمیں سردست اس سے بحث نہیں۔ کہنا فقط یہ ہے کہ اسلام دراصل وہی رجحان ہے جو ان سارے احکام کی مدد سے پیدا کرنا چاہتا ہے۔ صرف پوتے کو وراثت دلوانا اس کا مقصد نہیں اور اس پر اس انداز سے بحث کرنا بھی کہ گویا سارا اسلام اور ابدی قدر یہی ہے، درست نہیں۔

وہ دادا کیسا بدبخت ہے جو اپنے پوتے کو یتیم دیکھتے ہوئے بھی اس کے لئے کوئی وصیت نہیں کرتا اور اپنی زندگی میں اس کے لئے کوئی حصہ الگ نہیں کرتا۔ کیا ازروئے قرآن اس بدبخت پر وصیت فرض نہیں؟ پھر وہ معاشرہ کتنا سنگدل ہے جس کے کچھ افراد اپنے بھتیجے کو ننگا بھوکا دیکھتے ہیں اور اس پر کوئی ترس نہیں کھاتے اور دوسرے افراد ایسے بے غیرت ہیں کہ اسے ظالم چچا سے صرف اس لئے کچھ نہیں دلوا سکتے کہ ان کے خیال میں قانون وراثت کے اندر اس کی کوئی لفظی گنجائش موجود نہیں۔ قرآن کی کس آیت میں لکھا ہے کہ (تمہارے خیال میں) آیات وراثت میں جس کا ذکر نہ ہوا سے کچھ مت دو؟

---

[۱] استدراک ملاحظہ کیجئے۔ (طلوع اسلام)

یہ ساری خرابیاں صرف اس لئے پیدا ہوئیں کہ قانون وراثت کو عبوری دور کی چیز نہ سمجھا گیا اور اس پر غور نہ کیا گیا کہ یہ نرا لفظی اور خشک قانون نہیں بلکہ اس کا ایک مقصد اور ایک روح بھی ہے اور وہی اصلی قدر ہے جہاں اس قانونِ وراثت کے عبوری زینوں سے لے جانا مقصود ہے۔ اس قانون سے اگر وہ رجحان ہی نہ پیدا ہو جو پیدا کرنا مقصود ہے تو یتیم پوتے کو حصہ دلوا کر بھی کون سا تیر مار لیا جائے گا؟

اس قانونِ وراثت سے جو آخری رجحان پیدا کرنا مقصود ہے وہ فقط یتیم پوتے کی وراثت نہیں بلکہ وہ فرمانِ مصطفوی ہے جو لا نرث ولا نورث کے بعد ہی موجود ہے اور وہ ہے ماترکنا صدقۃ۔ ہم جو کچھ چھوڑیں وہ اسٹیٹ کا ہے، کارِ خیر کیلئے ہے جس کا حقدار ہر ضرورتمند ہے۔ بغیر سارے معاشرۂ انسانی کو اسی مقام پر لانا چاہتا ہے جہاں رزق کے سارے سرچشمے مشترک ملکیت بن جائیں اور وہ سواءً للسائلین (تمام ضرورتمندوں کیلئے یکساں) ہوں۔ یہ فرمانِ رسول عین منشائے قرآنی کے مطابق ہے اور یہ ان آخرکار وراثت کے تمام عبوری قوانین اس طرح گم ہو جاتے ہیں جس طرح سمندر میں ٹپکنے والے قطرے۔

سچ پوچھئے تو اس طرح کے تمام عبوری قوانین پست انسانوں کے لئے ہوتے ہیں[1] انھیں بھی بہرحال ساتھ لے کر چلنا ہے لیکن انھیں ساتھ لیکر چلنے کے معنی یہ نہیں کہ ان کو انہی عبوری دور کے زینوں ہی الجھا کر رکھ دیا جائے۔ غرض اصلی یہ ہے کہ اس سطح سے نکال کر دوسری بلند تر سطح پر لایا جائے جو اسی کا دوسرا ارتقائی زینہ ہے۔ بیارتقاء ایک مسلسل اور غیر منقطع عمل ہے اور اس سے قرآن کی ابدیت خطرے میں نہیں پڑتی بلکہ منشائے قرآنی پورا ہی اس سے ہوتا ہے۔ کیا عجب کہ "نسخ آیات" کا یہی مطلب ہو۔ انسان جب نیچی سطح سے بلند سطح کی طرف جاتا ہے تو پہلی سطح قدرۃً اس کیلئے منسوخ ہو جاتی ہے[2] پہلی سطح کے مختلف انداز اس کیلئے "مثلھا" ہوتے ہیں اور دوسری سطح خیر منھا۔ پست انسانوں کیلئے عبوری قوانین بھی اسی وحی نے دیئے ہیں اور بلندی کی طرف جانے والوں کیلئے ارفع اقدار بھی اسی نے بخشے ہیں قرآن میں یہ دونوں ہی موجود ہیں۔ فرق یہ ہے کہ ایک کتاب ہے اور دوسری ام الکتاب۔ صرف کتاب میں الجھے رہنا کافی نہیں۔ ام الکتاب کی طرف بھی صعود کرتے رہنا چاہئے۔

ہماری اس گفتگو کو وہ لوگ خصوصاً ناپسند کریں گے جو فقہی جزئیات تک کو ابدی اور غیر متبدل اقدار مان چکے ہیں لیکن ہمیں ان سے الجھنا نہیں۔ فطرت کا نہ رک سکنے والا ارتقا آخر کار ان کو وہیں لے آئیگا جہاں قرآن لانا چاہتا ہے اور اس نوع کے نسخ آیات سے کسی کو مفر نہیں۔

---

**استدراک** فاضل مقالہ نگار نے اپنے مضمون میں جس مرکزی خیال کو پیش کیا ہے، قارئین طلوعِ اسلام کیلئے وہ کوئی نئی بات نہیں ہے۔ ان کے سامنے یہ چیزیں ایک عرصہ سے آرہی ہیں۔ مثلاً مارچ ۱۹۵۰ء کے طلوعِ اسلام میں اس موضوع پر گفتگو کرنے کے بعد کہ اسلام کے نظامِ ربوبیت میں ذاتی ملکیت کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا، یہ سوال اٹھایا گیا تھا کہ جب قرآن کریم میں وصیت کا حکم اور تقسیم وراثت تک کا قانون موجود ہے تو پھر کس طرح کہا جا سکتا ہے کہ قرآنی نظامِ اجتماعیہ میں ذاتی ملکیت کا تصور نہیں۔" اس کے جواب میں یہ

---

[1] یوں کہنا بہتر ہوگا کہ "جب معاشرہ ہنوز قرآن کی آخری منزل تک نہ پہنچا ہو۔" [2] استدراک ملاحظہ فرمائیے۔ (طلوعِ اسلام)

لکھا گیا تھا کہ "قرآن ان حالات کو بھی سامنے رکھتا ہے جن میں ہنوز نظام اجتماعیہ اپنی مکمل شکل میں قائم نہ ہوا ہو ..... وصیت و میراث کے احکام اسی عبوری دور سے متعلق ہیں۔" (طلوع اسلام بابت مارچ سنہ ۱۹۵۰ء ص ۱۵-۱۴)

حقیقت یہ ہے کہ (اور اس کا اظہار بطور تحدیث نعمت کیا جاتا ہے کہ) یہ آواز اٹھی ہی طلوع اسلام کی طرف سے ہے کہ قرآن میں ذاتی ملکیت کا تصور نہیں اور نظام قرآنی کا مقصود تمام نوع انسانی کی ربوبیت ہے۔ اتنا ہی نہیں کہ اس آواز کو طلوع اسلام نے اٹھایا ہے بلکہ یہ بھی کہ شاید یہ آواز قرون اولیٰ کے بعد مسلمانوں میں اٹھائی ہی پہلی مرتبہ گئی ہے۔ حالانکہ جس قرآن سے اس تصور کو لیا گیا ہے وہ مسلسل ہمارے ساتھ رہا ہے۔ طلوع اسلام اپنی اس سعادت پر جتنا بھی فخر کرے کم ہے۔ اندریں حالات یہ کہنا صحیح نہیں کہ طلوع اسلام نے وراثت کے احکام کی بحث کی لیکن یہ نہ بتایا کہ یہ احکام عبوری دور سے متعلق ہیں۔ ہمارا خیال ہے کہ فاضل مقالہ نگار اگر زیادہ نہیں تو کم از کم مارچ سنہ ۱۹۵۰ء کا پرچہ ہی دیکھ لیتے تو وہ اسے یہ طعن نہ دیتے کہ باایں ہمہ روشن خیالی اس میں بھی وہی جمود پیدا ہو گیا ہے اور یہ کہ متقدم تصورات بین السطور میں سے جھلکتے ہیں لیکن برملا سامنے نہیں آتے۔

(۲) مقالہ زیر نظر سے یہ بھی مترشح ہوتا ہے کہ محترم مقالہ نگار کا خیال ہے کہ چونکہ عبوری دور کے احکام محض عبوری دور کے احکام ہیں اسلئے ان کے متعلق کچھ بحث و تحقیق کی ضرورت نہیں۔ یہ خیال بھی درست نہیں۔ عبوری دور میں یہی احکام قرآنی احکام ہونگے اور اسوقت ان کی ویسی ہی اہمیت ہوگی جیسے قرآن کے دیگر احکام کی۔ اس دور میں بھی یہ ضرورت ہوگی کہ امت کو یہ بتایا جائے کہ اس دور میں قرآن انہیں کیا راہنمائی دیتا ہے۔ یہ بات ایک مثال سے زیادہ واضح ہو سکیگی۔ قرآن میں وضو کا حکم ہے اور جب پانی نہ ملے تو تیمم ہے۔ لہذا تیمم کا حکم نہایت مختصر سے عرصہ کیلئے عبوری دور کا حکم ہے لیکن اسکے یہ معنی نہیں کہ ہمیں اس پر غور کرنے کی ضرورت ہی نہیں کہ قرآن کی رو سے تیمم کا صحیح منشا کیا ہے اور اسکی صورت کیا۔ جب اب چھوٹا سا عبوری دور کا حکم بھی اپنے مقام پر اپنی اہمیت رکھتا ہے تو پھر وراثت جیسے احکام عبوری دور میں کیوں اہمیت نہیں رکھیں گے؟ آج ہماری صورت یہ ہے کہ قرآن کی آخری منزل تو ایک طرف ہم ہنوز عبوری دور میں بھی نہیں پہنچے۔ عملی طور پر ہم نے اپنے سفر کیلئے پہلا قدم بھی نہیں اٹھایا۔ طلوع اسلام، ملت اسلامیہ کو اس آخری منزل کی نشاندہی بھی کرتا جاتا ہے جہاں قرآن کاروان انسانیت کو لیجانا چاہتا ہے لیکن اس کے ساتھ ہی وہ عبوری دور کے قرآنی احکام سے بھی امت کو غافل نہیں رکھنا چاہتا۔ اس قسم کے احکام کی جو بحثیں آپ کو طلوع اسلام میں نظر آتی ہیں اس کی وجہ یہی ہے۔

(۳) فاضل مقالہ نگار نے لکھا ہے کہ جب قرآن کی آخری منزل آجائیگی تو عبوری دور سے متعلق آیات منسوخ ہو جائیں گی۔ اس مقصد کیلئے "منسوخ" کا لفظ اچھا نہیں ہے۔ یہ آیات اس وقت بھی منسوخ نہیں ہونگی ساقط العمل (SUSPEND) ہوں گی جس طرح پانی مل جانے کی صورت میں تیمم کا حکم منسوخ نہیں ہوتا، ساقط العمل ہوتا ہے یعنی جب تک پانی موجود نہ تھا تیمم کا حکم پیچھے ہٹ گیا تھا اور وضو کا حکم آگے بڑھ آیا تھا۔ جب پانی نہ رہا تو وضو کا حکم پیچھے ہٹ گیا اور تیمم کا حکم آگے بڑھ آیا۔ اسی طرح جب قرآن کا نظام ربوبیت قائم ہو جائیگا تو وصیت، وراثت، قرض، بیع و شرا، وغیرہ کے احکام پیچھے ہٹ جائیں گے۔ اگر یہ نظام پھر بگڑ گیا (جیسے کہ قرون اولیٰ کے بعد ہوا) تو یہ احکام پھر نافذ العمل ہو جائیں گے۔ اور اگر وہ معاشرہ ہمیشہ کیلئے قائم ہو گیا تو پھر ان عبوری دور کے احکام کے آگے بڑھنے کی نوبت نہیں آئیگی۔ ان تمام امور کی تشریح آپ کو محترم پرویز صاحب کی تصنیف "نظام ربوبیت" میں ملے گی جو ایک عرصہ سے اشاعت کیلئے تیار رکھی ہے لیکن گوناگوں موانع کے باعث ابھی تک شائع نہیں ہو سکی جس کا ہمیں بجد رنج ہے۔ توقع ہے کہ اب یہ عنقریب ہی شائع ہو جائے گی۔

(طلوع اسلام)

---

# غذا اور سائنس

(جناب محمد احسن جابلی صاحب ایم۔ اے، ایل ایل بی)

انسان دنیا میں آتا ہے تو اس کی تمام زندگی کا انحصار اس غذا پر ہے جو کسی نہ کسی شکل میں بالواسطہ یا بلاواسطہ زمین سے حاصل کی جاتی ہے۔ انسان کی آبادی بڑھتی چلی جا رہی ہے۔ اس پر یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ کیا زمین میں اتنی استعداد ہے کہ وہ اسقدر بڑھنے والی آبادی کا پیٹ بھر سکے۔ یہ سوال تھا جسے سب سے پہلے منظم طور پر اٹھارھویں صدی کے انگلستانی ماہر اقتصادیات پادری مالتھوس (MALTHUS) نے موزوں طور پر اٹھایا اور وہ اس نتیجہ پر پہنچا کہ اگر انسان کی آبادی اسی رفتار سے بڑھتی رہی تو وہ دن دور نہیں جب یہ فقط فاقوں ہی سے مرجائے گی۔ اس نے اس نظریہ کو اپنی کتاب (THE ESSAY ON POPULATION) میں واضح کیا۔ اس کتاب کا پہلا ایڈیشن ۱۷۹۸ء میں شائع ہوا۔ اس نظریہ نے فضا میں ارتعاش پیدا کر دیا اور اس سے جو نتائج انسانوں کے لئے پیدا ہوئے انکا موجب بن گئے۔ یہ نظریہ اسوقت سے آجتک ماہرین اقتصادیات کے نزدیک بحث و تمحیص کا مرکز بنا ہوا ہے۔

خطرہ سے مدافعت کی ایک صورت یہ سوچی گئی کہ انسانی بچوں کی پیدائش کی روک تھام کی جائے۔ اسے برتھ کنٹرول یا ضبط تولید کہتے ہیں۔ اس کے برعکس دوسرا ایک خیال ہے جس کا تقاضا یہ ہے کہ انسانی آبادی کو کم کرنے کے بجائے زمین سے زیادہ سے زیادہ خوراک حاصل کرنے کے وسائل کیوں نہ اختیار کئے جائیں۔ زیر نظر مضمون میں جسے ہم دہلی سے شائع ہونے والے رسالہ ''[illegible]'' کی جون ۱۹۵۲ء کی اشاعت سے اخذ کر رہے ہیں یہ بتایا گیا ہے کہ ہمارے دور میں اس قسم کے سائنٹفک وسائل اختیار کئے جا رہے ہیں جن سے خوراک کی مقدار بہت بڑھ گئی ہے اور اگر یہ وسائل اسی طرح آگے بڑھتے گئے تو انسان کیلئے بھوک سے مرجانے کا کوئی خطرہ نہیں ہوگا۔ اس مضمون کو ہم اس مقصد کے پیش نظر شائع کر رہے ہیں کہ یہ بتایا جائے کہ جو قومیں فطرت کے خزائن و عجائب کی جستجو میں سائنٹفک طریق سے مصروف جد و جہد ہیں، فطرت انھیں کس طرح مالامال کر رہی ہے۔ ان قوموں کا عمل قرآن کی تعلیم کے مطابق ہے جس نے بار بار اس حقیقت کو دہرایا ہے کہ کائنات کی پستیوں اور بلندیوں میں جو کچھ ہے اسے انسان کیلئے قوانین کی زنجیروں میں باندھ دیا گیا ہے۔ لہذا جو قوم بھی اس قانون سے واقفیت حاصل کر کے تسخیر فطرت میں مصروف ہو جائے گی فطرت کے خزانے اس کے سامنے کھل جائیں گے۔ خدا کی ربوبیت عامہ اپنے عطایا کے دروازے کسی پر بند نہیں کرتی۔ جو انہیں حاصل کرنا چاہے اسے وہ دے دیتی ہے۔ وَمَا كَانَ عَطَآءُ رَبِّكَ مَحْظُورًا (۱۷/۲۱) البتہ جس مقام پر جا کر فرق پڑ جاتا ہے وہ فطرت سے حاصل شدہ رزق کی تقسیم کا سوال ہے۔ قرآن اس رزق کو تمام نوع انسانی کی پرورش کے لئے کھلا رکھنا چاہتا ہے۔

لوگ حصول چکے ہیں۔ اسکی وجہ یہ ہے کہ اس ملک میں جہاں شرح پیدائش تمام دیگر ممالک سے زیادہ ہے غذا کی پیداوار اس سے بھی کہیں زائد ہے۔ اس ملک میں لوگ مستقبل سے خوفزدہ نہیں ہیں لہٰذا وہ بجائے بڑھتی ہوئی پیدائش کی رفتار کو روکنے کے ماؤں کی ہمت افزائی کی جاتی ہے کہ وہ زیادہ سے زیادہ بچے پیدا کریں چنانچہ ایک مقررہ تعداد تک کسی ماں کے اگر بچے پیدا ہو جائیں تو اسے مدر ہیروئن (MOTHER HEROINE) کا خطاب ملتا ہے علاوہ ازیں حکومت کی طرف سے بچوں کی تعداد کے مطابق ان کی امداد بھی کی جاتی ہے۔

روس میں اناج کی پیداوار ۱۹۱۳ء میں چھ کروڑ پچاس لاکھ ٹن تھی اور آج وہی پیداوار تقریباً گیارہ کروڑ پچاس لاکھ ٹن ہے اور یہ حقیقت سب پر عیاں ہے کہ روس نہ صرف اپنی کل آبادی کا پیٹ بھرتا ہے بلکہ دیگر ممالک کو بھی اناج فروخت کرتا ہے۔

یہ سب کچھ حاصل ہوا ہے جدید سائنس کی مدد سے نئی سائنس۔ اس سائنس کا موجد (I. V. MICHURIN) جو روس کا سائنسدان ہے کہتا ہے کہ ہم قدرت کی طرفداری کا انتظار نہیں کر سکتے۔ ہمارا کام ہے کہ اپنی ضرورت کے مطابق توڑ لانا ہے۔ یہی وہ ذہنی کیفیت ہے جس سے تجربہ ... دنیا کے سامنے ... پیش کر دیا۔ (N. PLAVILSCHIKOV) نے اپنے مضمون OUTSTANDING DISCOVERIES OF AGRICULTURAL SCIENCE IN RUSSIA میں جو کہ ماسکو کے ایک رسالے "AGRICULTURAL ECONOMICS" میں شائع ہوا تھا لکھا ہے "روس کی زرعی سائنس جس نے پیداوار کے بڑھانے میں وہ مدد کی جو کبھی نہ سنی گئی تھی۔ دنیا کی سب سے زیادہ ترقی یافتہ سائنس ہے۔ ... روس کے کسان اور سائنسدان قدرت کی طرفداری کا انتظار نہیں کرتے اور نہ وہ ان کی خیرات پر بسر کرتے ہیں بلکہ وہ جو کچھ چاہتے ہیں قدرت سے لے لیتے ہیں۔ وہ زیادہ سے زیادہ قدرت سے مانگتے ہیں اور اسے اپنا سب کچھ دیدینے پر مجبور کر دیتے ہیں۔ سرزمین روس میں قدرت کو دیکھا جاتا ہے اور ضرورت کے مطابق اس میں تبدیلیاں بھی کی جاتی ہیں۔" وہاں قدرت میں اس قدر تبدیلیاں کی گئی ہیں کہ نئے نئے قسم کے پودے اور نئے نئے قسم کے جانور جو نہ کبھی دیکھے نہ سنے گئے تھے وہاں پیدا کئے جاتے ہیں یہ سب اسی وقت ممکن ہوا جب روسیوں نے میچورین اور لائسنکو (MICHURIN & LYSENKO) کے نظریات کو عملی جامہ پہنایا۔ انھوں نے سکھایا تھا کہ "انسان نئے پودے اور نئے جانور پیدا کر سکتا ہے اور اسے پیدا کرنے بھی چاہئیں بلکہ ان سے بھی بہتر جو قدرت نے پیدا کئے ہیں۔" آج کل سائنسدانوں کی ایک بڑی تعداد پر اس سے زندہ پلانٹ فیکٹریوں (PLANT FACTORIES) میں انہی نامور سائنس کے نظریات پر تحقیقات کرنے میں مشغول ہے اور انھیں عملی جامہ پہنا رہی ہے۔ ان کی تحقیقات کی مدد سے آج روسی لوگ سنٹنرس (SENTNERS) فی ہیکٹر (HECTORE) گندم پیدا کر رہے ہیں۔ اس سے قبل گندم کی اتنی اچھی فصل کہیں پیدا نہیں کی گئی تھی۔ پہلے اکثر فصلیں کہرے اور تمازت آفتاب سے خراب ہو جاتی تھیں اور قدرت کے ان مصائب کا مقابلہ نہ کر پاتی تھیں مگر اب کچھ ایسی بھی فصلیں وہاں ہوتی ہیں جو ان چیزوں کا مقابلہ کرتی ہیں مثلاً روسیوں نے ایک قسم کا گیہوں ایجاد کیا ہے جو گندم اور ایک گھاس کی ملاوٹ سے پیدا کیا گیا ہے جس کی فصلیں پہلی مرتبہ بونے کے بعد مسلسل تین سال تک ہوتی رہتی ہیں یا وہاں ... کی ایک بیل ہوتی ہے جس کی شاخیں اور پتیاں زمین پر پھیلتی ہیں اور ان کو برف کی ایک موٹی تہ ڈھانک لیتی ہے اور اس طرح وہ موسم سرما کے اثرات سے محفوظ رہتی ہیں۔ اس کے علاوہ اور بھی کئی ایجادات ہیں مثلاً نئی نئی اقسام کے گلاب اور دیگر پھولوں کے پودے نئی نئی اقسام کے ربڑ کے درخت اور رنگین روئی (COLOURED COTTON) علاوہ ازیں کچھ نئی اقسام کے جانور بھی پیدا کئے ہیں

جو مختلف مقامات اور مختلف آب و ہوا میں کار آمد ہیں۔ گایوں سے وہ لوگ ۱۶۲۶۲ لیٹرس ( LETRES ) دودھ نکال لیتے ہیں۔

بایں ہمہ جو کچھ اہل روس نے اب تک کیا وہ ان کے شاندار مستقبل کے مقابلہ میں کچھ بھی نہیں۔ حال ہی میں حکومتِ روس نے ایک نئی اسکیم نیچر پر مزید قابو حاصل کرنے کے لئے پیش کی ہے۔ اس اسکیم میں قطع نظر کئی دیگر چیزوں کے پانچ آبپاشی کے ذرائع کی تعمیر ہے۔ ان پر برابر کام ہو رہا ہے اور ان سے بہت کچھ فائدہ بھی اٹھایا جا چکا ہے۔ ان عظیم تعمیرات کا ذکر ڈاکٹر ایس۔ ایم مینٹن (S. M. MENTON) (برطانیہ کے بین الاقوامی شہرت یافتہ سائنسداں) نے روس کی سیاحت کے بعد کیا ہے۔ آیئے ہم بھی ان پر ایک نظر دوڑالیں۔

۱۔ ان میں سے ایک والگا ڈان کینال ہے (VOLGA DON CANAL) جس کی تکمیل جولائی ۱۹۵۲ء میں ہوئی ہے اور جس نے ماسکو کو "پانچ سمندروں کا ساحل" بنا دیا ہے۔ یہ ترسٹھ (۶۳) میل لمبی نہر جس میں کہ ۱۳ جہاز رانی کے باندھ، کئی زبردست ڈام (DAM) گھاٹ اور (TSIMLYANSKAYA) بجلی کا اسٹیشن (جو کہ ۱۲۵ میل لمبی اور ۲۵ میل چوڑی ایک مصنوعی جھیل پر واقع ہے) کل تین سال کے قلیل عرصہ میں مکمل ہوئی تھی۔ اگرچہ ریاستہائے متحدہ امریکہ میں ساؤری (MISSOURI) پر واقع فورٹ پیکس ڈام (FORT PECK DAM) دنیا کا سب سے بڑا ڈام تصور کیا جاتا تھا مگر (TSIMLYANSKAYA) پر واقع ڈام اس سے دگنا بڑا ہے۔

۲۔ مین ترکمانین کینال (MAIN TURKMANIAN) جو کہ ۶۳۰ میل لمبی ہوگی زیر تعمیر ہے اور یہ ۱۹۵۷ء تک مکمل ہو جائے گی۔ وسط ایشیا میں جمہوریت ترکمانی ۸۰ فیصدی صحرائے کارا کم (جو کہ دنیا کے سب سے بڑے ریگستانوں میں سے ہے) سے گھرا ہوا ہے۔ اس خطے کی آب و ہوا گرم ہے اور وہاں پانی کی بہت قلت ہے لہٰذا بہت غیر آباد بھی ہے۔ صحرائے کارا کم کے درمیان سے نہر نکالتے ہیں وہاں کاشت کرنے کی صورت پیدا ہو سکے گی۔ اس نہر میں دریائے امو (AMU) کا پانی آئے گا۔ یہ دنیا کی سب سے بڑی نہر ہوگی اور امید کی جاتی ہے کہ وہ اس ریگستانی علاقہ کو زرخیز بنا دے گی۔ صحرائے کارا کم کے تقریباً ۷ لاکھ ہکٹر (HECTORS) حصہ کو آبپاشی چراگاہ بنانے کے لئے کی جائے گی اور ۵ لاکھ ہکٹر روئی کی پیداوار کے لئے۔ اس اسکیم کے ماتحت مستقبل قریب میں چھوٹی چھوٹی دیگر نہروں ڈام اور بجلی کے اسٹیشنوں کا ایک جال ہو جائے گا جو کہ اس عظیم ریگستان کو کاشتکاری کے لائق اور ایک اچھی چراگاہ بنا دے گا۔

(۳ و ۴) ان دو اسکیموں کے ذریعہ روسی دو زبردست بجلی کے اسٹیشن جن کے نام (KUIBYSHEV اور STALINGRAD اسٹیشن ہوں گے) تعمیر کئے جائیں گے۔ یہ دونوں اسٹیشن امریکہ کے گرانڈ کاؤلی (GRAND COULEE) (جو کہ موجودہ زمانے کا سب سے بڑا بجلی کا اسٹیشن ہے) سے کہیں بڑے ہوں گے۔ ان میں سے ایک ۱۹۵۵ء اور دوسرا ۱۹۵۶ء تک تیار ہو جائے گا۔ یہ دو کروڑ K.W.H بجلی پیدا کریں گے اور ۴۰ لاکھ ہکٹر زمین کی آبپاشی کریں گے۔

(۵) پانچویں اسکیم، کریمیا کی نہروں کا ایک جال ہے جو تقریباً پچاس میل کی ہیں اور یہ نہریں ۳۳ لاکھ ہکٹر زمین کی آبپاشی کریں گی۔

یہ تمام بجلی کے اسٹیشن اندازاً بائیس ہزار K.W.H سالانہ بجلی پیدا کریں گے۔ اتنی بجلی ڈنمارک، فن لینڈ، ہالینڈ، بلجیم اور سپین کے تمام اسٹیشن ملکر پیدا کرتے ہیں۔ ان نئی تعمیرات سے جتنی آبپاشی ہو سکے گی اس کے متعلق ڈاکٹر مینٹن (DR. MENTON) کہتے ہیں

روس میں ۲۰۰ لاکھ ایکڑ زمین کی آبپاشی کی جائے گی جو کہ وادیٔ نیل کی آبپاشی شدہ خطہ سے نوگنا زائد ہے۔ یہ خطہ ۱۰ کروڑ انسانوں کیلئے کافی غذا پیدا کرے گا۔ کناڈا سے زیادہ گیہوں اور مصر و پاکستان سے زیادہ روئی یہاں پیدا ہو گی"۔ اس خطہ کے کچھ حصوں میں گیہوں کی دو دو فصلیں ہر سال ہوا کریں گی۔

یہ بھی کہا جاتا ہے کہ ایک اور اسکیم زیرِ غور ہے جس کے ذریعہ دریائے اوب ( OB ) اور دریائے ینسی ( YENISIE ) کے پانی کا رخ جنوب کی طرف موڑ دیا جائے گا۔ یہ پانی ۲۵۰۰ میل تک سفر کر کے وسط ایشیا کے ریگستان کو زرخیز خطوں میں تبدیل کر دے گا۔ ڈاکٹر ہنتش کہتے ہیں " یہ ۲۶۰ لاکھ ایکڑ زمین کو کاشت کے لائق بنا سکے گا اور ۸۷۰ لاکھ ایکڑ زمین چراگاہوں کے لئے۔ . . . . . . . وسط ایشیا کے ممالک بجائے دو کروڑ کے اب بارہ کروڑ انسانوں کے لئے غذا پیدا کریں گے"۔

ان تمام حالات سے ہم کیا نتیجہ نکال سکتے ہیں؟ یہی کہ مملکت روس پانچ دس سال کے اندر زائد بیس[۲] کروڑ انسانوں کے لئے غذا پیدا کرنے کا انتظام کر رہی ہے۔ وریہی کہ روس کل دنیا کی ایک رقبہ میں بڑھنے والی آبادی یعنی بیس کروڑ انسانوں کو غذا مہیا کر سکے گا۔ ان امید افزا حالات کے ہوتے ہوئے ایک قنوطی ہی مستقبل سے خوف زدہ ہو سکتا ہے۔

ایک وہ بھی زمانہ تھا جب پچاس میل لمبی نہر بنانا ۲۵ سال میں تیار ہوتی تھی اور روس میں اب ۶۳ میل لمبی والگا ڈان نہر مع ۱۲۵ میل لمبی اور ۲۵ میل چوڑی مصنوعی جھیل کے صرف تین سال کے اندر تیار ہو گئی اور ۶۳۰ میل لمبی ترکمانین نہر سات سال کے اندر تیار ہو جائے گی۔ یہ ہیں موجودہ سائنس کے کرشمے۔ بغیر موجودہ سائنس کی امداد کے اتنے قلیل عرصہ میں اتنی بڑی تعمیرات کی تکمیل سوچی بھی نہیں جا سکتی تھی سائنس کی مدد سے۔ روس نے اتنی زبردست زمین کھودنے والی مشین بنائی ہے جو سات ہزار سے دس ہزار مزدوروں کا کام دیتی ہے اور ( SUCTION DRUDGE ) اتنا کام کرتا ہے جتنا ۲۵ ہزار آدمی یا ۱۵ ہزار گھوڑے کر سکتے ہیں۔ انہی مشینوں کے ذریعہ روس والوں نے بجلی پیدا کی ہے تاکہ انسان کی ضرورتیں پوری ہو سکیں۔

روس کے موجودہ پنج سالہ پلان (۱۹۵۰ – ۱۹۵۵) کے مطابق ۱۹۵۵ء میں ۱۹۵۰ء کے مقابلہ پر کل غلہ کی پیداوار ۴۰ سے ۵۰ فیصدی گوشت کی ۸۰ سے ۹۰ فیصدی، دودھ کی ۴۵ سے ۵۰ فیصدی مچھلی کی ۵۸ فی صدی مکھن کی ۷۲ فیصدی اور انڈے کی ۱۰۰ فیصدی بڑھ جائے گی۔ اور اس پانچ سال کے عرصہ میں قومی آمدنی ۶۰ فیصدی بڑھ جائے گی۔ سوچئے کہ اس رفتار سے موجودہ زمانے میں پیداوار بڑھائی جا سکتی ہے ان حالات کو دیکھتے ہوئے مالتھوز کا نظریہ اب بے کار معلوم ہوتا ہے۔ یہ حالات اس نظریہ کو جھٹلانے اور غلط ثابت کرنے کیلئے کافی ہیں اور اب وہ وقت آگیا ہے کہ اس کو بالکل بھلا دیا جائے۔ سائنس نے دکھا دیا ہے کہ انسان نیچر کا غلام نہیں بلکہ آقا ہے۔

چین چند سال قبل قحط سالی کے لئے مشہور تھا اور ہزاروں انسان ہر سال بھوک کا شکار ہو جاتے تھے۔ اس ملک کو بہت سا غلہ درآمد کرنا پڑتا تھا۔ ہر سال سیلاب اور قحط اس پابندی سے آتے تھے کہ انہیں چین کے لئے ایک فطری اور عام چیز سمجھا جانے لگا تھا مگر ۱۹۴۹ء میں نئی حکومت کے قیام کے تین سال کے اندر ہی اندر وہاں کے حالات بالکل بدل گئے اور نئے چین میں غذا کی کمی کا کوئی سوال نہیں رہا۔ آج چین نہ صرف اپنی کافی بڑی آبادی کو غذا مہیا کرتا ہے بلکہ دیگر ممالک کو بھی بھیجتا ہے۔ بالفرض ہم ۱۹۴۹ء کی

پیداوار کو ۱۰۰ مان لیں تو اس مناسبت سے ۱۹۵۱ء میں پیداوار ۱۲۸ ہوگئی تھی اور ۱۹۵۲ء میں ۱۴۰۔ اس طرح تین سال میں پیداوار ۴۰ فیصدی بڑھی۔ ۱۸۷۷ء کے بعد ۱۹۵۱ء میں یہ پہلا موقع تھا کہ چین کا توازنِ تجارت ملک کے حق میں رہا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ چین میں غلہ کی درآمد کی بجائے برآمد ہونے لگی۔ وہاں کی اطلاعات سے پتہ چلتا ہے کہ ۱۹۴۹ء میں ایک ہزار لاکھ مو (مو ۱/۶ ایکڑ کی برابر ہوتا ہے) زمین سیلاب کے ہاتھوں تباہ ہوگئی تھی مگر ۱۹۵۲ء میں کل ۱۰ لاکھ مو ہی زمین تباہ ہوسکی۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ ۱۹۵۰ء و ۱۹۵۱ء میں تقریباً ۲۰۰ ہزار کیلومیٹر لمبے ڈیم تعمیر کئے گئے۔ چین کے قونصل جنرل یاؤ چنگ کیانگ نے پچھلے سال کلکتہ میں تقریر کرتے ہوئے کہا تھا کہ "ہوائی اور ہنگ کا دریاؤں کے پروجیکٹس (PROJECTS) کی تکمیل نہایت شاندار کارنامہ ہے۔" انھوں نے بتایا کہ اب تک کل ارضی کام ۱۷ لاکھ کیوبک میٹر ہوا ہے اور یہ کام دس نہر پاناما اور ۲۰ نہر سوئیز بنانے کے سلسلے میں جس قدر ارضی کام کی ضرورت ہے اس کے برابر ہے۔ قابل غور ہے یہ رفتار جس سے پرانے غیر ترقی یافتہ چین میں تعمیری کام ہوسکتے ہیں اور غذا کا مسئلہ حل ہوسکتا ہے۔

کہا جاتا ہے کہ امریکہ میں پچھلے ۲۰ برس کے اندر غلہ کی پیداوار ۲۷ فی صدی فی ایکڑ بڑھ گئی ہے اور ایک فارم کا مزدور ۴۰ فی صدی زائد پیداوار کرسکتا ہے۔ یہ بھی بتایا جاتا ہے کہ ۱۹۵۲ء میں غلہ کا ذخیرہ ۲۵۴۰ لاکھ بشلس (BUSHELS) تھا۔ ۱۹۵۳ء میں ۵۵۰۰ لاکھ تھا اور ۱۹۵۴ء میں ۶۴۰۰ لاکھ ہوجائے گا مگر ریاستہائے متحدہ کے محکمہ زراعت نے اعلان کیا ہے کہ امریکہ میں گیہوں کی پیداوار مانگ سے زائد ہوگئی ہے (OVER PRODUCTION) لہذا کاشتکاروں سے درخواست کی گئی تھی کہ وہ ۱۹۵۳ء میں ۵۵ لاکھ ایکڑ گیہوں کی زمین کم کردیں۔ ہمارے لئے ضرورت کے باوجود اس چیز میں (OVER PRODUCTION) ہونا کوئی تعجب کی بات نہیں ہے۔

ان حالات سے ہمیں پتہ چلتا ہے کہ ریاستہائے متحدہ میں بھی پیداوار بہت بڑھ گئی ہے۔ دراصل اس میں نئی نئی مشینوں اور ترقی یافتہ سائنس کی مدد شامل حال ہے۔ مثلاً نئے نئے آلاتِ زراعت کا استعمال، نئے نئے قسم کے پودوں کی کاشت (جیسے کہ مخلوط اناج) اچھے قسم کے کھاد کا استعمال وغیرہ وغیرہ۔ مخلوط اناج نے پیداوار بڑھانے میں کس طرح مدد کی اس کے بارے میں ٹی جنکنس (T.JENKINS) نے کہا ہے کہ "پہلی جنگِ عظیم کے تین سال کے اندر اندر بلین (BILLION) بشلس غلہ ۳۱۱۰ لاکھ ایکڑ زمین میں پیدا کیا تھا مگر دوسری جنگ عظیم میں تین سال کے اندر ہم نے ۹۱ بلین بشلس غلہ محض ۲۸۱۰ لاکھ ایکڑ زمین میں پیدا کیا۔"

یہ بھی کہا جاتا ہے کہ ایٹمی قوت بھی زراعت میں استعمال کرنے کی کوشش کی جارہی ہے۔ ریاستہائے متحدہ اٹامک انرجی کمیشن کے صدر ڈیوڈ۔ ای لیلنیتھل (DAVID.E. LILUNTHAL) نے ۱۹۴۹ء میں کہا تھا کہ "دو سال سے سائنسداں زراعت کیلئے بھی ایٹمی طاقت کے تحقیقاتی آلات استعمال کررہے ہیں" انھوں نے یہ بھی بتایا کہ یہ معلوم کرنے کے لئے کہ زراعت کے میدان میں ایٹمی قوت کا استعمال کس طرح کیا جاسکتا ہے مختلف تحقیقاتی کام جاری ہیں۔ ۱۹۴۸ء میں سائنسدانوں کی ایک میٹنگ میں اس پر بحث کرتے ہوئے کہ ایٹمی قوت کا استعمال زرعی پیداوار کے لئے کس طرح کارآمد ہوسکتا ہے انھوں نے کہا

"اب ہم اس قابل ہیں کہ دنیا کے سامنے مادہ اور امراض کی کنجی کھول کر رکھ دیں۔ ایٹمی سائنس کا یہ شاندار کارنامہ بھی ہے کہ
وہ نسلِ انسانی کے سامنے ایک نہایت مشکل مسئلہ کا حل پیش کرتی ہے اور وہ یہ کہ غذائی پیداوار [illegible]

آبادی کے ساتھ چلایا جائے۔

انھوں نے یہ سب ٹھیک کہا مگر جب تک (OVER PRODUCTION) کا مسئلہ حل نہ ہوگا موجودہ سائنس سے صحیح اور پوری مدد نہ لی جاسکے گی۔

کہا جاتا ہے کہ برطانیہ نے بھی جنگ عظیم سے پہلے کی پیداوار کے مقابلہ میں ۴۰ فی صدی زائد پیداوار کر لی۔ ان کا دعویٰ ہے کہ ملک میں اپنی پوری آبادی کے پیٹ بھرنے کے لئے کافی غذا ہے۔ حال ہی میں اگریکلچرل ریسرچ کاؤنسل نے زراعت پر تحقیقات شروع کر دی ہیں۔ بیج کو نائٹرنٹ (NUTRIENT) کے حل میں بھگو کر بونے سے بہت اچھی پیداوار ہوتی ہے۔ OATS پر بھی POTASSIUM کے حل میں بھگو کر تجربہ کیا گیا ہے اور دیکھا گیا ہے کہ سادے بیج بوئے گئے تو فی ایکڑ ۱۷ بشل، پانی میں جذب کئے ہوئے فی ایکڑ ۲۰ بشل اور PHOSPHATES اور PHOSPHATE میں جذب کئے ہوئے ۲۵ بشل پیدا ہوئے۔

ہیری فرگوسن کا خیال ہے کہ کھیتی کے جانوروں کی بجائے اگر مشین استعمال ہوں تو ۵۰ لاکھ ایکڑ زمین میں جو جانوروں کے لئے کاشت ہوتی ہے وہاں انسانوں کیلئے ہونے لگے اور ان کے خیال میں زراعت کو مشینی بنا دینے سے برطانیہ غذا کے سلسلہ میں درآمد سے آزاد ہو سکتا ہے۔

برطانیہ کے ایٹمی سائنسداں ڈاکٹر جان ایچ فرمین (DR JOHN H FRAMLIN) نے (ATOMIC SCIENTIST NEWS) میں لکھا ہے کہ مشرق وسطیٰ میں آبادی غذائی پیداوار سے زائد بڑھ رہی ہے لیکن روس اور مغربی ممالک میں غذائی پیداوار کی رفتار آبادی کی افزائش سے تیز ہے۔ انھوں نے اس پر زور دیا ہے کہ غیر ترقی یافتہ ممالک مثلاً ہندوستان و پاکستان ایٹمی طاقت کا استعمال کریں۔ انھوں نے کہا ہے کہ برطانیہ اور دوسرے مغربی ممالک میں معلومات کا اس قدر ذخیرہ ہے کہ یہ مسئلہ بآسانی حل ہو سکتا ہے۔ تعلیم یافتہ اور صنعتی ہندوستان کو موجودہ آبادی سے دگنی آبادی کو بھی غذا مہیا کرنے میں کوئی مشکل نہیں پیش آئے گی۔

البانیہ اگرچہ بہت چھوٹا ملک ہے مگر وہاں بھی پنج سالہ پلان (۱۹۵۱-۵۵ء) بنایا ہے جس کے مطابق امید کی جاتی ہے کہ قومی دولت سو فیصدی بڑھ جائے گی۔ ۱۹۵۰ء میں آبپاشی کی جو زمین ۳۹۰۰۰ ہیکٹرس تھی پانچ سال کے اختتام پر ۸۳۰۰۰ ہیکٹرس ہو جائے گی۔ اناج کی پیداوار ۵۰ فی صدی بڑھ جائے گی اور گنے کی پیداوار ۱۶ گنا زائد ہو جائے گی۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ ایک چھوٹا ملک بھی غذا کا مسئلہ حل کر سکتا ہے۔

ہندوستان میں غذا کی کمی چالیس یا پچاس لاکھ ٹن ہے اور خیال ہے کہ اگر غذائی پیداوار دس فی صدی تک بڑھ جائے تو ہندوستان اپنی کل آبادی کو غذا مہیا کر سکتا ہے۔ عام خیال ہے کہ یہ آسانی سے حل ہو سکتا ہے اور اس کے حصول کی کوششیں جاری ہیں۔ حال ہی میں صوبے کی فصلوں کا ایک مقابلہ ... ہوا تھا۔ اس میں گیہوں کی پیداوار ۵۴ من فی ایکڑ، چاول کی پیداوار ۸۳ من فی ایکڑ اور آلو کی پیداوار ۲۶۰ من فی ایکڑ ہوئی۔ حالانکہ گیہوں کی پیداوار یہاں اوسطاً آٹھ من فی ایکڑ ہے۔ اس کے یہ معنی ہوئے کہ موجودہ حالت میں بھی سائنٹفک پیداوار زیادہ ممکن ہے۔ ... میں آبپاشی کے ذرائع بڑھائے جا رہے ہیں اور زیادہ سے زیادہ زمین میں کاشت کرنے کی کوشش کی جا رہی ... کوشش کی جا رہی ہے کہ ایف۔ اے۔ او (F. A. O) کے ماہرین کی

مدد سے اور سرزمین بھی زیر کاشت کر لی جائے۔ تحقیقات سے پتہ چلا ہے کہ بہتر بیج استعمال کرنے سے پیداوار ۱۲ فی صدی بڑھ سکتی ہے اور اگر عمدہ کھاد بھی استعمال کی جائے تو ۲۵ فی صدی بڑھ سکتی ہے۔ زراعت کے ماہرین کا خیال ہے کہ اگر ہندوستان کے آدھے کھیتوں پر بھی نئے آلات کا استعمال کیا جائے تو دس فیصدی غذا کی جو کمی ہے وہ بآسانی پوری ہو جائے۔

غلہ کے علاوہ انسان نے غذا کے دوسرے ذریعوں میں بھی کافی ترقی کی ہے۔ سویڈن کی اطلاع ہے کہ وہاں دو سائنسداں عام خرگوشوں سے ڈھائی گنے بڑے پیدا کرنے میں کامیاب ہوگئے ہیں۔ عام طور سے خرگوش وہاں ۵ ½ پونڈ کے ہوتے ہیں مگر سائنس کی مدد سے پیدا کئے ہوئے یہ خرگوش ۱۲ پونڈ کے ہیں، اس تحقیق نے دیگر جانور مثلاً مچھلیاں، مرغیاں، بکریاں وغیرہ وغیرہ بھی عام نسل سے بڑے پیدا کرنے کے دروازے کھول دیئے ہیں۔

ان تمام حقیقتوں سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ انسان کافی غذا نہ صرف اپنے لئے پیدا کرنے کے قابل ہے بلکہ وہ ضرورت سے کہیں زیادہ پیدا کر سکتا ہے۔ اگر کسی ملک میں غذا کی کمی ہے تو اس کے ہرگز یہ معنی نہیں کہ وہاں کی پیداوار اپنی حد کو پہنچ چکی ہے اور آگے کوئی گنجایش نہیں رہی بلکہ اس سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ وہاں موجودہ ترقی یافتہ سائنس سے کام نہیں لیا جا رہا ہے۔ قرنوں سے انسان نیچر پر قابو حاصل کرنے کی کوشش کر رہا ہے اور جتنا وقت گزرتا گیا وہ نیچر پر زیادہ سے زیادہ حاوی ہوتا گیا۔ انتہائی قنوطیت پسند لوگ ہی یہ کہہ سکتے ہیں کہ انسان میں نیچر پر مزید قابو پانے کی صلاحیت نہیں، انسان دوسرے جانوروں سے اس معنی میں مختلف ہے کہ وہ بجائے دنیا کے مطابق ڈھل جانے کے دنیا کو اپنی مرضی کے مطابق ڈھال لیتا ہے۔ انسان میں نیچر کو اپنے آگے جھکا لینے کی طاقت ہے جس کے لئے اس کے پاس سب سے بڑا حربہ علم سائنس ہے۔ لہٰذا جب تک ہم ان حقیقتوں سے انکار ہی نہ کریں اس وقت تک ہم مالتھوز کے پیروؤں سے متفق نہیں ہو سکتے۔

حقیقتاً اصل مسئلہ صحیح پیداوار کا نہیں ہے بلکہ (OVER PRODUCTION) کا ہے ہم روز سنتے ہیں۔ امریکہ میں، کیوبا میں شکر اور ہندوستان میں چائے مانگ سے زائد پیدا ہوگئی حالانکہ دوسری طرف دنیا انہی چیزوں کی بھوکی ہے۔ اگر "آزاد دنیا" اس مسئلہ کو حل کرے تو پھر پیداوار بے حد و حساب ہوگی اور جب تک یہ لعنت دور نہ ہوگی موجودہ ترقی یافتہ سائنس کا پورا فائدہ زراعت کے میدان میں نہ اٹھایا جا سکے گا بلکہ اس کے استعمال میں ہمیشہ تکلف سے کام لیا جائے گا۔ (ترجمہ)

---

# نقد و نظر

## ۱۔ ہمارے اسماعیلی مذہب کی حقیقت اور اس کا نظام

مذہب (خدا کی طرف سے عطا فرمودہ دین نہیں بلکہ انسانوں کے خود ساختہ مذہب) کا آغاز ذہنِ انسانی کے عہدِ طفولیت کی تاریکیوں میں کچھ اس انداز سے ہوا کہ اس کے نام کے ساتھ ہی رموز و خفایا اور اسرار و باطنیت کی ایک پُر پیچ دنیا آنکھوں کے سامنے آجاتی ہے۔ اس نے ہولناک غاروں اور ظلمت انگیز خانقاہوں میں جنم لیا اور جنتر منتر، جادو، تعویذ، درود وظائف، کشف و کرامات "ولایات و مرموزات کی بھول بھلیوں میں سے گذرتا، گُرو سے چیلے، پیر سے مرید، معلم سے متعلم اور آمر سے مامور کے سینے میں "علم لدنی" بن کر آگے بڑھتا چلا آیا۔ (اور آج تک چلا آرہا ہے)۔ اس کے برعکس، خدا کا دین، درخشاں آفتاب کی طرح دنیا میں آیا اور اس نے سارے عالم کو بقعۂ نور بنا دیا۔ نور کا خاصہ ہے کہ وہ خود بھی روشن ہوتا ہے اور ہر شے کو تاریکی سے نکال کر روشنی میں لے آتا ہے۔ اسنے آکر اعلان کر دیا کہ دین میں کوئی راز نہیں۔ کوئی اسرار نہیں۔ کوئی پردہ نہیں، کوئی باطنیت نہیں۔ اس نے رسول کو حکم دیا کہ بلغ ما انزل الیک۔ جو کچھ تیری طرف نازل کیا جاتا ہے اسے تمام انسانوں تک پہنچا دے۔ چنانچہ دین کی خصوصیت ہی بلاغ للناس اور بیان للناس قرار دی گئی۔ اس قدر روشن، سادہ، کھلا اور نکھرا، واضح اور ابھرا ہوا دین جس میں نہ کوئی ابہام تھا نہ تاویل۔ نہ ریب تھا نہ تشکیک۔ یہ تھا وہ دین جسے قرآن نے پیش کیا اور جسے محمد رسول اللہ والذین معہ، نے ایک جیتے جاگتے نظام کی شکل میں عملاً نافذ کر کے دکھا دیا۔ لیکن اس پر بہت تھوڑا عرصہ گذرنے پایا تھا کہ یہودیوں کے صومعوں نصرانیوں کی خانقاہوں، اور مجوسیوں کے آتشکدوں سے فوج در فوج سازشی گروہ نکلے اور مسلمانوں کے نقاب میں، ان کے نظام کے اندر داخل ہو گئے اور منوزان راہوں کی گرد بھی چھٹ کر بیٹھنے نہ پائی تھی کہ دنیا کی نگاہوں نے دیکھا کہ خدا کا وہی روشن اور تابناک دین، باطنیت کا طلسم ہوش ربا بن کر گیا۔ اس کی ابتدا شیعیت سے ہوئی جس کی ایک شاخ دنیا میں اسماعیلی مذہب کے نام سے متعارف ہے۔ اس مذہب کی ساری عمارت باطنیت کی بنیادوں پر استوار ہے۔ یہی وجہ ہے کہ باہر کی دنیا ان کے اصلی معتقدات اور حقیقی تعلیم سے ناآشنا چلی آرہی ہے۔ باہر کی دنیا تو ایک طرف، خود ان کے اپنے اندر بھی ایک خاص حلقہ کے علاوہ، باقی لوگوں کی رسائی ان کی بنیادی کتابوں تک نہیں ہونے پاتی۔ مسلمانوں کو بالخصوص اور دنیائے علم و تحقیق کو بالعموم، ڈاکٹر زاہد علی صاحب سابق پروفیسر عربی اور وائس پرنسپل، نظام کالج، حیدرآباد (دکن) کا شکر گذار ہونا چاہئے کہ انھوں نے بڑی جرأت اور حوصلہ سے کام لیکر، ان رموز و اسرار سے پردہ اٹھایا ہے۔ وہ خود اسماعیلی ہیں اور ان کی عمر اپنے مذہب کی کتابوں کی جستجو اور مطالعہ میں گذری ہے۔ اس کے بعد انھوں نے ان کتابوں کے اصلی اقتباسات درج کر کے، اس مذہب کی تعلیم کو زیرِ نظر کتاب میں درج کر دیا ہے

اور ہر ایک شق کے بعد اپنے تبصرہ میں بتایا ہے کہ وہ تعلیم کس طرح اسلام کے صریحاً خلاف ہے۔ ہم نے اس سے پہلے ان باطنی مذاہب کے متعلق جو کچھ کہیں سے ملا اسے دیکھا تھا لیکن حقیقت یہ ہے کہ جو کچھ اس کتاب میں دکھائی دیا ہے اسے اپنی آنکھوں سے دیکھ لینے کے بعد بھی یہ باور کرنے کو جی نہیں چاہتا کہ یہ کسی ایسے فرقہ کے معتقدات و تصورات ہو سکتے ہیں جو اپنی نسبت اسلام کی طرف کرتا ہے!! پہلے ہمارا خیال تھا کہ اس کتاب پر تبصرہ کرتے وقت اس کے اقتباسات پیش کرتے جائیں گے تاکہ قارئین خود دیکھ لیں کہ اس مذہب کے پیروؤں کے معتقدات کیا ہیں۔ لیکن کتاب ختم کر لینے کے بعد محسوس ہوا کہ اگر ہم نے اقتباسات دینے شروع کر دیئے تو کم از کم آدھی کتاب نقل کرنی پڑے گی۔ مختصر الفاظ میں سن لیجئے کہ ان کے نزدیک (۱) لا الٰہ الا اللہ کے معنی ہیں لا امام الا امام الزمان۔ (۲) قرآن کی آیت لوکان فیہما آلہۃ الا اللہ لفسدتا میں اللہ سے اشارہ امام کی طرف ہے (۳) ھو الاول والآخر والظاہر والباطن سے مراد عقل اول یا امام الزمان ہیں۔ (۴) عالم الغیب والشہادت سے مقصود مولانا قائم ہیں جو قیامت کے دن ظاہر ہوں گے۔ (۵) سورۂ اخلاص میں آنحضرتؐ اور آپ کے اہل بیت کے اوصاف بیان کئے گئے ہیں۔ (۶) شرک کے معنی اللہ کے ساتھ کسی اور کو شریک کرنا نہیں بلکہ ایک امام کی دعوت کے ساتھ کسی دوسرے امام کی دعوت کو ملانا ہے۔ (۷) رسول اللہؐ کی حیثیت ایک مستودع کی ہے اور حضرت علیؓ مستقر۔ (۸) رسول اللہؐ کے بعد یک ساتواں رسول پیدا ہوا تھا جو اس مذہب کا بانی (محمد بن اسماعیل) ہے۔ (۹) انبیاء تمام (مع رسول اللہؐ کے) گنہگار ہیں اور صرف ان کے امام معصوم ہیں۔ (۱۰) حضرت علیؓ رسول اللہؐ کے ساتھ رسالت میں شریک تھے۔ (۱۱) حضرت علیؓ اور دیگر ائمہ کا رتبہ رسول اللہؐ سے چار درجے بڑا ہے۔ (۱۲) اذان میں اشھد ان محمد رسول اللہؐ سے ان کے مذہب کے اول امام محمد بن اسمٰعیل کی رسالت کی شہادت مراد ہے۔ (۱۳) قرآن کریم انجیل وغیرہ کی طرح محرف کتاب ہے (۱۴) شریعت اسلام ۳۳۲ھ میں ان کے امام اول کے ہاتھوں معطل ہو چکی ہے اور اب معطل ہی رہے گی۔ (۱۵) اب مذہب کی بنیاد باطنی شریعت پر ہے جس کے رازدار ان کے ائمہ ہیں۔ (۱۶) قرآنی آیات کے معانی وہ نہیں جو ان کے الفاظ سے سمجھ میں آتے ہیں بلکہ وہ ہیں جو تاویل کی رو سے ان کے ائمہ نے کئے ہیں۔ ان تاویلات کی بڑی عجیب و غریب مثالیں کتاب میں درج کی گئی ہیں۔ (۱۷) امام سے اگر فواحش و منکرات کا بھی ارتکاب ہو جائے تو بھی اس کی امامت میں کچھ فرق نہیں آتا۔ وغیرہ وغیرہ۔ ساری کتاب میں اسی قسم کے معتقدات کی تفاصیل اور ان کی مثالیں درج ہیں۔

سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اس قسم کے مذہب کا بانی کون ہے اور ان معتقدات کی سند کیا ہے؟ اس کا اصل بانی ہے، ایرانی نژاد جمون القداح۔ اور اس کی سند، جیسا کہ ظاہر ہے، روایات ہیں۔ ان روایات کے متعلق، ڈاکٹر زاہد علی صاحب کا نظریہ وہی ہے جو طلوع اسلام کا ہے۔ یعنی وہ بھی یہ کہتے ہیں کہ یہ روایات لوگوں نے خود وضع کیں اور انہیں منسوب کر دیا ان کے ائمہ، حضرت علیؓ اور رسول اللہؐ کی طرف۔ یہی وجہ ہے کہ طلوع اسلام کی طرح، ڈاکٹر صاحب نے بھی ان بزرگوں کی نسبت دامنِ ادب کو ہاتھ سے کہیں نہیں چھوڑا۔ اس کا علاج انھوں نے یہ بتایا ہے کہ ہمارے پاس قرآن کی کسوٹی موجود ہے۔ ہم سب کو اسی ایک مرکز پر جمع ہو جانا چاہئے۔

---

۱؎ ہم یہ کچھ دل پر جبر کر کے نقل کر رہے ہیں اور فقرے فقرے پر معاذ اللہ کہتے ہوئے اس کا اعلان کرتے ہیں کہ نقلِ کفر کفر نباشد۔

ہم محترم ڈاکٹر زاہد علی صاحب کو اس قابلِ فخر کتاب کی تصنیف اور اکادمی آف اسلامک اسٹڈیز، حیدرآباد (دکن) کو اس کی اشاعت پر در خورِ صد مبارکباد سمجھتے ہیں۔ کتاب کی ضخامت ۶۶۴ صفحات ہے اور ملنے کا پتہ ہے الہدیٰ بک ایجنسی۔ معظم بلڈنگ نظام شاہی روڈ۔ حیدرآباد (دکن) قیمت کتاب پر درج نہیں۔ لیکن ہمارے نزدیک اس قسم کی کتابیں جس قیمت پر بھی مل جائیں سستی ہوتی ہیں۔ (مصنف کی دوسری کتاب "تاریخ فاطمیین مصر" ہے جس پر کسی آئندہ اشاعت میں تبصرہ کیا جائے گا۔)

---

## حدیثِ دفاع

نبی اکرمؐ کی سیرتِ طیبہ ایک ایسے جگمگاتے ہیرے کی طرح ہے جس کے مختلف گوشے ہیں۔ لیکن ہیرے کو جس گوشے سے دیکھئے وہ ہیرا ہوتا ہے۔ میجر جنرل محمد اکبر خاں، ایک سپاہی ہیں جن کی ساری عمر عسکری جہات میں گذری ہے۔ انھوں نے حضورؐ کی سیرتِ طیبہ کا مطالعہ ایک سپاہی کی نگاہ سے کیا ہے اور یہ دکھایا ہے کہ وہ ذاتِ اقدس جس نے انسانی زندگی کے تمدنی اور معاشرتی دوائر میں اس قسم کا عدیم النظیر انقلاب برپا کر دیا تھا، اس نے جنگ کے میدان میں ایک بالغ نظر اور کشادہ ظرف سپہ سالار کی حیثیت سے کیا کچھ کر دکھایا تھا۔ انھوں نے سیرتِ طیبہ کے اس گوشے کا نام "حدیثِ دفاع" رکھا ہے جو ۳۳۶ صفحات پر پھیلی ہوئی تصنیف ہے جسے میسرز فیروز سنز (لاہور) نے حال ہی میں شائع کیا ہے۔ کتاب کی قیمت (مجلد) پانچ روپے ہے۔ کتاب بہ ہیئتِ مجموعی اچھی ہے لیکن اس میں بعض باتیں ایسی ہیں جو نگاہِ بصیرت میں کھٹکتی ہیں۔ مثلاً اصحابِ فیل کا مشہور واقعہ بیان کرتے ہوئے جنرل صاحب فرماتے ہیں کہ "آسمان پر ابابیلوں کی فوج نمودار ہوئی جنھوں نے اپنی چونچوں سے اس قدر سنگریزے گرائے کہ ابرہہ کے ہاتھیوں کا لشکر بدحواس ہو کر بھاگ گیا۔" حیرت ہے کہ فوج کا ایک جرنیل بھی قصہ گو واعظوں کی اس داستان کو باور کر لیتا ہے کہ ابابیلوں کی کنکریوں سے ہاتھیوں کا لشکر بدحواس ہو کر بھاگ نکلا تھا؟ ایک مقام پر لکھا ہے کہ "ہمیں اس کا پورا احترام ہے کہ حضرتؐ کی فطری صلاحیتیں اور وہبی طاقتیں غیر معمولی تھیں۔ کسی معمولی انسان سے آپ کا مقابلہ کرنے کی جرأت نہیں کی جا سکتی۔ لیکن میدانِ عمل میں آپ نے جو کچھ کیا وہ بہ حیثیت اس انسان ہی کے کیا جو عالمِ اسباب کے قانونِ علت و معلول کی گرفت سے آزاد نہیں ہو سکتا۔" یہ بالکل بجا اور درست ہے۔ لیکن اس کے ساتھ ہی دوسرے مقام پر یہ عبارت بھی ہماری نظر پڑتی ہے کہ "دشمن کے حملہ کو دیکھ کر آپ نے آسمان کی طرف نظر کی اور مٹھی بھر خاک اٹھا کر دشمن کی طرف اڑائی اس کا اثر دیکھ کر آپ نے خدا کا شکر ادا کیا۔" جنرل صاحب نے یہ نہیں بتایا کہ اس مٹھی بھر خاک کا کیا اثر ہوا تھا۔ نہ ہی یہ کہ یہ چیز سلسلۂ علت و معلول کی کونسی کڑی سے متعلق تھی؟ علاوہ ریں کتاب میں سیرتِ نبی اکرمؐ کے متعلق اس قسم کی روایات بھی درج کر دی گئی ہیں جو عام طور پر ہمارے ہاں مروج ہیں لیکن جو ایک رسول کے قطعاً شایانِ شان نہیں۔ فلہٰذا وضعی اور جھوٹی ہیں۔ مثلاً کعب بن اشرف کے قتل کا واقعہ۔ لیکن اس باب میں ہم مصنف کو معذور سمجھتے ہیں، کیونکہ وہ فوج کے جرنیل ہیں۔ آثار و سیرت کے محقق نہیں۔

کتاب کے نام (حدیثِ دفاع) اور ڈسٹ کور سے قطعاً معلوم نہیں ہو سکتا کہ اس کا موضوع کیا ہے۔ اگرچہ کتاب کے اندر مختلف نقشے بھی دیئے گئے ہیں جن سے غزواتِ نبویؐ کے مقامات کا تعین ہو جاتا ہے۔

**ISLAMIC SOCIAL FRAMEWORK** | مصنفہ پروفیسر ریحان شریف صاحب۔ ناشر ORIENTALIA میکلوڈ روڈ۔ لاہور۔ ضخامت ۲۷۱ صفحات۔ قیمت (مجلد) چھ روپے۔

اس تمدنی چوکھٹے میں ان خطوط کو مختصر طور پر نمایاں کیا گیا ہے جن سے (مصنف کے نزدیک) اسلامی معاشرہ کی تصویر مرتب ہوتی ہے۔ ان میں سب سے اہم "اسلامک سوشلزم" کا باب ہے۔ ہم نے اس باب کو سب سے اہم اس لئے قرار دیا ہے کہ کچھ عرصہ سے یہ اصطلاح (اسلامک سوشلزم) بہت عام ہو رہی ہے لیکن ہم باوجود تجسس بسیار آج تک یہ نہیں سمجھ سکے کہ اس سے مراد کیا ہے۔ آپ کسی سوشلسٹ سے پوچھئے کہ سوشلزم کیا ہے تو وہ اس کے متعلق واضح اور متعین انداز سے بتا دیگا کہ اس سے کیا مراد ہے۔ نیز وہ اس کے متعلق اس لٹریچر کی بھی نشان دہی کر دیگا جس سے اس اجمال کی تفصیل سمجھ میں آجائے۔ لیکن "اسلامک سوشلزم" کہنے والوں میں سے آپ جس سے بات کیجئے اول تو اس کے ذہن میں اس کے متعلق کوئی واضح مفہوم نہیں ہوگا اور پھر جو مفہوم کسی ایک کے ذہن میں ہوگا وہ دوسروں کے مفہوم سے مختلف ہوگا۔ زیر نظر کتاب میں بھی (اس موضوع پر دوسری کتابوں کی طرح) زکوٰۃ کو اسلامک سوشلزم کی اصل و بنیاد بتایا گیا ہے اور اس کے متعلق لکھا ہے کہ اس سے مراد ڈھائی فیصدی انکم ٹیکس ہے۔ اس کے بعد زکوٰۃ کے مصارف کا ذکر کرنے کے بعد لکھا ہے کہ کیا معاشرتی تحفظ کی کوئی اور اسکیم اس سے زیادہ جامع ہو سکتی ہے؟ پروفیسر صاحب کو چاہئے تھا کہ وہ ذرا تفصیل سے بتاتے کہ ۲½ فیصدی انکم ٹیکس کس طرح معاشرتی تحفظ کی سب سے زیادہ جامع اسکیم ہے۔ انھوں نے لکھا ہے کہ اسلام میں دولت جمع کرنے کی اجازت نہیں لیکن انھوں نے اس کا کوئی جواب نہیں دیا کہ اگر اسلام میں دولت جمع کرنے کی اجازت نہیں تو پھر زکوٰۃ کس روپے پر دی جائیگی۔ اسی طرح انھوں نے لکھا ہے کہ اسلام میں زمین پر انفرادی ملکیت روا نہیں لیکن اس کے ساتھ ہی یہ بھی تحریر ہے کہ عرب میں اسلامی اصولوں کی رو سے زمین پر ذاتی ملکیت ناجائز نہیں تھی! اسلام میں اصولِ قانون کے ضمن میں اسی مروجہ خیال کو پیش کر دیا گیا ہے کہ قانون کے ماخذ چار ہیں۔ قرآن، سنت، اجماع، قیاس۔ لیکن اس مسلک کے لئے سند کوئی نہیں دی گئی۔ کتاب کی زبان صاف ہے اور لکھائی چھپائی اچھی۔

---

**خضرِ راہ** | علامہ اقبالؒ کی مشہور اردو نظم "خضرِ راہ" کا انگریزی ترجمہ از A.Q. NIAZ۔ ناشر FRIENDS IN COUNSEL میکلوڈ روڈ لاہور۔ چالیس صفحات۔ قیمت دو روپے آٹھ آنے۔

علامہ اقبالؒ کے کلام کا ترجمہ آسان نہیں۔ لیکن نیاز صاحب کا یہ ترجمہ بڑا کامیاب ہے۔ انگریزی نظم میں وہی روانی اور وہی جوش جھلکتا نظر آتا ہے جو اقبالؒ کے پیغام کی خصوصیت ہے۔ شروع میں مہر صاحب کا مختصر سا مقدمہ بھی ہے۔

---

## اندلسی حکومت

۵ اگست ۷۵۰ء کو بنو امیہ کے آخری خلیفہ مروان ثانی کو عباسیوں کے ہاتھوں شکست ہوئی تو بنو عباس نے خاندانِ امیہ کے افراد کو چن چن کر ختم کرنا شروع کر دیا۔ پھر بھی ایک نوجوان لڑکا بچ نکلا۔ یہ تھا عبدالرحمٰن خلیفہ مروان کا بھتیجا اور خلیفہ ہشام کا پوتا جس نے پانچ سال کی تگ و دو کے بعد اکیس سال کی عمر میں ایک نشیمن کے لٹ جانے پر دوسرے نشیمن کی بنا ہسپانیہ میں جا ڈالی اور وہاں اس دور کا آغاز کیا جس پر آج کے اہل ہسپانیہ کو بھی فخر و ناز ہے۔

حال ہی میں لاہور سے ایک کتاب (بزبان انگریزی) چھپی ہے

FALCON OF SPAIN BY Dr. IRVING. PUBLISHERS: ORIENTALIA, LAHORE.

PAGES 158, PRICE Rs 6/-

مصنف کو اپنے تدریس و تحقیق کے دوران میں عربی اور ہسپانوی دونوں زبانوں سے شغف رہا ہے۔ بقول ان کے، انھوں نے اس کتاب میں زیادہ تر عربی نکتہ نظر کو پیش کیا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ کتاب کے بعض حصوں یا مصنف کی آراء سے آپ اختلاف کریں لیکن کتاب ہمارے اندلسی دور کے ابتدائی ایام کا ایک اچھا خاصہ نقشہ پیش کرتی ہے۔ زمانہ دوسری صدی ہجری یا آٹھویں صدی عیسوی کا ہے۔ ہر باب کے آخر میں مفید نوٹ ہیں۔ خالص وقائع نگاری کے علاوہ طرز حکومت، تجارت، تہذیب و تمدن پر بھی مختصر باب ہیں۔

عام طور پر ہمارے ہاں ہسپانیہ کے متعلق قصے کہانیوں کی کتابیں ہیں اور ان میں بھی زیادہ تر اس دور کی باتیں ہیں جب وہاں مسلمانوں کی سلطنت دم توڑ رہی تھی۔ اس لحاظ سے اس قسم کی کتابیں زیادہ مفید ہو سکتی ہیں جو اس دور کا ذکر کریں جب مسلمان کچھ بنایا کرتے تھے۔ اور باوجود ان نقائص کے جو ان کے معاشرہ میں آ گئے تھے ان کے اندر اتنے جوہر باقی تھے کہ میزانِ عمل میں ابھی ان کے تعمیری کاموں کا پلڑا بھاری تھا۔

---

# دیکھئے۔ اپنا خریداری نمبر تلاش کیجئے!

اگست ۱۹۵۴ء کی اس اشاعت کے ساتھ آپ حضرات کا چندہ (جن کے نمبر خریداری درج ذیل ہیں) ختم ہو گیا ہے۔ لہٰذا آئندہ ماہ ستمبر ۱۹۵۴ء کا پرچہ آپ کی خدمت میں وی پی بھیجا جائے گا۔ اگر آپ مناسب خیال فرمائیں تو ۲۰ اگست ۱۹۵۴ء سے پہلے پہلے آپ اپنا چندہ بذریعہ منی آرڈر ارسال فرما دیں کہ اس میں ادارہ کو سہولت اور آپ کو کفایت ہے اور اگر کسی وجہ سے خدانخواستہ آپ رسالہ کی خریداری آئندہ جاری رکھنے کا ارادہ نہ رکھتے ہوں تو ۲۰ اگست سے پہلے پہلے ادارہ کو اپنے اس فیصلہ سے مطلع فرما دیں ورنہ ادارہ کی طرف سے مرسلہ وی پی کو وصول فرمانا آپ کا اخلاقی فریضہ ہوگا۔ فہرست خریداران جن کا چندہ ماہ اگست میں ختم ہو گا:

۳۴ — ۷۵ — ۱۲۱ — ۴۵۸ — ۹۹۹ — ۱۰۶۰ — ۷۰۳ — ۲۱۳ — ۱۲۱۷ — ۱۳۳۴ — ۱۵۳۷ — ۱۵۴۴ — ۱۵۵۲ — ۱۵۶۵ — ۱۵۷۱ — ۱۵۷۶ —

۱۵۷۷ — ۱۵۸۲ — ۱۵۸۳ — ۱۵۸۴ — ۱۵۸۵ — ۱۵۸۷ — ۱۵۸۹ — ۱۵۹۰ — ۱۵۹۱ — ۱۵۹۳ — ۱۵۹۴ — ۱۵۹۵ — ۱۵۹۶ —

۱۵۹۷ — ۱۵۹۰ — ۱۵۹۹ — ۱۶۰۰ — ۱۶۰۲ — ۱۶۰۷ — ۱۶۰۸ — ۱۶۰۹ — ۱۶۱۰ — ۱۶۲۶ — ۱۶۲۷ — ۱۶۴۲ — ۱۶۴۳ —

# باب المراسلات

## ذوالقرنین

لائل پور سے ایک صاحب کا گرامی نامہ موصول ہوا ہے جسے درج ذیل کیا جاتا ہے۔

قرآن پاک میں ذوالقرنین کا تذکرہ بھی کیا گیا ہے جو میرے لئے ایک عرصے سے الجھن کا باعث بنا ہوا ہے۔ میں نے اس سلسلہ میں معارف القرآن جلد سوم بھی دیکھی ہے اور بعض مفسرین کے حواشی بھی دیکھے ہیں لیکن میری تشفی نہیں ہو سکی۔ اور بار بار میرے لئے یہ بات کھٹک بن جاتی رہی ہے کہ خداوند پاک نے سورۂ کہف میں اس کا تذکرہ کیوں کیا اور پھر پورے قرآن پاک میں جس مقام پر یہ تذکرہ موجود ہے اس کا ربط مجھے سیاق و سباق سے سمجھ میں نہیں آیا مجھے امید ہے آپ میرے بعض اشکالات جو اس ضمن میں پیدا ہوتے ہیں اولین فرصت میں دور فرما کر مجھے شکر گذار فرماویں گے۔ میرے لئے سب سے پہلے اس شخص کا عدم تعین وجۂ الجھن ہے کیونکہ سوال کرنے والوں کو کوئی واضح جواب نہیں دیا گیا کہ ذوالقرنین کون ہے؟ آیا ذوالقرنین ذاتی نام ہے یا صفاتی۔ اگر یہ ذاتی نام ہے تو تاریخ میں اس نام کا کوئی فرد نہیں ہوا۔ اور اکثر مفسرین نے اسے ذاتی نام نہیں سمجھا اور آپ نے بھی اسے کیخسرو پر چسپاں کیا ہے۔ اس لئے اگر یہ صفاتی نام ہے تو صفاتی نام کیوں اختیار کیا گیا۔ اس سے تو سائلوں کے سوال کا جواب بے حد مبہم رہ گیا ہے وہ ابہام میں تو پہلے سے ہی تھے اور اسی بارے میں وہ ایک یقین تک پہنچنا چاہتے تھے۔ انھیں پھر سے ابہام میں ڈالنا تو جواب نہیں کہلا سکتا۔

اب اگر صفاتی نام ہی اختیار کیا گیا تھا تو پھر اس کی سلطنت کی حدیں مبہم بیان کر دی گئیں۔ مطلع الشمس اور مغرب الشمس تو کرۂ ارض پر کسی جگہ بھی ہو سکتا ہے۔ اس سے بھی اس فرد کا کچھ علم نہیں ہو سکتا کہ وہ کون ہے؟ کہاں کا رہنے والا ہے؟ پھر ایک اور مبہم کردار اس کہانی میں INTRODUCE کرا دیا گیا ہے جسے یاجوج ماجوج کے نام سے پکارا گیا ہے۔ یہ کردار بھی آج تک تشنۂ تعبیر ہے۔ اگر یہ تمام کوئی تمثیل ہے تو تمثیل بالکل غیر ضروری۔ ذہنیت کے بامعنی ہونے۔ اور اگر یہ کوئی واقعہ ہے تو تاریخ میں یہ واقعہ صفاتی ناموں کی آڑ میں ڈھونڈنے کی کوشش کی بجائے توصفاتی ناموں کے استعمال کی آخر کیا مصلحت تھی۔ اگر یہ کہا جائے کہ ابھی آثار قدیمہ پردے مزید پردے ہیں جو قرآن پاک نے اس واقعہ کو کمال صفائی سے بیان کر دیا ہے تو سوال مستقبل میں نہیں ہوگا بلکہ قرآن جب نازل ہو رہا تھا اس وقت ہو چکا ہے۔ اس لئے جب سائلوں کو اس کا جواب نہ ملا تو جواب دینے سے کیا حاصل۔ اگر یہ کہا جائے کہ اس واقعہ میں رموزِ مملکت اور آئینِ جہانبانی بیان کئے گئے ہیں تو ابہام کا اشکال تو اپنی جگہ ہی قائم رہا۔ ایک غیر معروف و مجہول واقعہ سے جہانبانی کے رموز بیان کرنے کا کیا مطلب؟ سلیمان بھی بادشاہ تھے۔ داؤد بھی بادشاہ تھے۔ ان دونوں اسرائیلی بادشاہوں کا سابقہ بھی دشمنوں سے پڑا تھا۔ دونوں نبی بھی تھے

اور بے حد معروف و مشہور شخصیتیں تھیں۔ ان کا انتخاب خداوندانے کیوں نہ کیا؟ ان کا تذکرہ بھی کئی ایک مقامات پر قرآن پاک میں موجود ہے۔ یہ کام تو ان کے تذکروں سے بھی لیا جاسکتا تھا۔

**طلوع اسلام** | قبل اس کے کہ ذوالقرنین کے متعلق کچھ لکھا جائے ان اعتراضات کا دیکھنا ضروری ہے جنھیں محترم معترض نے اپنے خط میں بطور خدشات کے بیان کیا ہے۔ انھوں نے لکھا ہے کہ

(۱) سوال کرنے والوں کو کوئی واضح جواب نہیں دیا گیا کہ ذوالقرنین کون ہے؟ اور آیا اس کا یہ نام ذاتی ہے یا صفاتی ہے؟

(۲) اگر یہ صفاتی نام ہے تو اسے کیوں اختیار کیا گیا؟ اس سے تو سائلوں کے سوال کا جواب بحد مبہم رہ گیا۔

(۳) جب سائلوں کو اس کا جواب نہ ملا تو جواب دینے سے کیا حاصل؟

سب سے پہلی بات تو یہ ہے کہ آپ نے یہ کیسے سمجھ لیا کہ سائلین کو ان کے سوال کا واضح، ور تشفی بخش جواب نہیں ملا۔ قرآن میں ایک گروہ کی طرف سے ایک سوال کا ذکر ہے اور اس کے بعد اس کا جواب دیا گیا ہے۔ نہ تو قرآن میں یہ لکھا ہے کہ اس جواب سے سائلین کی تسلی نہیں ہوئی تھی اور نہ ہی تاریخ میں سائلین کی طرف سے کہیں کہا گیا ہے کہ ہمارے نزدیک یہ جواب بالکل مبہم تھا۔ اس سے ہماری تشفی نہیں ہوئی۔ جب صورت حال یہ ہے تو ہمارے پاس کیا دلیل ہے جس کی بنا پر ہم یہ کہیں کہ اس جواب سے سائلین کی تسلی نہیں ہوئی تھی۔ اور بات مبہم سے مبہم تر ہوگئی۔ آپ یہ کہہ سکتے ہیں کہ اس جواب سے آپ پر بات واضح نہیں ہوئی۔ یہ نہیں کہہ سکتے کہ اس سے نبی اکرم صلعم کے مخاطبین پر بھی بات واضح نہیں ہوئی۔

اسی سے یہ بھی واضح ہو جاتا ہے کہ قرآن نے یہ صفاتی نام کیوں استعمال کیا ہے، قرآن نے کہا ہے ویسئلونك عن ذی القرنین (تجھ سے ذوالقرنین کے متعلق دریافت کرتے ہیں) اس سے ظاہر ہے کہ یہ نام خود سائلین نے استعمال کیا تھا اور جس کے متعلق انھوں نے پوچھا تھا وہ اس صفاتی نام سے معروف تھا۔ قرآن نے اسی معروف شخصیت کے متعلق جواب دیدیا۔ اگر آج (کسی وجہ سے) یہ صفاتی نام ہمارے لئے غیر معروف ہوگیا ہو تو اس کے یہ معنی نہیں ہیں کہ یہ نام سائلین کے نزدیک (یا اس دور میں بھی) غیر معروف تھا۔ بعض اوقات (بلکہ بڑی بڑی شخصیتوں بالخصوص بادشاہوں کے سلسلہ میں تو اکثر اوقات) صفاتی نام ایسے معروف ہوتے ہیں کہ اگر ان کی جگہ ذاتی نام لیا جائے تو لوگوں کو پوچھنا پڑتا ہے کہ اس سے کون مراد ہے۔ مثلاً اگر آپ کسی سے کہیں کہ ظہیر الدین بادشاہ نے یہ کہا ہے تو آپ سے ہر ایک پوچھے گا کہ کون ظہیر الدین؟ لیکن جب آپ کہیں گے کہ بابر! تو ہر ایک سمجھ جائے گا کہ اس سے کون مراد ہے۔ یا مثلاً آپ پنجاب میں اگر کسی سے کہیں کہ میں سید علی ہجویری کے مزار پر گیا تھا (تو چند پڑھے لکھے لوگوں کے سوا) کوئی نہیں سمجھے گا کہ اس سے کون مراد ہیں۔ لیکن اگر آپ کہیں کہ میں داتا صاحب کے دربار گیا تھا تو لکھے پڑھے اور ان پڑھ دونوں سمجھ جائیں گے کہ آپ کہاں گئے تھے۔ بہر حال مطلب یہ تھا کہ سائلین نے خود بھی صفاتی نام کے ساتھ سوال کیا اور اسی سوال سے یہ مترشح ہوتا ہے

کہ جس کی بابت سوال کیا گیا تھا وہ اپنے اس صفاتی نام سے عام طور پر مشہور تھا۔ اب رہا یہ سوال کہ قرآن نے اس کا ذاتی نام، مقام اور تاریخ پیدائش اور دیگر اسی قسم کی تفصیلات کیوں بیان نہیں کیں۔ تو اس کا جواب تو ظاہر ہے کہ قرآن تاریخ کی کتاب نہیں ہے کہ وہ اس سوال کے جواب میں تاریخی تفصیلات بیان کرتا۔ سائلین نے جو کچھ معلوم کرنے کیلئے سوال کیا تھا، قرآن نے اپنے آپ کو انہی تفاصیل تک محدود رکھا ہے۔

اب یہ دیکھئے کہ ذوالقرنین کون تھا؟ یہودی نسل پرست قوم تھی جن کے نزدیک قابل فخر و ستائش شخصیت صرف یہودیوں کے اندر پیدا ہو سکتی تھی۔ لیکن ذوالقرنین ایک ایسا شہنشاہ ہے جو غیر یہودی ہونے کے باوجود یہودیوں کے ہاں بڑا واجب الاحترام ہے اس لئے کہ یہی وہ شہنشاہ تھا جس نے انہیں بابل کی المناک اسیری کے عذاب سے نجات دلائی تھی اور جس کے ہاتھوں دانیال، یسعیاہ اور یرمیاہ نبی کی پیشین گوئیاں پوری ہوئیں۔ یہ پیشین گوئیاں تورات میں آج بھی موجود ہیں۔ دانیال نبی نے اپنے خواب میں دیکھا تھا کہ ایک مینڈھا ہے جس کے دو بڑے بڑے سینگ ہیں۔ جبرئیل نے انہیں اس خواب کی تعبیر بتائی کہ یہ میڈیا اور فارس کی دونوں سلطنتوں کا شہنشاہ ہے جس کے ہاتھوں یہودیوں کو اہل بابل کی غلامی سے نجات ملے گی۔ یہ تھے وہ دو سینگ جس سے یہ نجات دہندہ یہودیوں کے ہاں ذوالقرنین کے نام سے مشہور تھا۔ یسعیاہ نبی کی پیشین گوئی میں اس دو سینگوں والے کا نام خورس لکھا ہے جس کے متعلق خدا نے کہا ہے کہ "وہ میرا چرواہا ہے وہ میری ساری مرضی پوری کرے گا" چنانچہ جب میڈیا اور فارس کے شہنشاہ کیخسرو (خرس) نے بابل فتح کر کے یہودیوں کو نجات دلائی ہے تو دانیال نبی نے اسے یسعیاہ نبی کی پیشین گوئی دکھائی جو اس واقعہ سے قریب ڈیڑھ سو سال پہلے کی گئی تھی۔ کوئی سو برس کا عرصہ ہوا اصطخر کے کھنڈرات سے اسی خرس کا ایک مجسمہ برآمد ہوا ہے جس کے سر پر مینڈھے کی طرح دو سینگ ہیں۔ اس سے بھی ظاہر ہوتا ہے کہ یہ شہنشاہ خود اہل فارس کے ہاں بھی دو سینگوں والا ہی مشہور تھا۔ آپ نے یہ بھی فرمایا ہے کہ قرآن میں مطلع الشمس اور مغرب الشمس کے جو الفاظ آئے ہیں وہ کرۂ ارض پر ہر جگہ ہو سکتے ہیں اس لئے یہ جواب بھی متعین نہیں۔ اسے پھر دہرا لیجئے کہ سوال یہودیوں کی طرف سے تھا اور تورات میں پورب اور پچھم کے ممالک کے لئے سورج نکلنے کے ممالک" اور "سورج ڈوبنے کے ممالک" کی اصطلاحات استعمال ہوئی ہیں۔ لہذا قرآن نے یہ بتانے کے لئے کہ وہ پہلے ایران سے مغرب کی طرف چلا اور خشکی کا تمام سفر طے کرتے ہوئے لیڈیا کے دارالحکومت سارڈس کو فتح کر کے سمندر کے کنارہ تک جا پہنچا جہاں شام کے وقت سورج ڈوبتا دکھائی دیتا ہے۔ اس کے بعد اس نے مشرق کی طرف لشکر کشائی کی جسے باختر کا علاقہ سمجھنا چاہیئے۔ اس کی تیسری لشکر کشائی سلسلۂ کوہ کاکیشیا کی طرف تھی جہاں اس نے درۂ کوہ میں دیوار بنائی تھی تاکہ شمالی علاقہ کے وحشی قبائل یاجوج و ماجوج وہاں سے حملہ آور ہو کر اس علاقہ کے باشندوں پر مزید ظلم نہ کر سکیں۔ واضح رہے کہ جس طرح اس زمانہ کے مخاطبین کیلئے ذوالقرنین کوئی غیر مانوس لفظ نہ تھا۔ اسی طرح وہ یاجوج اور ماجوج کے ناموں سے بھی ناآشنا نہیں تھے (اسوقت یاجوج و ماجوج کی تفصیل کی ضرورت محسوس نہیں ہوتی۔ کیونکہ آپ کا بنیادی سوال ذوالقرنین ہی کے متعلق ہے)۔

ہمارا خیال ہے کہ ان تصریحات سے یہ حقیقت واضح ہوگئی ہوگی کہ نہ تو قرآن کا جواب اپنے مخاطبین کیلئے مبہم تھا اور نہ ہی ایسا جس سے ان کا اطمینان نہ ہوا ہو۔ قرآن میں بیان کردہ تاریخی احوال و کوائف کے متعلق ہمارے دلوں میں اعتراضات اس لئے اٹھتے ہیں کہ قرآن نے ان باتوں کو اس طرح بیان نہیں کیا جس طرح ہم چاہتے ہیں کہ وہ ایک تاریخی کتاب کیطرح بیان کرتا۔ اور ان کے سمجھنے میں جو دشواری ہمیں پیش آتی ہے وہ اس لئے کہ ہمارے ہاں ابھی ایسا لٹریچر موجود نہیں جس میں دورِ حاضرہ تک کی تاریخی تحقیقات اور عصری انکشافات کی روشنی میں متعین طور پر بتایا جائے کہ ان واقعات کے تاریخی تعینات کیا ہیں۔

اب رہا یہ سوال کہ قرآن نے ذوالقرنین کے متعلق اپنے ہاں یہ کچھ درج ہی کیوں کیا ہے اور اس میں ہمارے لئے کونسی حکمت اور مصلحت ہے۔ سو پہلی چیز تو یہی کہ رسول اللہ صلعم کو جو کچھ خدا کی طرف سے بذریعہ وحی علم دیا جاتا تھا وہ سب قرآن کے اندر درج ہوتا تھا۔ ذوالقرنین کے متعلق سوال کا جواب چونکہ رسول اللہ صلعم نے اپنی طرف سے نہیں دیا بلکہ وحی کی بنا پر دیا تھا اس لئے وہ قرآن میں درج ہوا۔ اور اس میں حکمت اور مصلحت یہ ہے کہ قرآن نسلی، جغرافیائی اور مذہبی گروہ بندیوں میں گھرا ہوا نہیں۔ اسے جہاں کہیں انسانی سیرت و کردار کے بلند نمونے ملتے ہیں وہ ان کی بلندی کا اعتراف کرتا ہے۔ سائرس، جناب زرتشت کا پیرو تھا اور اگرچہ قرآن نے زرتشت کو تصریحی طور پر زمرۂ انبیاء میں ذکر نہیں کیا لیکن ان کے پیرو کے عدل و انصاف اور انسان دوستی کی بلند صفات کا نہایت کشادہ ظرفی سے اعتراف کیا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ جواب تو صرف یہودیوں کے سوال کا دیا جا رہا ہے لیکن ذوالقرنین کی اس بلندیٔ سیرت کو ہر مقام پر اجاگر کرکے دکھایا گیا ہے۔ اس میں شبہ نہیں کہ یہ صفات بنی اسرائیل کے ان انبیاء میں بھی موجود تھیں جن کی حکمرانی کے تذکرے قرآن میں آئے ہیں لیکن جب کسی سلسلہ میں ایک دوسری قوم اور دوسری سرزمین کے حکمران کا تذکرہ آگیا تو قرآن نے اسی کشادہ نگہی سے اس کی محمودہ صفات کا بھی ذکر کردیا۔

امید ہے کہ ان اشارات سے آپ کا اطمینان ہو جائے گا۔

---

جہاں تک فوجی کارروائی کا تعلق ہے اس کیلئے ہر چند بہت سے امور کو سوچنا پڑتا ہے لیکن قوموں کی زندگی میں بعض فیصلے ایسے ناگزیر ہو جاتے ہیں کہ نتائج و عواقب کو محض باتوں سے نہیں ناپا جا سکتا۔ ہندوستان کا منصوبہ اگر کامیاب ہو جائے تو پاکستان صحرائے اعظم بن جائیگا۔ اس میں انسانوں کیلئے غذا پیدا ہو گی نہ مویشیوں کیلئے چارہ۔ اس سے بڑھکر اور کونسا سنگین موقع آسکتا ہے۔ اس وقت پبلک اور اخبارات میں فوجی کارروائی کا ضرور ذکر آرہا ہے لیکن حکومت نے مصالحت پسندی کا ہی ثبوت دیا۔ وزیر اعظم نے ہندوستان کو یہ پیشکش کی کہ ہرچند معاہدہ کی رو سے اسے ستلج کا پانی غصب کرنے کا حق نہیں ہے تاہم وہ اس کیلئے بھی تیار ہیں کہ ایسا فیصلہ کر دیا جائے جس سے بھاکرہ نہر کو بھی پانی میسر آسکے لیکن ہندوستان مصالحت کیلئے تیار نہیں وہ پاکستانی دریاؤں کے سرچشموں پر قابض ہے اور پاکستان کیلئے نت نئی مصیبت کھڑی کر سکتا ہے۔ لہٰذا وہ کیوں صلح کی بات کرے۔ چنانچہ نئی دہلی کی اطلاعات سے یہی پتہ چلتا ہے کہ ہندوستان پاکستانی احتجاج کو رد کر دیگا اور مزید گفتگو کیلئے تیار نہیں ہو گا۔

**قول و فعل** جہاں تک نئی نہروں کا تعلق ہے اس سلسلہ میں گو پنجاب میں کچھ کام ضرور ہوا ہے لیکن اب بھی ایسی سنجیدگی کا مظاہرہ نہیں کیا جا رہا جس سے معلوم ہو کہ مصیبت سر پر آجانے سے ہی قائدین ملک کی آنکھیں کھل گئی ہیں۔ ایک تازہ پریس کانفرنس میں وزیر اعظم نے اس تنازع پر تفصیلی گفتگو کی لیکن اس کا انداز وکیلانہ بحث کا تھا۔ پاکستان کا مقدمہ اپنی جگہ بجا لیکن ہندوستان سے معاملہ دلائل سے طے نہیں کیا جا سکتا۔ لیکن یہاں دلائل ہی دلائل ہیں اور عمل کا نام نہیں۔ اس کانفرنس میں وزیر اعظم صاحب نے کہنے کو تو یہاں تک کہدیا کہ وہ نئی نہریں کھودینگے اور ضرورت پڑی تو خود جا کر کھودیں گے لیکن ان کے بیان سے کہیں پتہ نہیں چلتا کہ کچھ منصوبہ بندی کر لی گئی ہے اور اس کی تکمیل کے انتظامات ہو رہے ہیں۔ اس بیان سے عوامی افسردگی چھپل گئی۔ دلائل کے اعتبار سے بھی یہ بیان مؤثر ثابت نہیں ہوا۔ ایک موقع پر وزیر اعظم نے یہ شکایت کی کہ عالمی بنک نے نامکمل معلومات کی بنا پر فیصلہ کیا ہے لیکن جب بعض اخبار نویسوں نے پاکستانی نمائندوں پر یہ الزام لگایا کہ انھوں نے پاکستانی مقدمہ ٹھیک طرح پیش نہیں کیا اور ضروری اعداد و شمار مہیا نہیں کئے تو وزیر اعظم نے اس الزام کو تسلیم کرنے سے انکار کر دیا لیکن یہ بھی نہ بتا سکے کہ عالمی بنک نے کیوں نامکمل اعداد و شمار پر انحصار کیا۔ دوسرے مقام پر آپ سے یہ سوال کیا گیا کہ جب آپ کو معلوم تھا کہ بھاکرہ نہر کھودی جا رہی ہے اور بالآخر اس میں پاکستانی حصے کا پانی استعمال ہو گا تو آپ نے کیوں بروقت حفاظتی تدابیر اختیار نہ کیں؟ اس کے جواب میں وزیر اعظم نے فرمایا کہ وہ ہندوستان کی دیانت پر اعتماد کئے رہے اور یہ یقین رہے کہ ہندوستان معاہدوں کا پاس کریگا حالانکہ بچہ بچہ جانتا ہے کہ گذشتہ سات سال میں ہندوستان نے شاید ہی پاکستان سے کوئی ایسا معاہدہ کیا ہو جسے اس نے دیانتداری سے پورا کیا ہو۔ یہ ایک ناقابل تردید اور معلوم حقیقت ہے اس کے باوصف ہندوستان کی دیانت کا ذکر اپنی بے عملی کو چھپانا نہیں تو اور کیا ہو سکتا ہے۔

دریائی پانی سے کشمیر کا سوال ابھر کر سامنے آجاتا ہے۔ پانی کا مسئلہ دراصل کشمیر ہی کا پیدا کردہ ہے۔ اگر کشمیر پاکستان میں شامل ہو جائے تو پاکستانی دریاؤں کے سرچشمے پاکستان ہی کے قبضے میں آجائیں گے۔ اسوقت یہ کہنا مشکل ہے کہ حکومت کشمیر کے بارے میں کیا کر رہی ہے۔ گذشتہ سال وزیر اعظم نے پنڈت نہرو سے براہ راست مذاکرات شروع کئے تھے اور انھوں نے یہ طے کیا تھا کہ اپریل ۱۹۵۴ء تک ناظم استصواب کا تقرر ہو جائے گا۔ لیکن نہ صرف ایسا نہیں ہوا بلکہ پنڈت نہرو نے اس دوران میں شیخ عبداللہ کو معزول کر کے گرفتار کیا (محض ایک عبداللہ کا معاملہ ایسا تھا کہ اسی پر ہندوستان کا مقدمہ ختم کرایا جا سکتا تھا) بلکہ یہ کوشش کی کہ ناظم استصواب کے تقرر تک معاملہ پہنچنے نہ پائے۔ اندریں حالات اگر اپریل سے پہلے نہیں تو اپریل کے فوراً بعد یہ سوال سامنے آجانا چاہئے تھا کہ اب جبکہ ہندوستان سے براہ راست مذاکرات ناکام بنادیئے گئے ہیں تو کشمیر میں کیا کیا جائے۔ اس دوران میں کئی مرتبہ یہ کہا گیا کہ اب معاملہ پھر سے اقوام متحدہ میں پیش کیا جائیگا اور دراصل یہی ایک صورت بھی تھی۔ لیکن معلوم نہیں کہ حکومت کے مصالح کیونکر اس کی اجازت نہیں دیتے کہ کشمیر کے متعلق مزید اقدام کریں۔ اپریل کے بعد بھی تین ماہ گذر چکے ہیں اور ابھی تک فیصلہ نہیں ہو پایا۔ اب حالات جیسا بن جائے تو اسوقت بین الاقوامی

میں ہماری پوزیشن پہلے سے بہتر ہے۔ ہمارا امریکہ سے بھی فوجی معاہدہ ہو چکا ہے اور ترکی سے بھی۔ ہم امریکہ سے بھی اپنی تائید کی توقع رکھ سکتے ہیں اور ترکی سے بھی۔ اس صورت حال کا فائدہ اٹھایا جا سکتا ہے۔ بعض حلقوں میں یہ خدشہ محسوس کیا جا رہا ہے کہ شاید یہی دوستی کشمیر کے راستے میں حائل ہے۔ ایسا ہے یا نہیں، حکومت پاکستان کے مذبذب سے کئی طرح کے شکوک و شبہات پیدا ہوتے ہیں۔

## گلِ دیگر!

ہندوستان کے معاملے میں یہ امر بھی قابلِ ذکر ہے کہ انہی دنوں ہمارے وزیر اقلیت مسٹر غیاث الدین پٹھان دہلی تشریف لے گئے تاکہ ہندوستانی وزیر اقلیت سے ملاقات کریں اور اقلیتوں سے متعلق گفتگو کریں۔ یہ واضح رہے کہ ہندوستان میں نہ محض ہندو مسلم فسادات ہوتے رہتے ہیں بلکہ علانیہ طور پر مسلمانوں کو شدھ کیا جا رہا ہے۔ اس کے علاوہ ان پر روزگار کی کئی صورتیں بند ہیں اور انھیں طرح طرح سے جائدادوں سے بے دخل کیا جا رہا ہے۔ اس کا نتیجہ ہے کہ کھوکھرا پار سے ہر روز مہاجرین پاکستان میں داخل ہوتے رہتے ہیں۔ یہ سلسلہ بھی بند نہیں ہوا۔ اس کے باوجود ہمارے وزیر اقلیت ملاقاتوں کے بعد جس مشترکہ اعلامیہ پر دستخط کرتے ہیں اس میں ان امور کا تو ذکر نہیں ملتا اور صرف مشرقی بنگال کے متعلق اس میں تحریر ہوتا ہے کہ وہاں سے ہندو بھاگ رہے ہیں۔ جیسا کہ معلوم ہے کہ ہندوستان سابق وزیر اعلیٰ فضل الحق کی حمایت کرتا رہا ہے حتیٰ کہ ان کی برطرفی کے بعد بھی یہ حمایت جاری ہے۔ اس کی وجہ ظاہر ہے۔ وہ فضل الحق حکومت کے ذریعہ اپنی مطلب براری کرا سکتا تھا۔ ان کی معزولی پر ہندوستان نے یہ پروپیگنڈہ کرنا شروع کر دیا کہ ہندوؤں میں بھگدڑ مچ گئی ہے اور وہ اپنے آپ کو گورنری راج میں غیر محفوظ پا کر ہندوستان چلے آ رہے ہیں۔ چنانچہ نئی دہلی کے مشترکہ اعلامیہ میں یہ کہا گیا کہ جب دونوں وزراء کی توجہ اس کی طرف منعطف کرائی گئی تو پٹھان صاحب نے کہا کہ وہ اعداد و شمار دیکھ کر صورت حال کا تعین کریں گے۔ اول تو یہی بات ازحد قابلِ اعتراض ہے کہ ہندوستان کے مسلمانوں پر جو ظلم ہو رہا ہے اور جس کا خمیازہ پاکستان بھگت رہا ہے اس کا کچھ پرچا نہ ہو۔ دوسرے ذکر ہو تو محض مشرقی بنگال کا جس میں کچھ صداقت نہیں۔ اس سے عام طور پر یہی رائے قائم کی جائیگی کہ پاکستان اور ہندوستان میں اگر کچھ ہو رہا ہے تو یہ کہ مشرقی بنگال سے ہندو ترکِ وطن کر کے ہندوستان بھاگ رہے ہیں اور یہ اتنے عظیم پیمانے پر ہو رہا ہے کہ اقلیتی وزراء جو عمومی باتوں کا جائزہ لیتے ہیں، وہ بھی مجبور ہو جاتے ہیں کہ اس ایک واقعہ کا خصوصی ذکر کریں۔ تعجب ہے کہ ہمارے وزیر اقلیت کے پاس اتنے اعداد و شمار بھی موجود نہیں تھے کہ وہ اسی وقت اس بے بنیاد خبر کی تردید کر دیتے۔ نیز ہندوستانی وزیر اقلیت کو یہ بتاتے کہ مسلمانانِ ہندوستان پر کیا قیامت گزر رہی ہے۔ جب بین الاقوامی مذاکرات میں اس طرح کے نمائندے شریک ہوں اور ان کی معلومات کا یہ عالم ہو تو اس پر مطلقاً تعجب نہیں کرنا چاہئے کہ فیصلے ہمارے حق میں نہیں ہوتے۔

## سیاسی زندگی

یہ سب کچھ اس لئے ہو رہا ہے کہ پاکستان میں سیاسی زندگی ختم ہو چکی ہے، عہد حاضر میں سیاسی زندگی کا ثبوت فعال اور متحرک سیاسی پارٹیوں میں تلاش کیا جاتا ہے لیکن پاکستان میں صورت یہ ہو چکی ہے کہ مسلم لیگ مردہ جماعت ہو چکی ہے۔ اب تو اس کی مردنی کا یہ عالم ہے کہ اسکے احیاء کی تمام کوششیں بھی بے سود ثابت ہو رہی ہیں۔ مسلم لیگ کی بجائے ابھی تک کوئی نئی سیاسی جماعت تشکیل نہیں ہو سکی۔ لے دے کے بنگال کا جگتو فرنٹ معرضِ وجود میں آیا تھا لیکن وہ بھی صحیح معنوں میں سیاسی پارٹی نہ تھا کیونکہ وہ کئی پارٹیوں کا مرکب تھا اور پھر اس کا دائرۂ عمل اسمبلی کے اندر محدود تھا۔ مزید برآں اس کے عزائم و مقاصد سے اندازہ ہوتا ہے کہ وہ سرے سے پاکستانی تصوری کا موید نہ تھا۔ موجودہ نظریات کے مطابق قوم اور حکومت کے مابین رابطہ سیاسی پارٹی سے قائم ہوتا ہے۔ ہمارے ہاں یہ رابطہ موجود ہی نہیں۔ ایسی صورت میں حکومت کو براہ راست عوام سے رابطہ قائم کرنا چاہئے لیکن حکومتی نمائندے اور کارندے نہ اس کی ضرورت محسوس کرتے ہیں اور نہ اس کی اہلیت کا ہی انھوں نے ثبوت دیا ہے۔ اس کا نتیجہ یہ ہے کہ قوم اپنے

حال میں پریشان ہے اور حکومت دفاتر میں اپنا کاروبار چلا رہی ہے۔ قیادت و ملت کے درمیان خلیج اس وسعت کی حائل ہو جائے تو پھر اللہ ہی مالک ہے۔ ہمارے ہاں جو کچھ ہو رہا ہے ـــ یا جو کچھ نہیں ہو رہا ہے ـــ اس کی وجہ صرف یہی ہے۔ پاکستان اب عملاً ایسے مقام پر پہنچ گیا ہے جہاں سیاسی پارٹیوں کے وجود کو یکسر ختم کر دینے کی ضرورت ہے۔ سیاسی پارٹیاں سرے سے موجود ہی نہیں اسلئے کسی قسم کی تخریب کی ضرورت نہیں بلکہ اپنی تمام مساعی کو اس پر مرکوز کرنا ہوگا کہ کس طرح حکومت کے کارندے عوام کے نمائندے بن جائیں اور ان دونوں کے مابین کوئی فاصلہ نہ رہے۔ اگر ملی مساعی کی سمت یہ ہو جائے تو موجودہ بے عملی بے یقینی اور افسردگی کا دور ختم ہو سکتا ہے۔

لیکن ایسے آثار بالکل نظر نہیں آرہے۔ ارباب سیاست کے فکر و نظر کی سطح کا قیاس اس سے کیا جا سکتا ہے کہ مسلم لیگ کے ایک بنگالی رکن نے ان دنوں پارٹی میں یہ تجویز پیش کی کہ آئندہ ۲۱ سال تک کیلئے مسلم لیگ کے علاوہ دیگر سیاسی پارٹیوں کو ممنوع قرار دیا جائے ایک پارٹی کا تجربہ کمال اتاترک نے ترکی میں کیا تھا جو کامیاب رہا۔ روس میں بھی ایک ہی پارٹی کام کر رہی ہے لیکن یہ دونوں مثالیں پاکستان پر صادق نہیں آتیں۔ ترکی میں ـــ اور روس میں بھی ـــ جو انقلابات آئے وہ انہی پارٹیوں کے پیدا کردہ تھے جو بعد میں فائز حکومت ہوئیں۔ پاکستان کا معاملہ اس اعتبار سے ترکی اور روس سے ملتا ہے کہ یہاں بھی مسلم لیگ ایک ایسی جماعت موجود ہے جس نے پاکستان قائم کیا لیکن اگر مسلم لیگ تقسیم کے فوراً بعد قوم سے یہ مطالبہ کرتی کہ مسلم لیگ نے پاکستان بنایا ہے اور اب ایک مدت تک اسے ہی یہ اختیار ہونا چاہئے کہ وہ اس کی صحیح خطوط پر تربیت و استحکام کرے تو ملک و ملت کو اس پر کوئی اعتراض نہ ہوتا۔ اسوقت مسلم لیگ کا وقار دلوں میں تھا اور عوام کو اس پر اعتماد تھا۔ نیز قائداعظم کی ذات گرامی موجود تھی۔ لیکن سات سال کے دوران میں مسلم لیگ نے ثابت کر دیا ہے کہ وہ پاکستان کو مضبوط و منظم بنانے کی اہل نہیں۔ اس وقت جو خبیث پھل پاکستانیوں کے حصے میں آئے ہیں وہ اسی کی سیاست کا نتیجہ ہیں۔ بنگال میں جگتو فرنٹ کا عروج بھی مسلم لیگ کی سیاست ہی کا ثمر ہے۔ ان حالات میں تجویز مذکور کا مقصد اس سے زیادہ کچھ نہیں ہو سکتا کہ "بایں بہانہ مگر عمر خود دراز کنم" بہ نظر غائر دیکھا جائے تو مسلم لیگ کے سامنے میدان اب بھی خالی ہے۔ وہ کوئی کام کر کے دکھائے تو ملک میں محترم بن سکتی ہے کیونکہ اس کے مقابلے میں کوئی دوسری جماعت اب تک ہردلعزیز نہیں ہو سکی۔

## کیف تحی الموتیٰ!

لیکن جیسا کہ اوپر لکھا گیا ہے مسلم لیگ کا یہ حال ہو چکا ہے کہ اب اس کا احیاء بھی آسان نظر نہیں آتا۔ ایک عرصے سے یہ تجویز ہو رہی ہے کہ ایک کنونشن طلب کیا جائے جس میں مسلم لیگ کے نئے اور پرانے کارکن شریک ہوں اور اس طرح جماعتی احیاء کا کوئی لائحہ عمل مرتب کیا جائے پہلے اس کنونشن کیلئے اپریل کا مہینہ تجویز ہوا تھا، پھر جولائی کے آخر میں تین تاریخیں مقرر ہو گئیں اب اسے اکتوبر تک کے لئے ملتوی کر دیا گیا ہے اور وجہ یہ بیان کی گئی ہے کہ مشرقی بنگال سے جہاز بروقت نہیں چلے گا اور پھر عید ہے، محرم ہے، وغیرہ وغیرہ۔ اس قیادت کے کیا کہنے جو اصولی ملی مسائل کو ان معمولی اور بے کار وجوہات کی بنا پر ملتوی کرتی چلی جا رہی ہے یہ امر دلچسپی سے خالی نہیں کہ جب مسلم لیگ کے احیاء کا مسئلہ سامنے آیا تو فوراً یہ سوال سامنے آگیا کہ جماعت کا صدر کون ہوگا۔ یہ سوال اس لئے پیدا نہیں ہوا کہ صدارت کے لئے موزوں ترین فرد کو منتخب کیا جائے بلکہ اس سے یہ تنگ و دو شروع ہو گئی کہ صدر کون بنتا ہے کوئی نام سامنے پیدا ہوئے لیکن رفتہ رفتہ سب چھٹتے گئے۔ گویا یہ کہا جا سکتا ہے کہ ہمارے ملک میں کسی ایسے شخص پر نظریں نہیں جم سکیں جو مسلم لیگ کی نشاۃ ثانیہ کے تقاضوں کو پورا کر سکتا۔ ان دنوں عمومی اعتبار سے محترمہ فاطمہ جناح پر اتفاق پایا جاتا ہے گو بعض حلقوں میں قابل فہم وجوہ کی بنا پر یہ کوشش ہو رہی ہے کہ وہ صدر نہ بنیں۔

ان دنوں سردار عبدالرب نشتر نے مسلم لیگ کی مجلس عاملہ سے استعفا دیدیا ہے اور وجہ یہ بیان کی ہے کہ وہ مسلم لیگ کا احیا فوری چاہتے ہیں لیکن ارباب لیگ اسے ملتوی کرتے چلے آتے ہیں۔ نشتر صاحب کا رویہ اپنی جگہ دلچسپ ہے۔ آپ برسوں سے مسلم لیگ سے متعلق ہیں اور اس اعتبار سے مسلم لیگ کی تباہی کے ویسے ہی ذمہ دار ہیں جیسے وہ دوسروں کو گردانتے ہیں۔ لیکن حکومت سے علیحدہ ہو کر انھوں نے یہ مہم شروع کردی کہ مسلم لیگ کے کرتا دھرتا وہی بن جائیں۔ کہیں نئے اور پرانے مسلم لیگیوں کو یکجا کرنے کے دعوے باندھے گئے اور کبھی مسلم لیگ میں واپس کردو کے مطالبے کئے گئے۔ لیکن معاملہ جہاں تھا وہیں رہا۔ کیونکہ عمل صفر تھا۔ جب اس کا کچھ نتیجہ نہ نکلا تو آپ مسلم لیگ کی مجلس عاملہ میں شریک ہو گئے اور اس کا جواز یہ دیا کہ صدر مسلم لیگ نے ان سے کچھ عہد و پیمان کئے ہیں۔ کیا عہد و پیمان ہوئے؟ اس کا پبلک کو علم نہیں تھا۔ یہ عہد و پیمان پورے ہوئے یا نہیں اور نہیں ہوئے تو کیوں؟ یہ بھی کوئی نہیں جانتا۔ اب اچانک وہ مستعفی ہو گئے ہیں، مسلم لیگ سے نہیں، مسلم لیگ کی مجلس عاملہ سے۔ حالانکہ اگر انھیں یہ یقین ہے کہ ارباب لیگ جماعتی تنظیم کو ٹال رہے ہیں تو انھیں ایسی جماعت سے ہی علیحدہ ہو جانا چاہیے تھا۔ استعفیٰ کے وقت یہ بتایا گیا تھا کہ آپ وضاحتی بیان دینگے۔ یہ بیان ابھی تک منظر عام پر نہیں آیا۔ اس ایک واقعہ سے مسلم لیگ کی حیات و ممات اور اس کے متعلقین کے کردار کا قیاس کیا جا سکتا ہے اور یہ بھی قیاس کیا جا سکتا ہے کہ جو گروہ اپنی جماعت کی از سر نو تنظیم نہیں کر سکتا وہ اس انقلابی تصور کو کیسے قبول کر سکتا ہے کہ ملت میں پارٹیوں کی ضرورت نہیں۔ ملت بجائے خود ایک پارٹی ہے۔

مسلم لیگ کے احیاء کے سلسلہ میں ایک قابل قدر کوشش پنجاب کے وزیر اعلیٰ، ملک فیروز خاں نون نے کی ہے۔ انھوں نے برطانوی احزاب سیاسی کے آئین و نظام کا مطالعہ کر کے ایک مسودۂ آئین پیش کیا ہے۔ یہ مسودہ اس وقت ایک سب کمیٹی کے پیش نظر ہے۔ اس میں ملک صاحب نے کوشش کی ہے کہ جماعت کا آئین ایسا بنایا جائے کہ وہ جمہوری ممالک کی سیاسی پارٹیوں کے ہم پایہ ہو سکے۔ ملک صاحب کی یہ کوشش اس اعتبار سے قابل تحسین ہے کہ وہ اپنی پارٹی کو عام جمہوری تصور کے مطابق بنانا چاہتے ہیں۔ اس مسودے کی قابل ذکر خصوصیات یہ ہیں۔ اس کے مطابق جماعت کے صدر اور حکومت کے وزیر اعظم کو ایک شخصیت میں مجتمع نہیں کیا گیا۔ جماعت کے صدر کے لئے یہ پابندی لگائی گئی ہے کہ وہ ایک سال کے بعد بدلے اور زیادہ سے زیادہ دو مرتبہ یعنی مسلسل دو سال تک صدر رہ سکے۔ صدارت چھوڑنے کے بعد وہ دو سال تک حکومتی عہدوں کا اہل نہیں ہو سکے گا۔ اس تجویز میں یہ فائدہ ہے کہ جماعت حکومتی مناصب حاصل کرنے کا زینہ نہیں بن جائیگی اور صدر کا وقت جماعتی تنظیم پر صرف ہوگا۔ لیکن اس کا یہ نقصان بھی ہو سکتا ہے کہ بہتر افراد اپنی توجہات جماعت پر صرف کرنے کی بجائے حکومتی ایوانوں میں داخل ہونے پر مرکوز کر دینگے۔ مجلس عاملہ کے متعلق یہ تجویز ہے کہ وہ منتخب ہو نہ کہ صدر کی نامزد۔ اس سے یہ فائدہ مترتب ہو سکے گا کہ عاملہ صدر کی جی حضوری نہیں رہے گی اور چونکہ منتخب ہو کر آئیگی اسلئے ارکان جماعت کی نمائندہ ہوگی۔ یہ بھی تجویز کیا گیا ہے کہ ارکان سازی ہر سال ہو (اب تین سال کے بعد ہوتی ہے) تاکہ ہر سال نئے ارکان جماعت میں داخل ہوتے جائیں اور اسے نئی زندگی دیتے جائیں۔ ایک اہم تجویز یہ بھی ہے کہ انتخابات سے پیشتر ایک کنونشن منعقد ہو جو حکومت کے لئے پروگرام مرتب کرے۔ اس سے پارٹی اور حکومت کے دوائر بھی معین ہو جائیں گے اور دونوں اپنی جگہوں پر بے خوف کام کر سکیں گی۔

یہ تجاویز اپنی جگہ مستحسن ہیں لیکن کہا نہیں جا سکتا کہ انھیں منظور کر لیا جائیگا اور کس شکل میں۔ پھر آئین کتنا ہی خوش آئند کیوں نہ ہو اس کا نتیجہ تو چلانے والوں کے بس میں ہوتا ہے۔ جیسے چلانے والے ہوں گے ویسے نتائج برآمد ہونگے۔

## وحدتِ پاکستان

آئین پاکستان پایۂ تکمیل کو پہنچتا جا رہا ہے۔ بنیادی اصولوں کی رپورٹ امروز و فردا میں مکمل ہو جائے گی اور تسوید آئین کا کام شروع ہو جائے گا۔ ابھی دو اہم معاملات ایسے ہیں جن سے متعلق کوئی تصفیہ نہیں ہو سکا۔ ایک مسئلہ صوبوں اور مرکز میں تقسیم اختیارات کا ہے، اور دوسرا ریاستوں کے خاتمہ یا بقا کا۔ صوبوں اور مرکز کا تعلق وفاقی آئین کے مطابق چنداں دشوار نہیں ہونا چاہیئے لیکن مغربی پاکستان اور مشرقی پاکستان کا جو تنازع پیدا کر دیا گیا ہے اس نے اسے پیچیدہ مسئلہ بنا دیا ہے۔ ہمارے قائدین اسے کیسے حل کرتے ہیں اس کے متعلق کچھ نہیں کہا جا سکتا لیکن ملک کے مستقبل کا دار و مدار اس فیصلہ پر ہو گا۔ دوسرا مسئلہ یہ ہے کہ کیا ریاستوں کو ختم کر دیا جائے یا انہیں باقی رکھا جائے۔ اگر پاکستان کا مفاد سامنے رکھا جائے تو یہ مسئلہ بھی پریشان کن نہیں رہتا، لیکن افسوس تو یہ ہے کہ اربابِ حکومت کی کوئی متعین پالیسی نہیں ہے۔ حال ہی میں یہ فیصلہ کیا گیا ہے کہ بلوچستانی ریاستوں کو ختم کر کے بلوچستان کو ایک صوبہ بنا دیا جائے۔ اگر بلوچستان میں ایسا ہو سکتا ہے تو کوئی وجہ نہیں کہ دوسری جگہوں پر ایسا نہ ہو۔ لیکن معاملہ ابھی تک گومگو میں ہے۔ ایسے مفادات ہیں جو ادغام نہیں چاہتے اور وہ ایڑی سے چوٹی تک کا زور لگا رہے ہیں کہ ریاستوں کا وجود باقی رہے۔ اسمیں یہاں تک غلو کیا جا رہا ہے کہ مثلاً ریاست خیرپور کے متعلق کہا جا رہا ہے کہ اس کا کلچر علیحدہ ہے لہٰذا اسے سندھ میں شامل نہیں کرنا چاہیئے۔ اس ریاست کی آبادی بیس لاکھ کے لگ بھگ ہے اور رقبہ ایک تحصیل کے برابر لیکن علیحدگی پسندوں نے اسمیں علیحدہ کلچر تک کا تصور پیدا کر دیا ہے۔ دیکھا جائے تو یہی ایک وجہ ریاستوں کو ختم کر دینے کیلئے کافی ہونی چاہیئے کیونکہ اس سے ملک و ملت کی وحدت پارہ پارہ ہوتی ہے۔ پاکستان کو زیادہ سے زیادہ متحد ہونے کی ضرورت ہے اس کیلئے ضروری ہے کہ ریاستیں تو ایک طرف صوبوں تک کا وجود ختم کر دیا جائے اس سے صوبائیتیں بھی ختم ہو جائیں گی۔ لیکن کرنیوالوں کا یہ حال ہے کہ انہی دنوں وزیر اعظم نے کہا ہے کہ اگر میرا بس چلے تو میں صوبوں کو ختم کر دوں۔ یہ عجب تماشا ہے کہ ملک کے وزیر اعظم کہہ رہے ہیں کہ اگر میرا بس چلے تو۔۔۔! پوچھا جا سکتا ہے کہ وہ اسقدر بے بس کیوں ہیں؟ اگر صوبوں کا وجود ختم کرنے میں پاکستان کا بھلا ہے تو وہ کیوں اس جیسے کوئی اقدام نہیں کرتے۔ وہ کچھ کریں تو قوم کو پتہ چل جائیگا کہ کون راہ میں حائل ہے۔ ایک طرف یہ ہو رہا ہے اور دوسری طرف مجلس دستور ساز میں یہ فیصلہ کر لیا گیا ہے کہ صوبوں کی حدود میں کمی بیشی کے مجاز گورنر جنرل نہیں بلکہ مجلس دستور ساز ہے۔ یہ فیصلہ درست ہو سکتا ہے لیکن بے وقت کیا گیا ہے جبکہ صوبوں کو ختم کرنے کی باتیں ہو رہی ہیں اور ایسے لوگ موجود ہیں جو اپنے مفاد کی خاطر صوبوں کا وجود باقی رکھنا چاہتے ہیں۔ انہی لوگوں کی کوششوں کا نتیجہ ہے کہ یہ پخ لگا دی گئی ہے تاکہ صوبوں کا وجود بآسانی ختم نہ ہو سکے۔ اس طریق کار کو مزید پیچیدہ یوں بنا دیا گیا ہے کہ جب کسی صوبے کی حدود میں تبدیلی کا خیال ہو اس کیلئے پہلے متعلقہ صوبے کی رضامندی حاصل کر لینی چاہیئے۔ اس کا نتیجہ یہی ہو گا کہ کسی صوبے کی حدود میں کمی بیشی ناممکن نہیں تو بہت دشوار ہو جائیگی۔ حالانکہ صوبوں کا وجود و عدم وجود اس بنا پر ہونا چاہیئے کہ ان سے ملک کو کیا فائدہ پہنچتا ہے نہ کہ اس بنا پر کہ بعض لوگ اس کے متعلق کیا رائے رکھتے ہیں۔ دراصل صورت یہ ہے کہ نااہل قیادت نے جمہوریت کا مفہوم غلط سمجھ لیا ہے اور جمہوری اصولوں کو ملکی مفاد کے تابع رکھنے کی کوئی کوشش نہیں ہو رہی!

موجودہ قیادت سے اصلاحِ حال کی توقع رکھنا عبث ہے۔ اب تو یہی ہے کہ ملک کا آئین (جیسا کچھ بھی یہ بن رہا ہے) جلد از جلد تکمیل تک پہنچ جائے تاکہ اس کے ماتحت نئے انتخابات ہوں۔ ان انتخابات میں اگر قوم نے ہوش اور سمجھ سے کام لیا تو پاکستان کا کوئی مستقبل ہو سکتا ہے لیکن اگر اس وقت بھی وہی کچھ ہوا جو پہلے انتخابات میں ہوتا چلا آیا ہے تو پھر ——— خدا ایں سخت جاں را یار بادا!!

# مولوی - صوفی - اور حدیث

## (دوسری تیسری ہجری میں)

"ابنِ اسلام"

"طبقات الکبریٰ" صوفیوں کا تذکرہ ہے جس کا تعارف ان الفاظ میں کرایا گیا ہے "تذکرہ جامعہ اولیاء اللہ و صوفیہ کرام از بدوِ اسلام تا قرن دہم"۔ اور مصنف کا تعارف اس طرح پر ہے "مصر کے مشہور مصنف محدث فقیہ و فقیر، عالم ربانی، غوث الصمدانی، قطب ربانی امام عبدالوہاب شعرانی علیہ الرحمہ"۔ یہ تذکرہ دو ضخیم جلدوں میں مکمل ہوا ہے۔ اسوقت میرے پیش نظر پہلے حصے کا اردو ترجمہ مترجمہ مولانا سید عبدالغنی صاحب وارثی اسسٹنٹ اکونٹنٹ جنرل سرکار عالی نظام ہے۔ یہ حصہ پہلی، دوسری اور تیسری صدی ہجری کے صوفیا کے ذکر پر مشتمل ہے امام شعرانی، امام ابن تیمیہؒ کے ہم عصر ہیں اور تصوف پر ان کی سخت تنقیدوں سے سخت بیزار معلوم ہوتے ہیں۔ چنانچہ لکھتے ہیں کہ تصوف کا منکر محض متعصب ہے ۔ "جیسا کہ ہم اپنے زمانے میں ابن تیمیہ کا انکار اپنے اور اپنے بھائیوں (صوفیوں) کی نسبت دیکھ رہے ہیں جو عارفین میں سے ہیں۔ بھائیو! جس میں یہ صفت (انکارِ تصوف) پائی جائے اس سے پرہیز کرو اور جس طرح خونخوار درندوں سے بھاگتے ہو اسی طرح اس کی صحبت سے بھاگو"۔

علامہ ابن جوزی میرے نزدیک نہایت سلیم الطبع، دقیقہ رس اور فاش گو بزرگ گزرے ہیں۔ مصنف تذکرہ امام شعرانی نے تصوف کے متعلق ان کی تنقید بھی نقل کی ہے ۔ "ابن الجوزی نے امام غزالیؒ، بلکہ حضرت جنیدؒ و حضرت شبلی کی نسبت علانیہ لکھا ہے کہ میں بقسم کہتا ہوں کہ ان بزرگوں نے شریعت کو بالکل تہ کر کے رکھدیا ہے۔ اے کاش یہ لوگ صوفی نہ ہوئے ہوتے!"

"طبقات الکبریٰ" کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ پیشہ ور علما دوسری صدی ہجری ہی میں عام طور پر عالم اسلامی میں پھیل چکے تھے اور مسلمانوں کو حقیقی اسلام سے منحرف کر رہے تھے۔ چنانچہ امام شافعی متوفی ۲۰۴ھ کا قول نقل کیا ہے ۔ "جو شخص چاہتا ہے کہ اللہ اس پر نورِ قلب کا دروازہ کھولدے اس کو لازم ہے کہ ۔ ۔ ۔ ۔ جن علماء کا مقصود دنیا ہے ان کو دشمن سمجھے"۔

شعبہ ابن الحجاج رضی اللہ عنہ روایت و حدیث کے امیر المومنین سمجھے جاتے تھے۔ ان کا قول ہے کہ ۔ "خدا کی قسم شیطان مولویوں سے اسی طرح کھیلنے لگا، جس طرح بچے اخروٹ سے کھیلتے ہیں"۔

عبداللہ بن المبارک (ولادت ۱۱۸ھ) ان سے کسی نے پوچھا "کمینے لوگ کون ہیں؟" انھوں نے کہا "جو اپنے دین کو وجہ معاش بناتے ہیں"۔ یہ صحابہ و تابعین کے حالات سننے کو اپنے زمانے کے علما کے پاس بیٹھنے پر ترجیح دیتے تھے۔

محمد بن یوسف اصفہانی متوفی ۱۸۴ھ عالموں، محدثوں اور قاضیوں پر سخت تنقید کرنے کے بعد فرماتے ہیں ۔ "ہمارے اصحاب خدا ان پر رحمت کرے چلے گئے اور ہم کو اس دنیا کے بیت الخلاء میں چھوڑ گئے"۔

فضیل بن عیاض بہت مشہور صوفی بزرگ ہیں ۱۸۰ھ میں رحلت فرمائی۔ فرماتے ہیں "جہانتک ہوسکے مولویوں سے دور ہی رہو۔ کیونکہ اگر

یہ تم کو دوست کہیں گے تو تمہاری ایسی تعریف کرینگے جس کے تم لائق نہیں۔ اور اگر تم سے خفا ہونگے تو تمہارے خلاف جھوٹی گواہی دینگے اور وہ مان لی جائیگی۔"

اس زمانے کے ایک بزرگ عالم کو مخاطب کرکے فرمایا ۔" اے علما! تم پہلے شہروں کے چراغ تھے جن سے لوگوں کو روشنی پہنچتی تھی۔ مگر اب تم تاریک ہوگئے اور تم پہلے تارے تھے جن سے لوگ اپنا رستہ معلوم کرتے تھے مگر اب تم کالی گھٹا بن گئے الخ"

ان کا قول ہے کہ ۔" خدا کے مولوی منکسر اور رقیق القلب ہوتے ہیں اور دنیا کے مولوی غرور و تکبر والے اور عام لوگوں کو برا سمجھنے والے ․ ․ ․ ․ غیبت مولویوں کا شیوہ ہے ․ ․ ․ ․ دنیوی عالم کے ساتھ بیٹھنے سے پرہیز کرو کیونکہ یہ تم کو دنیا کے فریب اور چمک دمک میں پھنسا دے گا۔"

ذوالنون مصری بڑے پائے کے صوفی بزرگ سمجھے جاتے ہیں ۲۴۵ھ میں وفات پائی۔ اپنے زمانے کے علماء سے سخت بیزار رہتے تھے۔ ان کے منہ پر ان کی برائیاں بیان کرتے تھے اور کہتے تھے کہ تمہارے علم کا مقصد محض حصول دنیا ہے۔ ان کا ارشاد ہے کہ ۔" اس زمانے میں عابدوں، زاہدوں اور مولویوں نے گناہ کو معمولی بات سمجھ لیا ہے۔ یہاں تک کہ اپنے پیٹوں اور شرم گاہوں کی خواہشوں میں ڈوب گئے اور اپنے عیبوں کے مشاہدے سے روک دیئے گئے اور اسلئے وہ ہلاک ہوگئے مگر انھیں خبر نہیں۔ وہ حرام پر جھک گئے اور حلال کی جستجو کو چھوڑ بیٹھے ․ ․ ․ ان کے دل تو دراصل بھیڑیوں کے سے ہیں مگر انھوں نے اپنے آپ کو انسانی پوشاک کے غلاف میں چھپا رکھا ہے ․ ․ ․ اللہ کی مسجدوں کو ․ ․ ․ ․ اپنی بیہودہ باتوں اور لڑائی جھگڑوں اور اپنے شور و غل کا اکھاڑا بنا رکھا ہے اور علم کو دنیا کے پھانسنے کا جال بنایا ہے پس ان کی صحبت سے حذر کرو۔"

بشر حافیؒ متوفی ۲۲۷ھ فرماتے ہیں ۔" اے بگڑے ہوئے عالمو! تم نبیوں کے وارث ہو ․ ․ ․ تم نے اپنے علم کو روزی حاصل کرنے کا ذریعہ بنا لیا۔ کیا تم اس سے بھی نہیں ڈرتے کہ دوزخ کی آگ سب سے پہلے جس چیز سے سلگائی جائیگی وہ تمہیں ہوگے۔"

حاتم اصمؒ متوفی ۲۳۷ھ نے اپنے زمانے کے علماء کے خلاف بہت کچھ کہا ہے نمونتہً ایک قول ملاحظہ فرمایئے ۔" اے برے عالمو! تمہاری مثال تو ان جالیوں کی ہے جو دنیا میں پیچھے کاٹے ہوئے ہیں اور اس کی رغبت کرنے والے ہیں ․ ․ ․ تم عوام کو بگاڑنے والے ہو الخ"

عاصم انطاکیؒ فرماتے ہیں ۔" علماء و عباد درندے جانور اور اچک لینے والے بھیڑیئے ہوگئے ہیں ․ ․ ․ اے بصیرت والو عبرت حاصل کرو۔"

سید الطائفہ جنیدؒ متوفی ۲۹۷ھ فرماتے ہیں ۔" جب اللہ مرید کی بھلائی چاہتا ہے تو اس کو صوفیوں کی طرف پہنچا دیتا ہے اور مولویوں کی صحبت سے روک دیتا ہے۔"

ان اقتباسات سے معلوم ہوتا ہے کہ مسلمانوں میں "مولویت" ایک بیحد خطرناک وبائی صورت میں اسی قدیم زمانے میں پھیل چکی تھی اور ذہین لوگ اس کی مضرتوں سے آگاہ ہوکر عوام کو بھی متنبہ کرتے رہتے تھے لیکن عوام کی سادہ لوحی سے جیسے جیسے اس کا رواج بڑھتا گیا حقیقی اسلام پیچھے ہٹتا گیا یہانتک کہ بقول حسن بصریؒ "مسلمانی در کتاب" ہوکر رہ گیا ۔ اس کے ساتھ ہی اسی کتاب کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ تصوف بھی ذریعہ معاش کے طور پر اسی زمانے میں استعمال ہونے لگا تھا۔ چنانچہ حضرت جنیدؒ ہی کا قول ہے "جب تم صوفی کو اپنے ظاہر کی آراستگی میں مشغول دیکھو تو سمجھ لو کہ اس کا باطن خراب ہے۔"

ابوبکر محمد بن عمر حکیم وراق کہتے ہیں کہ" عالموں میں خرابی آئی تو طاعتیں بگڑیں اور فقیروں میں خرابی آگئی تو اخلاق فاسد ہوئے۔"

نتیجہ یہ ہوا کہ دونوں ہی کی خرابیاں بڑھتی گئیں۔ اور ان خرابوں ہی کو عوام نے شرعی اور روحانی مقتدا سمجھ لیا۔ اور اگر کہیں کوئی بھلا آدمی پیدا ہوا کہ امت کو ان کی لوٹ کھسوٹ سے بچائے تو ان مقدس سوداگروں نے عوام و حکام کے ہاتھوں اس کو سخت سے سخت ایذائیں پہنچائیں اسکی تفصیل بھی "طبقات الکبریٰ" کے مقدمے میں ملتی ہے۔ اسکے علاوہ تاریخ و سیر کی کتابیں بھی ایسے روح فرسا مظالم سے جو مخلص مصلحین پر ڈھائے گئے بھری ہوئی ہیں۔

یہی دوسری تیسری صدی ہجری کا زمانہ جس میں مولویت اور صوفیت کے پیشے ایجاد ہوئے اسی زمانے میں ایک تیسرا مقدس پیشہ بھی ایجاد ہوا جس کی بنیاد پر غیر قرآنی مذہب اور حاکیت کا محل تعمیر کیا گیا۔ وہ تھا حدیث سازی کا فن اس پر تقدیس کے ایسے خوش نما غلاف چڑھائے گئے کہ عوام تو عوام بہت سے خواص بھی اسی میں مبتلائے فتنہ ہوگئے۔ تاہم ہر زمانے میں ایسے حقیقت شناس بزرگوں کے وجود کا سراغ مل جاتا ہے جنھوں نے حدیث کے خلاف آواز اٹھائی۔ "طلوع اسلام" میں امام ابوحنیفہؒ کے متعلق آپ پڑھ چکے ہیں کہ حدیث کے متعلق ان کی رائے کیا تھی۔ اور اسی بنا پر اصحاب حدیث نے ان کے خلاف زبان طعن دراز کی۔ "طبقات الکبریٰ" میں بعض مشہور ائمہ و صوفیہ ایسے ملتے ہیں جو روایت حدیث کی مضرتوں سے آگاہ ہو چکے تھے نمونے کے طور پر چند اقوال یہاں پیش کرتا ہوں۔

امام مالکؒ جو سب سے پہلے جامع مانے جاتے ہیں ان کے اساتذہ کی تعداد نو سو ہے جن میں سے تین سو تابعی تھے۔ ان کا قول ہے کہ "روایتوں کی کثرت سے علم نہیں آتا۔ وہ تو ایک نور ہے جو اللہ تعالیٰ قلب میں اتارتا ہے۔"

فضیل بن عیاض کہتے ہیں "جس نے قرآن کے معنی سمجھے اس کو حدیث لکھنے کی ضرورت نہ رہی" — اب یہ کہا جاتا ہے کہ حدیث کے بغیر قرآن کوئی شے نہیں۔ بلکہ حدیث آگئی تو سب کچھ آگیا۔ قرآن کی الگ ضرورت نہ رہی — اسحٰق بن ابراہیم نے فضیل سے درخواست کی کہ مجھے کوئی حدیث سنایئے فضیلؒ نے کہا "اگر تو مجھ سے دینار مانگتا تو مجھ پر حدیث کی طلب سے زیادہ آسان تر ہوتا۔ اے غافل جو کچھ تجھے معلوم ہے اگر تو اس پر عمل کرتا تو تجھے حدیث سننے کی فرصت نہ ملتی۔" یعنی عمل کرنے والوں کو شغل حدیث کی فرصت ہی نہیں ملنی چاہیے۔

ذوالنون مصری سے کسی نے کہا "آپ حدیث میں کیوں مشغول نہیں ہوتے؟" انھوں نے کہا "حدیث کیلئے اور لوگ ہیں۔ ... الخ"

ابونصر بشر حافیؒ فرماتے ہیں "جو شخص دنیا میں عزت اور آخرت میں سلامتی چاہے وہ نہ حدیث بیان کرے نہ گواہی دے نہ کسی قوم کا امام بنے اور نہ کسی کا کھانا کھائے"۔ ایک شخص نے ان سے حدیث سنانے کے متعلق اصرار کیا انھوں نے انکار کیا آخر مایوس ہو کر اس نے کہا "اے ابونصر! جب قیامت میں خدا تم سے پوچھیگا کہ تم نے لوگوں کو حدیثیں کیوں نہ سنائیں تو کیا جواب دوگے؟" بشر نے کہا "میں کہونگا اے پروردگار تو نے مجھے نفس کی مخالفت کا حکم دیا تھا۔ میرا نفس حدیثیں بیان کرنے اور سردار بن بیٹھنے کو چاہتا تھا سو میں نے اسکی مخالفت کی (اور حدیثیں بیان نہ کیں) اس سے معلوم ہوا کہ لیڈر بننے کیلئے حدیث گوئی کا رواج تھا۔

نصر بن احمدؒ کہتے ہیں کہ تین چیزیں ہر بری کی آفتیں ہیں۔ بیاہ کرنا۔ حدیثیں لکھنا اور مخالف سے ملنا۔ (یہ جنید کے ہم عصروں اور مصر کے بڑے بزرگوں میں سے تھے)۔

ابوالعباس احمد بن مسروق متوفی ۲۹۹ھ کہتے ہیں کہ میں نے خواب دیکھا کہ قیامت بپا ہے اور دسترخوان بچھائے گئے ہیں اور میں نے اس پر بیٹھنے کا ارادہ کیا تو مجھے کہا گیا یہ صوفیوں کیلئے ہے میں نے کہا میں بھی صوفیوں میں سے ہوں۔ جواب ملا تو ان میں تھا لیکن حدیث کی کثرت اور دوسروں سے متمیز ہونے کی محبت نے تجھے صوفیوں کے ساتھ ملنے سے باز رکھا۔ میں نے کہا کہ میں نے اللہ تعالیٰ سے توبہ کی اور بیدار ہو گیا اور اس قوم (صوفیہ) کے طریق پر توجہ کی اور کہا کہ حدیث کیلئے میرے سوا اور لوگ ہیں:

غور کا مقام ہے کہ اگر یہ لوگ حدیث کو قرآن کی طرح وحی (مثلہ معہ) جانتے تو اس کے متعلق ایسے الفاظ زبان سے نکال سکتے تھے؟ اور سننے والے اسے برداشت کر سکتے تھے؟ — ہمارے جو معاصر شور مچاتے ہیں کہ انکار حدیث کا فتنہ اس زمانہ کی ایجاد ہے گزشتہ ۱۲ صدیوں میں کہیں یہ آواز نہیں آئی۔ ساری امت ہمیشہ حدیث کی دینی اور الہامی حیثیت کی قائل چلی آئی ہے۔ کیا وہ ان سطور پر کچھ روشنی ڈالیں گے؟

# اگر بنیاد کمزور ہے تو ۔

..... مکان کبھی پختہ نہیں بن سکتا ۔

اگر آپ چاہتے ہیں کہ آپ کی قوم صحیح اسلامی کردار کی حامل ہو تو ....

اپنے بچوں کو صحیح اسلامی تعلیم دیجئے ۔

صحیح اسلامی تعلیم کے لئے ایسی کتاب کی ضرورت ہے جس میں اسلام کی صحیح صحیح تصویر پیش کی گئی ہو ۔

یہ کتاب ہے ۔

# اسلامی معاشرت

جسے جناب پرویز نے بچوں عورتوں اور کم پڑھے لکھے لوگوں کے لئے خاص طور پر لکھا ہے ۔

اور جسے ادارہ طلوع اسلام نے خاص اہتمام سے شائع کیا ہے ۔

ضخامت ۱۹۲ صفحات ۔ قیمت (مجلد مع گرد پوش) -/۲ روپے ۔

(علاوہ محصول ڈاک)

ناظم ادارہ طلوع اسلام ۔ کراچی ۔

# قرآن اور حدیث

دونو دین کے رکن ھیں !

~~کیا یہ~~ ٹھیک ھے ؟

ٹھیک ھے تو کسطرح - اور غلط ھے تو کیوں ؟

کیا ان دونوں کی حیثیت ایک جیسی ھے ؟

اگر نہیں تو پھر ان کی حیثیّت کیا ھے ؟

ان تمام اھم سوالات کے تفصیلی جواب کے لئے -

# مقام حدیث

ملاحظہ کیجئے جس میں آپ کو احادیث کے متعلق اتنی معلومات حاصل ھونگی جو کسی اور جگہ یکجا نہیں مل سکینگی -

کتاب دو جلدوں میں مکمل ھوئی ھے - ھر جلد کی ضخامت قریب چارسو صفحات اور قیمت فی جلد (مجلد معہ گردپوش) چار روپیہ (علاوہ محصول ڈاک) -

ناظم ادارہ طلوع اسلام - کراچی -

Only Title Printed at Mueid Art Press, Thathai Compound, Bunder Rd Karachi and Text at Adabi Press Robson Road, Karachi Published by Said Ahmed from Tulu-e-Islam Office Karachi







بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ○

۱۲۱




ہفتہ وار

# بشیر و نذیر

مدیر

سید علی عباس موسوی




## ترتیب




جلد (۱) ★ شمارہ (۲)
۲۵ جولائی ۱۹۸۸ء
قیمت فی شمارہ: ایک روپیہ؛ سالانہ ۴۵ روپے
رجسٹرڈ نمبر 47283/20/5/AL/88.TC

سید علی عباس موسوی کی ادارت میں سرور آفسٹ
پرنٹنگ پریس حیدرآباد میں چھپ کر ہفتہ وار خیر نذیر
1/822-6-13 لنگر حوض حیدرآباد اے پی
پن کوڈ نمبر ۵۰۰۰۰۸ سے شائع کیا را

# اِداریہ

حج اسلام کا ایک اہم جزو اور دین کا ایک رکن محکم ہے یہ اسلام کی ایسی عبادت ہے جس میں انفرادی اور اجتماعی زاویوں سے اس قدر جامع انداز میں اسلامی بنیادی اصول اجاگر ہیں۔ کہ اس میں لا الہ کی جلالت اور حج کثرت میں وحدت کا مرقع ہے۔ آئمہ طاہرین علیہم السلام نے حج کی ضرورت اور اہمیت اور اعمال حج کے اسرار و رموز کی طرف اشارہ فرماتے ہوئے معارف و عرفان کے جو انکشافات کئے ہیں وہ قابل غور و فکر ہیں۔

ہر سال حج اور عید الضحیٰ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی قربانی کو یاد دلاتے ہیں۔ پروردگار عالم نے اس قربانی کو ذبح عظیم سے بدل دیا اور اس طرح حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی جان بچ گئی مگر اس کے باوجود پروردگار عالم نے اس قربانی کو ایک یادگار قرار دیدیا اور ہر صاحب استطاعت پر اسے واجب بھی گردانا اور قیامت تک لاکھوں مسلمانوں کو ارکان حج بجالانے کی ہدایت بھی دی۔ اس یادگار کو ایک اور زاویہ سے بھی ہم دیکھ سکتے ہیں۔ وہ یہ ہے کہ،

حج کے موقع پر ساری دنیا کے مسلمانوں کا اجتماع آج بھی ساری انسانیت کو دعوت فکر دے رہا ہے کہ انسان خدا کے نزدیک برابر ہیں۔ اقتدار، طاقت، رنگ و نسل، ذات، پات، دولت اور غربت خدا کے نزدیک معیارات نہیں بلکہ نیت جذبہ اور یگانیت ہی قابل قبول عبادت کا شرف حاصل کر سکتے ہیں۔ مسلمانوں کے لئے یہ نقطہ فکر ہے کہ جب حج کے موقع پر سب ایک ساتھ بارگاہ رب العزت میں سجدہ ریز ہوتے ہیں تو کیا حج کے بعد ان کا اتحاد ممکن نہیں ان کی یہ مرکزی یگانیت انہیں کیا اس بات پر متوجہ نہیں کر رہی ہے کہ یہی اتحاد اگر سارے عالم میں اس طرح پھیل جائے تو دنیا ان کے زیر قدم ہو سکتی ہے ——؟

ارکان حج بجالاتے وقت جب صفا و مروہ کے درمیان اس یادگار سعی کو بجالاتے ہیں تو اسے اس زاویہ سے دیکھنے کی ضرورت ہے کہ یہ دراصل تاسی ہے، مادر اسمٰعیل علیہ السلام کی جو بچے کی پیاس سے بے چین ہو کر ممتا کے تقاضے کی بنا پر صفا و مروہ کے درمیان دوڑ رہی تھیں —— پروردگار نے اس ماں کی تڑپ کو دیکھ کر ایسا چشمہ جاری کیا جو حضرت اسمٰعیلؑ سے لے کر قیامت تک آنے والے حاجیوں کو آب زمزم سے سیراب کرتا رہے گا۔ لیکن اس عمل کی تاسی لاکھوں مسلمانوں سے کروا کر گویا پروردگار عالم ان کو شاید یہ یاد دلا رہا ہے کہ

جب ممتا کی تڑپ کو وہ برداشت نہیں کرتا تو اس کے بندوں کو سعی کرتے وقت یہ سوچنا چاہیئے کہ کہیں کوئی ماں ایسی تو نہیں جو اپنی اولاد کی بھوک کو مٹا نہیں سکتی ہے اور تڑپ رہی ہے؟ کہیں کوئی ماں ایسی تو نہیں ہے جو اولاد کے علم کے حصول کی پیاس بجھانے کے قابل نہیں رہی ہے اور بے چین ہے؟ کوئی ماں ایسی تو نہیں جو اپنی اولاد کی شادی کی ذمہ داری سے سبکدوش نہیں ہو سکتی اور ممتا کی تمنائیں کسی سہارے کی متلاشی ہیں؟

تو صاحب استطاعت افراد کا حج سے پلٹتے وقت یا نماز عید الضحیٰ ادا کر کے لوٹتے وقت یہ فرض نہیں ہے کہ وہ ممتا کی ان آوازوں کو سنیں جو ان کے قریب بلند ہو رہی ہیں۔ اور ان ماؤں کی پیاس بجھانے کی سعی کریں!

حج کے موقع پر کنکریوں سے جب تک تین شیطانوں کو نہیں مارتے ارکان حج مکمل نہیں ہوتے گویا اس عمل کے ذریعہ پروردگار یہ یاد دلوا رہا ہے کہ ہر دور میں قیامت تک باطل کی طاقتیں سر ابھاریں گی تو تمہارا یہ عمل تمہارے حوصلوں کو بلند کریگا اور تمہیں باطل، ظالم، جابر کے خلاف صف آرا ہونے کی طاقت عطا کرے گا اور تم میں ہر دور کے شیطانوں پر قابو پانے کی صلاحیت پیدا ہو گی۔

گویا حج محبت یگانیت اتحاد ایثار قربانی کے علاوہ ہر دور کی تڑپتی پریشان ممتا کی آواز پر آگے بڑھنے اور اس کی مدد کرنے کی تلقین بھی کرتا ہے اور ہر دور کے شیطانوں کو فنا کرنے کا حوصلہ بھی عطا کرتا ہے۔

---

# آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا مکتوب قیصر روم کے نام

جناب مفتی سید طیب جزائری

کسی انسان کے "خط و خال، صورت و زیبائی کو دیکھنا ہو تو اس کی تصویر دیکھئے اور اگر خدوخال سیرت و شخصیت پر نظر کرنا ہو تو اس کی تحریر کا مطالعہ کیجئے۔ اہل نظر کے لیے تصویر بولتی ہے اور اہل دانش کے لیے تحریر۔ خاص کر خط و مکتوب تاریخ و تنقید میں بڑی معنی خیز دستاویز ہے۔ حضرت رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نامہ ہائے مبارک اہل علم کے لیے خصوصی توجہ کا مرکز ہیں۔ یہ مکتوبات سیاست، ریاست، حکومت، انسان شناسی، دعوت و تبلیغ اور اسلامی روابط بین المللی کے مطالعہ میں سنگ میل ہیں۔ مکتوبات آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سلسلے میں ایک سوال یہ بھی ہے کہ آپ لکھنا پڑھنا جانتے تھے کہ نہیں؟ اگر جانتے تھے تو ایک "حیرت" ——— اور اگر نہیں جانتے تو ——— "صد حیرت"۔ جاننے پر حیرت اس لیے کہ اپنے قلم مبارک سے کچھ کیوں نہیں؟ ہمیشہ املا کروایا۔ اور اگر نہیں جانتے تھے تو ایسے نبی کو نہ ماننے کے بارے میں لوگوں نے جاہل ہونے کو دلیل کیوں نہ بنایا؟ تعجب ہے کہ کلمہ گو اس صفت سے منکر ہیں۔

## منکرین کتابت کا استدلال اور اس کا جواب

ان لوگوں نے تین باتوں سے استدلال کیا ہے:

۱۔ آپ کا مشہور لقب "امی" تھا، اور امی اس کو کہتے ہیں جو لکھنا پڑھنا نہ جانتا ہو۔
۲۔ آپ نے کبھی کچھ نہ لکھا، اگر جانتے ہوتے تو کبھی نہ کبھی تو لکھتے!
۳۔ سورۂ عنکبوت کی اڑتالیسویں آیت: وماکنت تتلو من قبلہ من کتاب ولا تخطہ۔

(پہلی بات) کا جواب یہ ہے کہ امی ام القریٰ سے ہے جو مکہ کا دوسرا نام ہے جیسا کہ قرآن میں وارد ہوا ہے: ھوالذی بعث فی الامیین رسولا منھم (سورۂ جمعہ ۲) وہ خدا وہی ہے جس نے مکہ والوں میں انہی میں سے ایک رسول بھیجا" اگر امی کے معنی ان پڑھ اور جاہل کے مراد لیے جائیں تو اس آیت کا کیا مطلب ہوگا؟ یعنی جاہلوں میں رسول بھیجا؟ حالانکہ مکہ میں پڑھے لکھے لوگ بھی تھے۔

اس کی مؤید امام محمد تقی علیہ السلام سے ایک روایت علل الشرائع وغیرہ میں منقول ہے جو ہمارے مدعیٰ پر صراحت کے ساتھ دلالت کرتی ہے۔ روایت کے الفاظ یہ ہیں:

من ابی جعفر الجواد علیہ السلام قال الراوی جعفر بن محمد الصوفی قلت یا ابن رسول اللہ لم سمی النبی الامی، فقال ما یقول الناس؟ قلت یزعمون انہ انما سمی الامی لانہ لا یحسن ان یکتب فقال کذبوا علیہم لعنۃ اللہ انی ذلک واللہ یقول فی محکم کتابہ ھو الذی بعث فی الامیین رسولا منھم یتلوا علیھم آیاتہ ویزکیھم ویعلمھم الکتاب والحکمۃ۔ فکیف کان یعلم مالا یحسن واللہ لقد کان رسول اللہ یقرء ویکتب باثنین وسبعین لسانا، وانما سمی الامی لانہ کان من اھل مکۃ، ومکۃ من امہات القری وذالک قول اللہ عز وجل لتنذر ام القری ومن حولھا۔

امام ابوجعفر جوادؑ سے روایت ہے (راوی جعفر بن محمد صوفی کہتا ہے) میں نے حضرت سے پوچھا کہ تمہارے نبی کو امی کے نام سے کیوں پکارتے ہیں؟ فرمایا: لوگ کیا کہتے ہیں؟ میں نے عرض کی: وہ یہ خیال کرتے ہیں کہ آپ چونکہ لکھنا نہیں جانتے تھے، اس لیے آپ کا نام امی پڑ گیا۔ حضرت نے فرمایا: وہ جھوٹ بولتے ہیں، ان پر اللہ کی لعنت ہو! بھلا ایسا کیسے ہو سکتا ہے؟ درآنحالیکہ اللہ اپنی کتاب میں فرماتا ہے: وہ اللہ وہ ہے جس نے امیوں میں ان میں سے ایک رسول بھیجا جو ان کے سامنے اس (اللہ) کی آیتیں پڑھتا ہے اور ان کے باطن کو پاک کرتا ہے اور ان کو کتاب وحکمت پڑھاتا ہے۔ (اس کے بعد امام نے

علل الشرائع ص ۱۲۵ طبع تہران۔ اس کے علاوہ یہ حدیث معانی الاخبار، اختصاص، بصائر الدرجات میں بھی ہے۔

فرمایا) اگر نبی ان پڑھ (جاہل) تھے تو ان کو پڑھاتے کس طرح تھے؟ پھر فرمایا: خدا کی قسم! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بہتّر زبانوں میں پڑھ اور لکھ سکتے تھے (یا بہتّر زبانوں میں پڑھتے اور لکھتے تھے) آپ کو امی اس لیے کہا جاتا تھا کہ آپ اہل مکہ سے تھے اور مکہ ام القریٰ ہے، جیسا کہ قرآن میں آیا ہے: تاکہ تم (اے رسول) ڈراؤ ام القریٰ اور اس کے اطراف کی آبادیوں کو۔

(دوسری بات) کا جواب یہ ہے کہ آپ نے بمصلحت نہیں لکھا ورنہ لوگوں کو شک پڑ جاتا کہ آپ نے کہیں سے لکھنا پڑھنا سیکھ لیا ہے جیسا کہ مذکورہ آیت میں ہے: اذاً لارتاب المبطلون" اصل بات یہ ہے کہ نہ تو آپ نے کسی مدرسے میں پڑھا نہ کسی انسان سے تعلیم پائی کیونکہ آپ سے بہتر کوئی تھا ہی نہیں، پڑھتے کس سے؟ اس کے بعد اتنا بڑا معجزہ "قرآن" پیش کر دیا۔ یہ فی الحقیقت "معجزہ در معجزہ" ہے کیونکہ قرآن بذات خود ایک معجزہ ہے، پھر اس معجزہ کو ایک ایسا شخص پیش کرتا ہے جس نے ایک حرف نہیں پڑھا، نہ کسی کے آگے زانوئے ادب تہ کیا، نہ تمام عمر اپنے قلم سے کوئی لفظ لکھا۔ اگر آپ عام لوگوں کی طرح سے لکھنا پڑھنا شروع کر دیتے تو شبہ ہوتا کہ آپ نے شاید پوشیدہ طور سے کسی سے سیکھا ہے۔ اس لیے آپ نے بحکم الٰہی اپنے ہاتھ میں قلم نہیں لیا دوسروں سے لکھوایا تاکہ آپ کی ذات اور قلم میں کسی طرح کی مغایرت ظاہر ہو جائے اور اس سے حقانیت قرآن و اسلام کی تقویت ہو، اور ذہن انسانی یہ ماننے پر مجبور ہو جائے کہ جس شخص نے نہ لکھنا سیکھا اور نہ اپنی زندگی میں کبھی کچھ لکھا اس نے اتنی بڑی کتاب اور اتنی جامع شریعت کیسے پیش کر دی؟ چونکہ ایسا نہیں ہو سکتا اس کے باوجود ہوا ——— لہٰذا یہ ایک معجزۂ برحق ہے!

(تیسری بات) آیت مذکورہ سے استدلال کا جواب یہ ہے کہ اس آیت (تم اس سے قبل نہ تو کوئی کتاب پڑھتے تھے نہ اپنے ہاتھ سے لکھتے اگر ایسا ہوتا تو باطل والے شک میں پڑ جاتے) میں کہاں کہا گیا کہ آپ لکھنا پڑھنا نہیں جانتے تھے، اس میں تو یہ کہا گیا ہے کہ لکھتے پڑھتے نہیں تھے" اور یہ واقعہ ہے کہ آپ نے اپنی عمر میں لکھا پڑھا نہیں۔ پھر وجہ یہ بیان کی گئی کہ اگر ایسا ہوتا تو اہل باطل شک و شبہ کر سکتے تھے، اس طرح یہ آیت برعکس ہمارے دعوے کو ثابت کرتی ہے نہ کہ دعوے مخالف کو۔

## آنحضرتؐ کے کاتب:

بطور بات یہ معلوم ہوا کہ آنحضرتؐ بمصلحت الٰہی خود نہیں لکھتے تھے بلکہ اپنی تحریر دوسرے لوگوں سے لکھواتے تھے، ان لوگوں کو رسول اللہؐ کا کاتب کہا جاتا ہے۔ جن کی تعداد بیالیس تک بتائی جاتی ہے۔ لیکن ان سب میں نمایاں حضرت علی علیہ السلام کی ذات ہے۔ کیونکہ آپ میں تین امتیاز پائے جاتے تھے:

۱۔ آپ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سب سے قدیمی کاتب تھے۔
۲۔ آپ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ایسے کاتب تھے جس نے وحی، عہود، خطوط وغیرہ تمام چیزوں کی کتابت کی جبکہ دوسرے لوگوں نے الگ الگ مطالب کی کتابت کی۔
۳۔ آپ نے کبھی کسی بت کو سجدہ نہیں کیا۔

## شاہان وقت اور زعمائے عصر کے نام آپؐ کے مکتوبات

سنہ ۶ ہجری میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ کو صلح حدیبیہ کے موقع پر ایسی کامیابی حاصل ہوئی جو کسی جنگ میں حاصل نہیں ہوئی۔ دین حق کو پھولنے پھلنے کا موقع ملا، چونکہ آنحضرتؐ کو بھی سکون میسر آگیا تھا لہٰذا اس سے فائدہ اٹھاتے ہوئے آپ نے عرب و عجم کے بادشاہوں، رؤسائے قبائل، بڑے بڑے راہبوں کو (جن کا مقام بادشاہوں

بھی اور پھر انہاں خطوط لکھوائے اور ان کو اللہ اور اس کے برحق دین کی طرف دعوت دی یہاں تک کہ ایک روز میں آپ نے چھ مکتوب لکھوائے اور انکو چھ سفیروں کے ذریعہ اطراف و اکناف میں روانہ کیا، اس کے عظیم نتائج برآمد ہوئے سب سے پہلے آپ نے شہنشاہ روم (قیصر)، ہنشاہ ایران (کسریٰ)، شاہ حبش (نجاشی) اور شاہ مصر قبطی کو خط لکھوائے۔

## شہنشاہ روم قیصر کے نام آپ کا مکتوب

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ من محمد بن عبد اللہ، الی ھرقل عظیم الروم،
سلام علی من اتبع الھدیٰ اما بعد فانی ادعوک بدعایۃ الاسلام، اسلم تسلم
یؤتک اللہ اجرک مرتین فان تولیت فانما علیک اثم الاریسیین [ویا اھل
الکتاب] تعالوا الی کلمۃ سواء بیننا وبینکم۔ الا نعبد الا اللہ، ولا نشرک
بہ شیئا، ولا یتخذ بعضنا بعضا اربابا من دون اللہ فان تولوا فقولوا ا
اشھدوا بانا مسلمون۔" [سیرت حلبیہ ۳/۲۰۵، مسند احمد ۱/۲۶۳، تاریخ ابن عساکر ۱/۱۴۲
کنز العمال ۲/۲۷۲، صحیح بخاری کتاب الجہاد باب ۱۰۲، صحیح مسلم ۵/۱۶۵، در منثور ۲/۴۰، امیان الشیعہ ج ۲]

ترجمہ:

"اس اللہ کے نام سے جو مہربان اور رحم کرنے والا ہے۔ یہ خط محمد بن عبد اللہ کی طرف سے ہے ہرقل زعیم روم کی طرف، سلام ہو اس پر جو ہدایت کی پیروی کرے، اس کے بعد یہ کہ میں تم کو اسلام کی دعوت دیتا ہوں، اسلام لے آ (ہمیشہ کے لئے سالم ہو جاؤ (سلامتی پا جاؤ) تم کو اللہ اس کا دوہرا اجر دے گا (ایک اجر تمہارے ایمان لانے کا دوسرا اجر ان لوگوں کے ایمان لانے کا جو تمہاری وجہ سے ایمان لائیں گے) اور اگر تم نے روگردانی کی تو تمہاری گردن پر تمہارے نوکروں چاکروں اور تمہاری رعایا کے گناہ کا بار بھی رہے گا، (اس کے بعد آپ نے اس آیت کا اضافہ کیا) اے اہل کتاب ایک ایسی بات پر ہم سے مل جاؤ جو ہمارے اور تمہارے درمیان مشترک ہے، وہ بات یہ ہے کہ ہم سوائے اللہ کے کسی کی عبادت نہ کریں، اس کا کسی کو شریک نہ بنائیں اور اللہ کو چھوڑ کر آپس میں ایک دوسرے کو خدا نہ بنانے لگیں، پھر بھی اگر یہ منہ پھیریں تو ان سے کہہ دو کہ تم گواہ رہنا ہم مسلمان ہیں۔"

یہ خط آپ نے "دحیہ کلبی" کے ہاتھ "قیصر" کے پاس روانہ کیا جو اس وقت شام میں مقیم تھا، کیونکہ اس نے نذر کی تھی کہ اگر ایران پر اس کو فتح حاصل ہوئی تو وہ پا پیادہ بیت المقدس کی زیارت کرے گا جو اس وقت اس کی قلمرو میں داخل تھا۔ دحیہ کلبی کا پیشہ تجارت تھا، شام اور حجاز کے درمیان تجارت کرتے تھے، اتنے خوبصورت و وجیہ تھے کہ جبرئیل امین کبھی کبھی ان کی شکل میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آیا کرتے تھے۔

"دحیہ" آنحضرت کا خط لے کر "عدی بن حاتم طائی" کے ہمراہ بادشاہ کے دربار کی طرف روانہ ہوئے جب قیصر روم کے عالیشان دربار میں پہنچے تو اس کا شاہی دبدبہ، بلند و بالا ایوانوں میں لاتعداد خوبصورت ستون، ستونوں میں جگمگاتے ہوئے پتھر، دروازوں میں حریر و دیبا کے پردے، سیڑھیوں پر مخملی فرش، ہر طرف دوڑتے ہوئے سینکڑوں زرین کمر غلام و کنیز، سب سے بڑے ایوان میں شہ نشین پر ایک زرنگار تخت رکھا ہوا تھا جس پر قیصر بڑے رعب اور دبدبہ کے ساتھ جلوہ افروز تھا، اور کوئی ہوتا تو اس کے اوسان خطا ہوجاتے۔ مگر جس کی آنکھوں میں جمال محمدی سمایا ہوا ہو، دماغ میں زلف رسول کی خوشبو بسی ہو، دل میں عشق حبیب کا سمندر ٹھاٹھیں مار رہا ہو، جس پر دبدبہ ہو تو "اللہ" کا، رعب ہو تو رسول اللہ کا، اس پر "ماسوی اللہ" کا کیا اثر ہو سکتا ہے؟ کچھ لوگوں نے کہا اے کلبی! رکوع میں جھک جا! کچھ نے کہا کلبی! جلدی سے سجدہ میں گر جا، جب تک آواز ملوکانہ اٹھنے کی اجازت نہ دے اپنا سر نہ اٹھا، دحیہ نے بڑی نخوت سے کہا: لا افعل ھذا ابدا ولا اسجد لغیر اللہ۔ ایسا ہرگز نہ کروں گا، میں غیر خدا کا سجدہ نہیں کروں گا۔

جواب ملا: پھر بادشاہ ہرگز تم سے خط نہ لے گا۔ یہ سنکر دحیہ نے وہ خط آگے بڑھ کر تخت کے شہ نشین کی سیڑھی پر رکھ دیا۔ شاید قیصر کی عمر میں یہ پہلا واقعہ تھا۔ دحیہ کی اس جرأت نے قیصر کو مجبور کیا کہ جھک کر خط اٹھائے اور اس کو کھول کر پڑھے۔

خط کھولتے ہی قیصر کے دماغ کی کھڑکیاں کھل گئیں، اس نے کہا "ہائیں! یہ تو ایک انوکھا خط ہے جیسا سلیمان کا خط بلقیس کے نام تھا، کیونکہ اس کی نگاہ سب سے پہلے "بسم اللہ الرحمن الرحیم" پر پڑی، اس نے کہا: ان ہذا کتاب لم ارہ بعد سلیمان۔ "یہ ایک ایسا خط ہے جو میں نے سلیمان کے خط کے بعد کبھی نہیں دیکھا" پھر اس نے ترجمان کو بلوا کر پورا خط بغور سنا، اس کے بعد کہا اگر کوئی یثرب سے آیا ہوا ہو تو اس کو میرے پاس جلد حاضر کرو۔

## شاہ روم کے دربار میں ابوسفیان کی پیشی:

وقت کی بات کہ اس وقت ابوسفیان لوگوں کے ہاتھ آگئے جو کسی تجارتی مقصد سے شام گئے ہوئے تھے۔ قیصر کے حکم سے ان کو دربار میں بلوایا گیا، تاکہ ان سے رسول اللہ کا حال پوچھے، ان کو رسول اللہ سے جو لگاؤ ہے اور جو کچھ انہوں نے اور ان کی اولاد بلکہ زوجہ محترمہ نے رسول اللہ اور ان کے خاندان کے ساتھ کیا ہے وہ سب پر روشن ہے، رسول اللہ کے خلاف قریش کی جتنی جنگیں ہوئیں، ان سب میں پیش پیش تھے۔ قیصر نے ان حضرت سے وہ سب کچھ اگلوایا جس طرح کسی تنگ منہ کی بوتل سے ٹھپک ٹھپک کر گھی یا شہد نکال لیا جاتا ہے۔ آپ بھی ملاحظہ فرمائیں:

ابوسفیان بیان کرتے ہیں کہ جب میرے اور رسول اللہ کے درمیان صلح ہوگئی یعنی صلح حدیبیہ کا زمانہ، تو میں نے شام کا سفر کیا اتفاق سے اسی زمانہ میں رسول اللہ کا خط ہرقل کے نام پہنچا، خط پڑھ کر ہرقل نے کہا: کیا یہاں کوئی ایسا شخص ہے جو اس مرد کی قوم سے ہو جو اپنے کو نبی خیال کرتا ہے؟ لوگوں نے کہا: ہاں، اس پر مجھ کو کچھ قریشیوں کے ہمراہ دعوت دی گئی چنانچہ ہم سب ہرقل کے دربار میں داخل ہوئے، ہم نے دیکھا کہ قیصر بیٹھا ہوا ہے، اس کے سر پر تاج ہے، روم کے دوسرے حکمراں اس کے چاروں طرف ہیں، ہم اس کے سامنے بیٹھ گئے ہرقل نے پوچھا تم سب میں اس مدعی نبوت سے کون زیادہ نزدیک ہے؟ میں نے کہا "میں"۔ اس نے حکم دیا کہ میں آگے بیٹھوں، میرے باقی ساتھی میرے پیچھے بیٹھیں۔ پھر اس نے ترجمان کے ذریعہ ان قریشی لوگوں سے کہا جو میرے پیچھے بیٹھے تھے، کہ میں اس آدمی (ابوسفیان) سے کچھ سوالات کرتا ہوں اگر اس نے جھوٹ بولا تو تم اس کو ٹوک دینا، ابوسفیان نے کہا: خدا کی قسم اگر اس وقت مجھ کو جھوٹ کے کھلنے کا اندیشہ نہ ہوتا تو میں صحیح بات کبھی نہ بتلاتا۔ اس کے بعد شاہ روم اور ابوسفیان میں یہ سوال جواب ہوئے:

ہرقل نے سب سے پہلے یہ سوال کیا۔

"تمہارے درمیان اس شخص کا حسب نسب کیسا ہے؟"

"وہ ہمارے درمیان بڑے حسب و نسب والے ہیں" میں نے جواب دیا

"کیا اس کے آباؤ اجداد میں سے کوئی بادشاہ گذرا ہے؟" ہرقل نے پوچھا

"نہیں۔"

"اس کے ادعائے نبوت سے پہلے کبھی وہ جھوٹ بولا ہے؟"

"نہیں" پھر ہرقل نے پوچھا:

"اس کا اتباع کرنے والے کون لوگ ہیں، اونچا طبقہ یا نیچا طبقہ؟"

"نیچا طبقہ"

"ان کی تعداد بڑھ رہی ہے یا گھٹ رہی ہے؟"

"ان کی تعداد روز بروز بڑھتی جاتی ہے۔" میں نے جواب دیا۔

"کیا ان میں سے کوئی شخص اس نبی سے روٹھ کر دوبارہ اپنے پہلے دین پر پلٹ گیا ہے؟"

میں نے کہا: "نہیں"

"کیا تم نے اس سے کوئی جنگ کی ہے؟" اس نے پھر سوال کیا، میں نے کہا:

"ہاں"

"تمہاری جنگ اس کے ساتھ کیسی تھی ؟ "

"ہمارے اور اس کے درمیان بڑی گھمسان کی جنگیں ہوئیں کبھی اس نے ہم کو نقصان پہنچایا اور کبھی ہم نے اس کو نقصان پہنچایا۔" پھر اس نے پوچھا :

"اچھا کبھی اس نے تمہارے ساتھ دھوکے سے بھی کام لیا ہے ؟ "

"نہیں تو ... لیکن ایک مدت سے ہم اس سے الگ ہیں لہذا معلوم نہیں اس نے اس مدت میں کیا کیا ہو۔"

ابو سفیان کہتا ہے : خدا کی قسم ہرقل نے مجھکو کہیں اس بات کا موقع نہیں دیا کہ میں اپنی مرضی کی بات کہہ سکوں، سوائے اس جگہ کے۔ ہرقل نے پھر سوال کیا :

"جو دعویٰ اس نے کیا ہے، اس سے پہلے تمہارے وطن میں کسی اور نے بھی ایسا دعویٰ کیا تھا ؟ "

"نہیں"

"اچھا یہ بتلاؤ اس کی عقل اور رائے کیسی ہے ؟ "

"ہم نے اس کی عقل و رائے کی کبھی مذمت نہیں کی" پھر اس نے پوچھا :

"وہ تم کو کس بات کا حکم دیتا ہے ؟ " میں نے کہا :

"وہ ہم کو نماز، زکوۃ، پاکدامنی کا حکم دیتا ہے اور یہ کہتا ہے کہ خدائے وحدہ لاشریک کی عبادت کرو اور وہ ہم کو وعدہ کی پابندی اور امانت داری کی تاکید کرتا ہے۔"

یہ سن کر ہرقل نے اپنے ترجمان سے کہا اس شخص سے کہدو کہ :

میں نے تم سے اس نبی کے حسب نسب کے متعلق سوال کیا، تو تو نے جواب دیا کہ اس کا نسب و نسب اچھا ہے، وہ ہمارے خاندان کا آدمی ہے، انبیاء کی یہی شان ہے کہ وہ خاندانی ہوتے ہیں اور سب سے پہلے اپنی قوم کی طرف مبعوث ہوتے ہیں۔

پھر میں نے تم سے پوچھا کہ اس کے اجداد میں کوئی بادشاہ گذرا ہے ؟ تم نے جواب دیا "نہیں" اگر اس کے آباؤ اجداد میں کوئی بادشاہ گزرا ہوتا تو میں یہ خیال کرتا کہ یہ شخص نبوت کے بہانہ اپنا آبائی تخت و تاج حاصل کرنا چاہتا ہے۔

پھر میں نے اس کے ماننے والوں کے متعلق سوال کیا تو تم نے کہا کہ نچلا طبقہ (غریب عوام) اس کا اتباع کرتے ہیں، بات بھی یہی ہے کہ رسولوں کا اتباع زیادہ تر غریب لوگ کرتے ہیں پیسہ والے کترا جاتے ہیں۔

اس کے بعد میں نے سوال کیا کہ کیا تم نے اس سے کبھی کوئی جھوٹ دیکھا ہے ؟ تم نے کہا "نہیں" اس سے میں یہ سمجھا کہ جو شخص لوگوں کے معاملہ میں جھوٹ نہیں بولتا وہ خدا کے معاملہ میں کیسے جھوٹ بول سکتا ہے !

پھر میں نے سوال کیا کہ کیا کوئی انسان اس سے ناراض ہوکر مرتد ہوا ہے ؟ تم نے کہا : نہیں، تو ایمان کا یہی حال ہے کہ جب وہ کسی کے دل کی گہرائیوں میں داخل ہو جاتا ہے تو پھر نہیں نکلتا۔

اس کے بعد میں نے پوچھا کہ : اس کے پیرو کار گھٹ رہے ہیں یا بڑھ رہے ہیں ؟ تم نے کہا : وہ بڑھ رہے ہیں، تو ایمان کا یہی حال ہے کہ وہ روز بروز بڑھتا رہتا ہے یہاں تک کہ اپنے کمال کو پہنچ جائے۔

میں نے یہ بھی تم سے دریافت کیا کہ، کیا تم نے اس سے جنگ کی ہے ؟ تم نے کہا : کی ہے، اور بہت سخت جنگ کی ہے۔ تو رسولان برحق کا یہی حال رہا ہے کہ وہ اپنی امت کے ساتھ سختیوں میں مبتلا رہے اور آخر میں ان کو فتح ہوتی ہے۔

میں نے تم سے پوچھا کہ : اس نے کبھی دھوکہ دیا ہے ؟ تم نے کہا : نہیں، تو رسول ایسے ہی ہوتے ہیں وہ کسی کو کبھی دھوکہ نہیں دیتے۔

پھر میں نے پوچھا : جو باتیں وہ کہتا ہے اس سے پہلے بھی کسی نے کہی ہیں ؟ تم نے کہا : نہیں ! میں نے سوچا کہ اگر اس سے قبل کسی نے یہ باتیں کہی ہوتیں تو ہوسکتا ہے اس کے دل میں بھی اس کی پیروی کا خیال آگیا ہو۔

آخر میں "قیصر" نے کہا : اے بھائی ! جو جوابات تم نے دیئے ہیں وہ اگر صحیح ہیں تو یہ شخص نبی برحق ہے، اگر میں اس کے پاس ہوتا تو میں اس کا پیرو ہوتا۔

اس کے بعد قیصر نے دوبارہ آنحضرت کا خط پڑھوایا اور اس سے محظوظ ہونے لگا پاس ہی اس کا بھتیجا بیٹھا ہوا یہ منظر دیکھ کر ڈر رہا تھا کہ یہ کیا ہونے والا ہے ؟ میرے چچا تو ہاتھ سے نکلے جا رہے ہیں، ایک بدو عرب کے لائے ہوئے خط پر ایمان لا کر اپنے تخت و تاج سے ہاتھ دھو بیٹھیں گے، اس نے بڑے غصے کے ساتھ چچا سے کہا کہ : "ذرا آپ اس کی جسارت تو دیکھئے کہ اس نے اپنے خط میں پہلے اپنا نام (من محمد بن عبداللہ) لکھا ہے، حالانکہ پہلے آپ کا نام لکھنا چاہیئے تھا، پھر اسی توہین پر اکتفا نہیں کی، نہ تو ملک لکھا نہ قیصر لکھا، عظیم الروم" کے کلمہ سے خطاب کیا ہے ؟ قیصر نے جواب دیا : "میرے بیٹے ! خدا کی قسم تیری رائے بہت کمزور ہے، کیا تو چاہتا ہے کہ میں اس شخص کے خط کو پھینک دوں، جبکہ پاس ناموس اکبر (جبریل) آتا ہے، یقیناً یہ شخص اسی کا سزاوار ہے کہ اس کا نام پہلے ہو، اور یہ جو اس نے مجھکو لکھا "عظیم الروم" یہ بھی صحیح ہے۔ اس کے بعد اس نے اپنے آدمیوں کو حکم دیا کہ ابو سفیان اور اس کے ساتھیوں کو شاہی مہمان خانہ میں ٹھہرائیں، ابو سفیان جب مہمان خانہ میں آیا تو اس نے اپنے ایک ہاتھ کو دوسرے ہاتھ پر مار کے کہا : "ابو کبشہ کے فرزند کا دین زور پکڑ گیا، شاہ روم بھی اس سے ڈرنے لگا۔" ابو سفیان ابھی یہ کہہ ہی رہا تھا کہ باہر سڑک پر ایک منادی کی یہ آواز آئی : "لوگو ! آگاہ ہو جاؤ کہ ہرقل نے دین نصرانیت کو چھوڑ دیا ہے اور دین محمدی کو اختیار کرلیا۔"

یہ خبر سنکر لوگوں میں انتشار پیدا ہوگیا، اس کا لشکر بگڑ گیا اور اس نے مسلح ہو کر قیصر کے قصر کو گھیر لیا، قیصر نے لوگوں کا یہ رنگ دیکھا تو اپنی استادانہ سیاست سے کام لے کر منادی سے کہا کہ اب یہ اعلان کردے کہ : "قیصر کا مقصد اس اعلان سے صرف تمہارا یہ امتحان کرنا تھا کہ تم اپنے دین پر کس حد تک قائم ہو ؟ تو یہ معلوم ہوگیا اچھا تم پلٹ جاؤ بادشاہ تم سے راضی ہے۔

پھر اس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قاصد (دحیہ کلبی) کو بلا کر کہا کہ : مجھ کو یقین ہے کہ یہ شخص نبی مرسل ہے، اسی کا ہم انتظار کر رہے تھے، ہماری کتابوں میں اس کا تذکرہ ہے، لیکن مجھ کو اہل روم کی شورش کا ڈر ہے کہ مجھ کو قتل نہ کردیں، لہذا تم بڑے پادری "ضغاطر" کے پاس جاؤ اور اس سے اپنے اس نبی کی خبر بیان کرو، اس کی حیثیت روم میں مجھ سے بھی زیادہ اہم ہے، اس کی بات کو لوگ زیادہ مانتے ہیں، دیکھو وہ کیا کہتا ہے ؟

قیصر نے "دحیہ" کو بڑے احترام کے ساتھ رخصت کیا، ان کو کچھ مال اور قیمتی چادر دی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لیے کچھ تحفوں کے ساتھ حسب ذیل خط ان کو دیا کہ آنحضرت کی خدمت میں پیش کردیں :

"یہ خط ہے احمد رسول اللہ کی طرف جن کے آنے کی بشارت حضرت عیسیٰ نے دی تھی، قیصر شاہ روم کی جانب سے، میرے پاس آپ کے قاصد کے ذریعہ آپ کا خط آیا، میں اس بات کی گواہی دیتا ہوں کہ آپ اللہ کے رسول ہیں انجیل مقدس میں آپ کا ذکر ہے، عیسیٰ بن مریم نے آپ کی بشارت دی ہے، میں نے اہل روم کو آپ کی طرف دعوت دی کہ وہ آپ پر ایمان لائیں، مگر انہوں نے انکار کیا، اگر وہ اس معاملہ میں میری اطاعت کرتے تو ان کے لیے اچھا تھا، میری حالت تو یہ ہے کہ دل چاہتا ہے کہ آپ کی خدمت میں ہوتا اور آپ کے قدم مبارک دھونے کی سعادت حاصل کرتا۔"

یہ خط جب رسول اللہ کو ملا تو آپ نے ارشاد فرمایا : اس کا ملک اس وقت تک باقی رہے گا جب تک میرا خط اس کے خزانے میں باقی رہے گا۔

ادھر دحیہ قیصر کا خط لے کر روانہ ہوئے ان کے پیچھے اس نے اپنے ایک خاص آدمی کو مدینہ بھیجا جس کا تعلق قبیلۂ غسان سے تھا اور اس کو یہ تاکید کی کہ مدینہ جاؤ، محمد کی خبر لاؤ، تین چیزوں کو بغور دیکھنا :

۱۔ دیکھنا کہ وہ کس چیز پر بیٹھے ہیں ؟ ۲۔ ان کے داہنی طرف کون شخص ہے ؟
۳۔ اگر ممکن ہو تو ان کی انگوٹھی پر نظر کرنا کہ اس پر کیا لکھا ہے ۔ ؟

غسانی، قیصر کی حسب ہدایت مدینہ آیا، چونکہ خود عرب تھا اس لئے کسی نے اس پر شک بھی نہیں کیا کہ یہ "قیصر" کا فرستادہ ہے۔ مسجد میں پہنچا، حضرت کے دربار کی سادگی دیکھ کر حیرت میں پڑ گیا۔ نہ تزک و احتشام، نہ حشم و خدم، نہ اونچی دیواریں، نہ بلند دروازہ، نہ حریر و دیبا کے پردے۔ نہ مخمل و کمخواب کے فرش، مسجد کی کچی دیوار۔ خاک کا قدرتی فرش جس پر خیر البشر سید المرسلین، رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تشریف فرما تھے، پیشانی کے نور سے چاند ماند پڑ جائے، چہرہ کے جمال سے حوروں کو شرم آجائے، ہیبت و جلال سے دم سینوں میں رک جائے۔

غسانی آہستہ آہستہ آگے بڑھا، دل میں کہا: ایک بات تو معلوم ہوئی جو بالکل خلاف امید نکلی کہ آپ زمین کے خاکی فرش پر بیٹھے ہیں، دوسری خصوصیت تو دیکھوں کہ آپ کے داہنی طرف کون ہے؟ اب جو نگاہ ڈالی تو دیکھا ایک نوجوان جس کی آنکھوں سے جلال ٹپکتا، ہاتھوں میں دو دھاری تلوار، بھلا کس کو جرأت کہ نظریں ملائے۔ ساتھ کے ایک آدمی سے اس کا نام پوچھا، جواب ملا "ارے ان کو نہیں جانتے؟ یہی تو غالب کل غالب اسد اللہ علی بن ابی طالبؑ ہیں، رسولؐ کے ابن عم بھی ہیں، آپ کے امیر لشکر بھی ہیں، اس کے علاوہ داماد پیغمبر بھی ہیں، دل میں کہا دو باتیں تو معلوم ہوئیں دونوں علامتوں کو چپکے سے لکھ لیا۔ بہت گھبرایا ہوا تھا کہ عالم کہ تیسری بات بھول گیا۔ چاہا کہ مسجد سے باہر نکل جائے کہ ایک آواز کان میں آئی ایسی دلربا آواز جو دل کی گہرائیوں میں اترتی چلی گئی: اے غسانی۔ ادھر دیکھ: تیسری چیز جس کا تیرے ساتھی نے حکم دیا تھا وہ تو تو نے دیکھی ہی نہیں، یہ کہکر آپؐ اپنا ہاتھ اونچا کر دیا، انگشت مبارک میں "خاتم نبوت" صاف نظر آ رہی تھی جس میں لکھا تھا "محمد رسول اللہ" محمد نیچے، رسول بیچ اور اللہ سب کے اوپر۔

غسانی نے جب قیصر سے یہ واقعہ جا کر بیان کیا تو اس نے کہا: ھذا الذی بشر بہ عیسیٰ بن مریم انہ یرکب البعیر فاتبعوہ وصدقوہ۔ تشتر سوار کے نام سے مسیح نے جس کی بشارت دی تھی وہ یہی نبی ہے اس کی اطاعت کرنا چاہیے۔

## اس مکتوب گرامی کے عظیم اثرات

جس قدر کوئی شے عظیم ہوگی اسی قدر اس کے اثرات بھی عظیم ہوں گے، اس خط کا بھیجنے والا چونکہ عظیم تھا لہٰذا اس کے اثرات بھی بہت عظیم تھے جن میں سے بعض یہ ہیں۔

۱۔ ہرقل چونکہ اس وقت نصرانیوں کا سب سے بڑا حکمران تھا، جس کی سلطنت کی حدود روم سے لیکر شام و اردن تک پھیلے ہوئے تھے۔ بڑے بڑے بادشاہ اس کے باج گزار تھے بلکہ ایران سے لڑائی میں بھی اس کو غلبہ حاصل ہوا تھا اس لئے بلاد شام بھی اس سے مرعوب تھے۔ جب اتنا بڑا شہنشاہ اس خط سے مرعوب و متأثر ہوا تو سارا عالم نصرانیت کا متأثر ہونا یک لازمی امر تھا۔

۲۔ ہرقل چونکہ اس وقت شام آیا ہوا تھا لہٰذا اس خط کا واقعہ ان اطراف میں مشہور ہوا اور وہاں کے رہنے والے اس سے متأثر ہوئے۔ اس طرح اہل شام (یعنی سوریہ و اردن و لبنان و فلسطین) سب کے دلوں میں اسلام کی داغ بیل پڑی، کم از کم سب کو یہ معلوم ہو گیا کہ جس نبی کی پیشین گوئی انبیائے ماسبق کیا کرتے تھے اس کا ظہور ہو چکا ہے۔

۳۔ قیصر نے اپنا جو ایلچی معلومات حاصل کرنے کے لیے مدینہ بھیجا تھا، اس کا تعلق قبیلۂ غسان سے تھا جو اصل میں یمنی قبیلہ تھا لیکن سیلاب عرم کے بعد شام آ کے آباد ہوا تھا۔ ان میں بہت سے بادشاہ ہوئے جن کی حکومت تین سو سال تک رہی تھی لہٰذا اس خط اور معجزہ کا ذکر شام سے لیکر یمن تک پھیلا جس کی بنا پر غسانیوں میں اسلام کا چرچا عام ہوا۔ اور آگے بڑھ کر ان میں مشہور علماء پیدا ہوئے جیسے ابو علی حسین بن محمد غسانی اندلسی ۴۲۷ھ – ۴۹۸ھ جن کو علم حدیث کا امام مانا گیا ہے، اور قاضی رشید ابو الحسین احمد ۵۶۲ھ جو اپنے عصر میں علم ہندسہ و ادب و شرعیات میں اوحد الناس مانے جاتے تھے۔

۴۔ دحیہ کلبی جس شخص کے ہمراہ دربار قیصر میں پہنچے تھے اس کا نام "عدی بن حاتم" تھا یہ مشہور زمانہ سخی حاتم طائی کا بیٹا تھا۔ اپنے قبیلہ کا سردار، اپنے باپ کی سخاوت کی وجہ سے زمانہ میں مشہور و مقبول تھا، اس خط سے اس پر گہرا اثر پڑا اور کچھ عرصہ کے بعد یہ بھی مسلمان ہو گیا۔ اس کے اسلام لانے سے اسلام کو بہت تقویت پہنچی، اسلام بھی وہ جس میں ولایت کی روح بھی پڑی ہوئی تھی، کیونکہ اس شخص نے آخر تک اہلبیتؑ طاہرین کا ساتھ دیا، اپنی ایک آنکھ جنگ جمل میں حضرت علی علیہ السلام پر قربان کی، پھر تین جوان بیٹے طرفہ و طریف و طراف جنگ صفین میں قربان کیے۔

۵۔ اس خط میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس آیت کو پیش کیا: یا اھل الکتاب تعالوا الی کلمۃ سواء بیننا و بینکم الخ یعنی اے اہل کتاب آؤ ہم اور تم دونوں ایک مشترکہ نقطہ پر مل جائیں اور وہ نقطہ یہ کہ غیر خدا کی پرستش نہ کریں، شرک نہ کریں، کسی بندہ کو خدا نہ کہیں، یہ توحید کی طرف ایک ایسے انداز میں دعوت تھی کہ نصاریٰ کو بھی یہ احساس پیدا ہو گیا کہ شرک ایک نامعقول عقیدہ ہے۔ انہوں نے اس سے بچنے کے لیے شرک سے فرار کرنا شروع کیا اور کہنے لگے کہ ہم جس توحید کو مانتے ہیں وہ "التوحید فی التثلیث والتثلیث فی التوحید ہے"۔ یہ مقولہ اگرچہ ایک نامعقول مقولہ تھا، لیکن اگر تامل کیا جائے تو پتہ چلے گا کہ یہ بھی توحید حقیقی کی طرف ایک قدم تھا۔

۶۔ اس خط کے لے جانے والے صاحب کردار قاصد یعنی جناب دحیہ کلبی کے کردار نے بھی لوگوں پر بہت گہرا اثر چھوڑا کیونکہ قاصد فی الحقیقت صاحب خط کا ترجمان اور اس کی شخصیت کا عکاس ہوتا ہے، دحیہ کی شان سے شان نبی دوبالا ہو گئی، کیونکہ انہوں نے قیصر کی ملوکیت و جبروتیت کے سامنے اپنا سر جھکانے سے صاف انکار کر دیا۔ اس طرح انکا سر بھی قلم کیا جا سکتا تھا، دحیہ کلبی کا یہ انکار مادہ پرستی کے منہ پر ایک طمانچہ تھا، جس نے دبدبہ شاہی اکبکبہ طاغوتیت اور طنطنۂ انانیت کے بہتے ہوئے دریا کا رخ موڑ دیا اور دیکھنے اور سننے والے یہ سوچنے پر مجبور ہو گئے کہ جب "نائب" ایسا ہے تو "منوب عنہ" کیسا ہوگا۔

۷۔ قیصر نے ابوسفیان سے رسول اللہؐ کے جو صفات کرید کرید کر پوچھے اور اس کو یہ بتانا پڑا کہ وہ کبھی جھوٹ نہیں بولے، کبھی کسی سے غداری نہیں کی، کبھی خیانت نہیں کی۔ اس سے بھی لوگوں کے دل پر کافی اثر پڑا، جو لوگ مسلمان نہ بھی ہو سکے وہ بھی یہ سوچنے پر مجبور ہو گئے کہ حضرت عیسیٰؑ کے بعد اگر نبوت کی احتیاج ہے تو اس شخص کے سوا کوئی دوسرا نبی نہیں ہو سکتا۔

یہ تھا حضرت رسالتمآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اس خط کا مختصر حال اور اس کے اثرات کا ذکر جو آپؐ نے قیصر روم کو روانہ کیا تھا۔

## مصادر

اس مقالہ کو لکھنے کے لیے حسب ذیل کتابوں سے مدد لی گئی ہے:


صحیح بخاری کتاب جہاد باب ۱۰۲
صحیح مسلم ۵ ۱۶۳
مسند احمد بن حنبل ۱/ ۲۶۲۔
تاریخ کامل ۲ ۴۲ ۔
تاریخ طبری ۲ ۲۹۰
تاریخ ابن عساکر ۱ ۱۳۹
سیرت حلبیہ ۳ ۲۰۳۔
طبقات کبریٰ ۱ ۲۹۵۔
سیرت زینی دحلان برحاشیہ حلبیہ ۱ ۱۵۰۔
تاریخ ابو الفداء ۱ ۱۴۹

آیت اللہ العظمیٰ منتظری
ترجمہ جناب ممتاز علی



# معرفتِ خدا

## کلّ معروف بنفسہ مصنوع

## جو چیز اپنی ذات سے پہچانی جاتی ہے وہ مصنوع ہے

### ماہیتیں وجود کی حدیں ہیں :

جب کسی چیز کی ذات کی معرفت حاصل کرنا ہو تو اس کی جنس، فصل اور ماہیت کو سمجھنا چاہئے۔ جیسے انسان کی تعریف جب بیان کی جاتی ہے تو کہا جاتا ہے کہ انسان حیوانیت اور ناطقیت سے مرکب ہے اس کی جنس حیوانیت اور فصل ناطقیت ہے —— یہاں انسان کی ماہیت کا تجزیہ دو حصوں میں کیا گیا ہے۔ جنس اور فصل اور ان دونوں چیزوں سے مل کر ایک ماہیت مرکبہ معرض وجود میں آئی ہے جسے انسان کہتے ہیں —— لہٰذا جب یہ کہا جاتا ہے کہ "انسان ایک ماہیت ہے" تو اس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ انسان ایک حد وجودی رکھتا ہے۔ لیکن خدا ماہیت نہیں رکھتا انسان مرکب ہے اس لئے محتاج ہے اور خدا بے نیاز ہے۔

جب یہ معلوم ہو چکا کہ ماہیتیں "حد" وجود ہیں اور خدا غیر متناہی ہے۔ تو اس کے یہاں نہ ماہیت پائی جائے گی اور نہ حد ود —— اس کے علاوہ یہ بھی معلوم ہوا کہ ماہیت جنس و فصل سے مرکب ہوتی ہے اور خدا ماہیت نہیں کہ جو مرکب اور محتاج ہو۔ وہ غنی علی الاطلاق اور بے نیاز ہے لہٰذا نہ تو خدا کو درک کیا جا سکتا ہے اور نہ اسکی کنہ حقیقت تک کوئی پہونچ سکتا ہے —— ماہیتیں جو کہ مخلوقات

خدا ہیں ان میں جنس و فصل پائی جاتی ہے۔ اس نے جنس و فصل کے ذریعہ ماہیتوں کو سمجھا جا سکتا ہے۔ بنابریں حضرت امیر المومنینؑ کے فقرہ "کل معروف بنفسہ مصنوع" سے یہ بات سمجھ میں آتی ہے کہ جس چیز کی ذات کو انسان پہچاننا چاہتا ہے اور اس کی کنہ ذات کو درک کرنا چاہتا ہے تو اس کی وہ کنہ ذات جو دماغ انسان میں موجود ہوتی ہے وہی اس کی ماہیت ہوتی ہے اور ہر شئے کی ماہیت میں جنس و فصل پائی جاتی ہے اس لئے وہ شئے مرکب ہوتی ہے اور ہر مرکب مصنوع ہے —— اس کے علاوہ یہ بھی ہے کہ جو چیز آپکے ذہن میں ہے وہ آپکے ذہن کی پیداوار ہے —— لیکن حقیقت خدا وجود غیر متناہی ہے محال ہے کہ وہ ذہن میں سما سکے اس لئے کہ ذہن محدود ہے اور غیر محدود، محدود میں نہیں سما سکتا۔ ذہن مخلوق ہے خالق محدود مخلوق میں کسی بھی صورت سے نہیں سما سکتا۔

ہم پہلے بھی بیان کر چکے ہیں کہ خدا کو صفات سلبیہ اور صفات اضافیہ کے ذریعہ پہچانا جا سکتا ہے عین ذات کو سمجھنا محال ہے

لہٰذا اگر کسی چیز کی کنہ ذات کو سمجھنا چاہیں تو اسمیں ماہیت ہوگی اور ہر ماہیت جنس و فصل کی حامل ہوتی ہے وہ شئے مخلوق اور خدا کی پیدا کی ہوئی ہوگی۔ جو شئے انسانی دماغ میں سمائے گی وہ انسانی دماغ کی پیداوار ہوگی اور انسان کا دماغ بھی مخلوق خدا ہے اس میں آنے والی صورت ذہنی بھی خدا کی مخلوق ہے۔ خدا کی ذات کبھی بھی قابل درک نہیں ہے۔

و کل قائم فی سواہ معلول

جو چیز دوسرے کے سہارے قائم ہو وہ معلول ہے

### ظرفیت کی قسمیں :

کسی کی ظرفیت کے معنی میں ہے یہ ظرفیت یا تو جسم کے لئے "ظرفیت مکانی" ہے جیسے آپ کہتے ہیں کہ پانی کوزہ میں ہے یعنی کوزہ، پانی کے لئے ظرف اور مکان ہے۔
یا ظرفیت "مادہ" سے صورت کے لئے اس مقام پر کہا جاتا ہے کہ مادہ میں صورت "حال" ہے جیسے کرسی —— کرسی کی شکل و صورت، مادہ یعنی لکڑی میں "حال" ہے یعنی لکڑی جو مادہ ہے اس کو کرسی کی شکل میں ڈھال لیا گیا ہے۔

یا ظرفیت معروض ہوتی ہے عرض کے لیے، جیسے سفیدی جو رنگ ہے وہ جسم میں حال ہے جیسے چونا۔ چونا ایک جسم ہے جس میں سفیدی حلول کئے ہوئے ہوتی ہے یہ بھی ظرفیت کی ایک قسم ہے۔ ظرفیت کی ان میں سے کوئی بھی قسم خدا کی ذات میں نہیں پائی جاتی کیونکہ وہ جسم نہیں ہے جسکی بنا پر اسے مکان یا جگہ کی ضرورت ہو۔ وہ بعنوان مادہ و صورت بھی نہیں ہے اس لئے کہ اگر صورت کی طرح مادہ میں حلول کئے ہوئے ہوتا تو وہ مادہ کا محتاج ہوتا اور محتاج واجب الوجود نہیں ہو سکتا۔ اگر عرض کی طرح ہوتا تو معروض کا محتاج ہوتا جیسے سفیدی جو چونے میں حلول کئے ہوتی ہے۔
سفیدی قائم بالذات نہیں ہے لہٰذا جو چیز کسی دوسرے کے سہارے قائم ہو وہ معلول ہے اور معلول موجودات کی علت نہیں بن سکتا۔ اور خداوند عالم علت العلل ہے۔ تمام موجودات کی علت ہے، پھر کیسے ممکن ہے کہ وہ جسم کی طرح مکان میں صورت کی طرح مادہ میں یا عرض کی طرح معروض میں حال ہو۔

فاعلٌ لا باضطراب آلۃ

خداوند عالم فاعل ہے لیکن وہ کسی آلہ کا محتاج نہیں۔

### فاعلیت خدا :

خداوند عالم کاموں کا انجام دینے والا اور فاعل ہے اور ہم بھی فاعل ہیں لیکن ہم بغیر اوزار و آلات کی مدد کے کسی کام کو انجام نہیں دے سکتے یعنی اگر ہم کسی چیز کو پکڑنا یا چھوڑ دینا چاہیں تو ہاتھ کا سہارا لینا پڑتا ہے یہاں ہمارا ہاتھ آلہ ہے اسی طرح چلنے کے لئے پیروں کا، دیکھنے کے لئے آنکھوں کا۔ زمین کو نرم کرنے کے لئے کدال، پھاوڑے اور آلہ زراعت کا ایک کرسی بنانے کے لئے آری رندہ اور کیل وغیرہ کا سہارا لینا پڑتا ہے یہ تمام چیزیں آلہ ہیں انسان ان آلات کے سہارے کام کو انجام دے سکتا ہے۔
لیکن خدا تمام آلات کا خالق ہے۔ اس لئے اس کی فاعلیت بس "ارادہ" ہے جب وہ ارادہ کرتا ہے تو چیزیں عدم سے وجود میں آ جاتی ہیں
اس مفہوم کو ذہن سے تھوڑا قریب کرنے کے لئے میں ایک مثال دینا چاہتا ہوں۔

### تجرد اور خالقیت (۱)

آپ اپنی جگہ بیٹھے بیٹھے قند کے ایک تیس میٹر والے ٹکڑے کو اپنے ذہن میں فرض کر سکتے ہیں یہ قند کا ٹکڑا جو آپ کے ذہن میں آیا ہے یہ آپکے ذہن کی پیداوار ہے مخلوق ہے۔ آپ نے اس تیس میٹر کے ٹکڑے کے تصور کے لئے (جسے آپ نے اپنی قوت واہمہ میں ایجاد کر لیا ہے) کسی آلہ کا سہارا نہیں لیا چونکہ انسان ایک کمزور وجود ہے اس لئے اس کے اندر جنبۂ تجرد بہت ہی کمزور ہوتا ہے۔ لیکن جتنا اس میں جنبۂ تجرد پایا جاتا ہے اسی اعتبار سے اس میں خالقیت بھی پائی جاتی ہے
آپ کے ذہن میں جو تیس میٹر والے قند کے ٹکڑے کا خیال آیا ہے اس کی حیثیت ایک تصور سے زیادہ نہیں کیونکہ آپ صفت میں تیس میٹر کا ٹکڑا کھانے کے قابل نہیں ہے۔
انسان جب سوتا ہے تو خواب کی حالت میں اس کا تعلق عالم مادہ سے ایک حد تک منقطع ہو جاتا ہے اس حالت میں اس کے ذہن کی پیداوار بڑھ جاتی ہے اور اتنی بڑھ جاتی ہے کہ اس کے اثرات بھی ظاہر ہوتے ہیں خواب میں دیکھتا ہے کہ وہ کسی سرسبز و شاداب باغ کی سیر کر رہا ہے۔ خراماں خراماں اس میں ٹہل رہا ہے اس کی صاف و شفاف نسیم سحری سے لطف اندوز ہو رہا ہے باغ کے میٹھے اور خوش ذائقہ پھلوں کو کھا رہا ہے —— خواب کی حالت میں وہ اس پھل کی شیرینی اور لذت کا احساس بھی کرتا ہے لیکن بیدار ہونے کے بعد وہ عالم مادہ کی طرف پلٹ آتا ہے لہٰذا فوراً وہ ساری لذتیں ختم ہو جاتی ہیں —— انسان کا باغ میں ٹہلنا، اس کے لذیذ اور میٹھے پھلوں سے لطف اندوز ہونا انسان کے ذہن کی پیداوار ہے۔
عالم برزخ چونکہ خواب سے قوی تر ہے اس میں مکمل طور پر انسان کا رابطہ عالم مادہ سے

منقطع ہو جاتا ہے اس لئے وہاں حالت تجرد اور قوی ہو جاتی ہے اور احساس لذت یا احساس عذاب بڑھ جاتا ہے۔

آخرت میں جب مومن بہشت میں داخل ہوگا تو اس کی حالت تجرد بہت زیادہ قوی ہو جائے گی اسی وجہ سے وہاں جو چیز اس کے ذہن میں آئے گی فوراً اس کے سامنے حاضر ہو جائے گی اور اس سے لطف اندوز ہوگا۔

قیامت کے دن خدا اپنے مومن بندوں سے کہیگا کہ اے میرے بندے میں نے تم کو اپنی

طرح قرار دیا ہے میں جب کسی چیز سے کہتا ہوں کہ "کن ہو جا فیکون" تو وہ موجود ہو جاتی ہے۔ یعنی تم بھی جب کسی چیز کا ارادہ کرو گے تو وہ تمہارے لئے فراہم ہو جائے گی۔ لہٰذا اگر اس دنیا میں خالقیت کا جذبہ ضعیف ہے تو آخرت میں یہ جذبہ قوی ہو جائے گا۔

بنابرایں انسان کے اندر بھی ایک بہت ضعیف، کمزور اور ناچیز سہی جذبہ خالقیت موجود ہے۔ لیکن خدا کے صرف ارادہ سے تمام چیزیں پیدا ہو جاتی ہیں وہ ان آلات کا محتاج نہیں ہے جن کا وہ خالق ہے۔

آیت کریمہ میں خدا کہتا ہے " اذا اراد شيئا ان يقول له كن فيكون" تو اس کا مطلب یہ نہیں ہے کہ وہ لفظ "کن" کے ذریعہ چیزوں کو پیدا کرتا ہے بلکہ فقط اس کا ارادہ ہے جس سے چیزیں عالم وجود میں آتی ہیں۔ اس کے علاوہ یہ بات بھی ہے کہ خدا کا ارادہ ازلی ہے۔ وہ ازل ہی سے ارادہ رکھتا ہے مگر دنیا میں چیزیں تدریجاً ظہور پذیر ہوتی ہیں۔

بہرحال نفس انسان میں جتنا تجرد کا جذبہ پایا جائیگا اسی اعتبار سے اسمیں فاعلیت الٰہی پائی جائے گی اور تجرد آخرت میں بہت قوی ہو جائے گا جس طرح ایک مومن جنت میں اپنے ارادہ سے بہشت کی نعمتوں کو اپنے پاس حاضر کرے گا اسی طرح کافر بھی عذاب سے دوچار ہوگا۔ اس لئے کہ اس کے پاس ایک ڈسنے والی روح پائی جاتی ہے جو ڈنک اس نے دنیا میں لوگوں کو لگایا تھا آخرت میں وہی ڈنک سانپ، بچھو کی شکل اختیار کرے گا اور خود اس انسان کو ڈس لے گا۔

## نفس کی قوت :

یہ بھی یاد دلانا ضروری ہے کہ اولیاء خدا میں سے کچھ افراد جیسے ائمہ معصومین علیہم السلام ہی دنیا میں قوی نفس کے مالک ہوتے ہیں اسی لئے ہم کو امام رضا علیہ السلام کے تذکرے میں ملتا ہے کہ آپ نے اپنے ارادے سے پردہ کے شیر کو حقیقی شیر میں (خدا کے اذن سے) بدل دیا۔ ہاں کچھ ریاضت کرنے والے بھی ریاضت کی بدولت اپنے نفس کو قوت کی اس منزل تک پہونچا دیتے ہیں کہ موٹر وغیرہ کو روک دیتے ہیں لیکن یہ خدا سے رابطہ کی بنا پر نہیں ہوتا جس طرح ائمہ معصومین علیہم السلام کو خدا سے ارتباط کی وجہ سے یہ بلند مقام حاصل ہے۔ بلکہ ان کے

یہاں صرف ریاضت نفس کی وجہ سے وہ قوت حاصل ہوتی ہے۔ بہت سے افراد میں حسد کی قوت اتنی شدید ہوتی ہے کہ ان کی ایک تیکھی نظر سے تن ومند گائے سوکھ جاتی ہے یا رشک آلود نگاہ سے پھول سا بچہ مُرجھا کر بیمار پڑ جاتا ہے۔

لیکن خدا جو مجرد محض ہے وہ فقط اپنے ارادے سے نظام وجود کو ازل سے ابد تک ایجاد کرتا ہے، اس فاعل کو فاعل الٰہی کہتے ہیں۔ ملا ہادی سبزواری منظومہ میں تحریر فرماتے ہیں:

معطي الوجود في الالهي فاعل — معطي التحرك الطبيعي فاعل

یعنی الٰہی فلسفی، "وجود" کے عطا کرنے والے کو فاعل سمجھتا ہے لیکن طبیعی فلسفی "حرکت" عطا کرنے والے کو فاعل گردانتا ہے، ایک بڑھئی، جو "حرکت" کے علاوہ کوئی دوسرا کام نہیں کرتا وہ طبیعی منطق کی نگاہ میں فاعل ہے لیکن الٰہی فلسفی کی نظر میں وہ خدا فاعل ہے جو اشیاء کو عدم سے وجود میں لاتا ہے۔

## ارادہ الٰہی ازلی ہے :

یہ جو کہا جاتا ہے کہ خدا نے تمام چیزوں کو اپنے ارادے سے پیدا کیا ہے تو اس کا مطلب یہ نہیں ہے کہ وہ پہلے اس چیز کا ارادہ کرتا ہے پھر پیدا کرتا ہے اس کا ارادہ تو عین ذات ہے ـــ ہمارا ارادہ ہمارے علم کا معلول ہوتا اور ہم ہر آن ایک نیا ارادہ کرتے ہیں۔ مثلاً جب آپ روٹی کا ارادہ کرتے ہیں تو آپ کے ذہن میں تصور پیدا ہوتا ہے کہ آپ کو روٹی چاہئے پھر اس کے بعد آپ اپنے نفس میں یہ تصدیق کرتے ہیں کہ آپ کو روٹی کی ضرورت ہے اس وقت اشتیاق پیدا ہوتا ہے اور آپ نانبائی کی دکان کا رخ کرتے ہیں تاکہ روٹی خرید لیں۔ نانبائی کی دکان کی طرف رخ کرنا یہی ارادہ ہے۔ روٹی کا تصور، نفس میں اس کے فائدہ کی تصدیق، اس کا اشتیاق یہ اس کے ابتدائی مراحل ہیں، ان مرحلوں سے گذرنے کے بعد ارادہ کی منزل آتی ہے ـــ چونکہ آپ کے تصورات، تصدیقات، شوق سب حادث ہیں اور ارادہ ان حادث چیزوں کے بعد پیدا ہوتا ہے۔ اس لئے آپ کا ارادہ بھی حادث ہے ـــ لیکن خدا عیاذاً باللہ محل حوادث نہیں، اس کے وجود اقدس میں کسی قسم کی تبدیلی پیدا نہیں ہوتی بلکہ علم خدا اور ارادۂ خدا ازلی ہے وہ ازل سے تمام نظام وجود کا عالم ہے اور ازل ہی سے تمام موجودات کا ارادہ رکھتا ہے۔

## حادث کا قدیم سے ربط :

فلسفہ میں اس عنوان کے تحت ایک باب قائم کیا گیا ہے کہ اگر خدا کا ارادہ ازلی ہے، علم خدا ازلی ہے اور ارادۂ ازلی تمام موجودات کی علت ہے تو حادث اور قدیم میں ربط کیسے پیدا ہو سکتا ہے؟ جو چیزیں آجکل پیدا ہو رہی ہیں ان کو ازل سے موجود ہونا چاہئے۔ موجودات تدریجاً کیوں پیدا ہو رہی ہیں؟

اس سوال کا جواب یہ ہے کہ یہ فاعل کی فاعلیت کا نقص اور قصور نہیں ہے بلکہ پیدا ہونے والی چیز کی استعداد و قابلیت کا نقص ہے، خدا تو ازل ہی سے ان چیزوں کا ارادہ رکھتا ہے لیکن نظام عالم مادہ، نظام حرکت ہے اور حرکت کا لازمہ ہے کہ چیزیں تدریجاً پیدا ہوں بات کو سمجھانے کیلئے ایک مثال پیش کرنا چاہتا ہوں۔

## حرکت، تدریج طلب ہے :

آپ اگر کسی عمارت کی بلندی پر جانا چاہیں تو ابتدا ہی سے آپ کا ارادہ ہوگا کہ تمام زینوں کو طے کر کے اوپر جائیں گے لیکن حرکت کی طبیعت یہ ہے کہ جب تک پہلے زینہ کو طے نہ کرلیں دوسرے زینہ پر نہیں چڑھ سکتے اسی طرح دوسرا زینہ طے کرنے کے بعد تیسرا زینہ طے کیا جاتا ہے۔

ظاہر ہے کہ یہ آپ کے ارادہ کا نقص نہیں ہے آپ نے تو شروع ہی سے عمارت کے بالائی حصہ پر جانے کا ارادہ کیا تھا لیکن اس کے لئے حرکت ضروری ہے اور حرکت میں درجہ بندی ہوتی ہے یعنی ایک مرحلہ کے بعد ہی دوسرے مرحلہ میں داخل ہوا جا سکتا ہے یہاں نقص آپ کے ارادہ میں نہیں ہے بلکہ "قابل" میں نقص ہے۔ اس لئے کہ اس میں ہر مرحلہ کو اپنے بعد والے مرحلہ کا مقدمہ ہونا چاہئے۔

آپ ملاحظہ فرمائیں کہ اسی نظام وجود میں جس کا ارادہ خدا نے ازل ہی سے کیا ہے کچھ مجرد موجودات ایسے بھی ہیں جن میں دوسرا سسٹم پایا جاتا ہے وہاں نہ درجہ بندی ہے اور نہ مراحل ہیں۔ جیسے ملائکہ۔ عالم عقول یہ مجردات اسی ازل کے ارادہ سے وجود میں آگئے لیکن عالم مادہ چونکہ عالم حرکت ہے اور مادہ کی حقیقت حرکت کے علاوہ اور کچھ نہیں ہے لہٰذا یہ مادی عالم مراحل، درجہ بندی اور زمانہ کا محتاج ہے اس لئے ہم ہوں، ہمارے ماں باپ، ہماری اولاد یا عالم وجود کی دوسری چیزیں سب کا ارادہ خدا نے ازل سے کیا تھا لیکن چونکہ حرکت کا لازمہ یہ ہے کہ چیزیں رفتہ رفتہ تدریجی طور پر عالم وجود میں آئیں اس لئے یہ فاعل کا نقص نہیں ہے بلکہ پیدا ہونے والی چیزوں کا عیب ہے۔

خطبہ ۹۶ کے شروع میں بھی میں نے کہا تھا کہ اس خطبہ میں حضرت امیرالمومنین علی ابن ابی طالب علیہ السلام نے خدا کو پہچنوانے کے لئے بڑے عمیق فلسفی مسائل بیان کئے ہیں۔ اس کے علاوہ آپ حساس و نازک موقعوں پر خدا کے پہچنوانے پر بہت اصرار فرماتے ہیں اس کا راز یہ ہے کہ معرفت خدا تمام علوم و معارف و اخلاق کی بنیاد ہے جس طرح بغیر جڑ کے درخت خشک اور فنا ہو جاتا ہے اسی طرح انسان کے اعمال و کردار بغیر معرفت خدا کے بے وقعت ہیں اس لئے کہ معرفت خدا کو بنیادی حیثیت حاصل ہے۔

اگر ہماری نظر اس بات پر ہو کہ ہمارے تمام حرکات و سکنات اور اعمال کو خدا دیکھ رہا ہے وہ ہماری رگ گردن سے قریب ہے وھو اقرب الیکم من حبل الورید تو ہمارے تمام حرکات و سکنات کا متاثر ہونا لازمی ہے جب تمام عقائد و معارف کی بنیاد خدا کی معرفت ہے تو جتنی توانائی بھی ہم اس راہ میں صرف کریں کم ہے۔

امیرالمومنینؑ کے اس خطبہ میں عمیق فلسفی مسائل کا بیان ہونا پیغمبر اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ایک بہت بڑا اعجاز ہے اس لئے کہ علی پروردۂ آغوشِ پیغمبر ہیں اور پیغمبر کی صداقت کے لئے یہ سارے علوم و معارف کافی ہیں۔ اس لئے کہ اس زمانہ میں عربستان میں نہ تو کوئی مدرسہ تھا نہ ہی کوئی یونیورسٹی تھی ایسے میں حضرت علیؑ نے اصول توحید کو اپنے خطبہ میں اس طرح بیان کیا ہے جسے ہمیشہ دانش گاہوں اور مدرسوں میں پڑھایا جاتا رہا ہے اب خطبہ کا بقیہ حصہ ملاحظہ فرمائیں۔

## مقدار کا تعین

مقدر لا بجول فکرۃ (لا بحول فکرۃ)

وہ ہر چیز کو معین کرنے والا ہے لیکن فکر کو بروئے کار لائے بغیر معین کرتا ہے (فکر سے مدد طلب کئے بغیر)

خدا رزق اور عمر وغیرہ کو معین کرتا ہے کسی کی کتنی عمر ہو اس کو خدا ہی معین کرتا ہے وہی اپنے ارادہ سے کسی کو فقیر کسی کو غنی بناتا ہے۔ غرضکہ عالم کی تمام چیزیں اسی کے علم و ارادہ سے وابستہ ہیں جو اس کا ارادہ ہوتا ہے وہی ہوتا ہے لیکن اسمیں اس کو جولان فکر کی یا فکر سے مدد لینے کی ضرورت نہیں ہے اس کو ہماری طرح سوچنا نہیں پڑتا اس لئے کہ خدا جسم نہیں ہے محل حوادث نہیں ہے کہ فکر کے ذریعہ عیاذاً باللہ کاموں کو انجام دے۔ خدا انسانوں کی طرح نہیں ہے۔ انسان اگر ایک عمارت بنانا چاہتا ہے تو اسمیں غور و فکر، مشورہ اور نقشہ وغیرہ کا محتاج ہوتا ہے لیکن خدا ایسا نہیں ہے۔ تمام چیزیں اس کے ارادہ سے متعلق ہیں اس نے صرف اپنے ارادہ سے دنیا اور دنیا کی ساری چیزوں کو پیدا کیا ہے اور جب چاہیگا فنا کردیگا۔

## مقدمات ارادہ

لیکن انسان ایسا نہیں ہے انسان میں ہر آن جدید تصور جنم لیتا رہتا ہے اگر وہ ایک عمارت بنانا چاہتا ہے تو پہلے اس کے ذہن میں عمارت کا تصور آتا ہے اس کے بعد پھر وہ اپنے دل میں اس بات کی تصدیق کرتا ہے کہ وہ عمارت مفید ہے اور اس تصدیق کے بعد اس کے دل میں شوق پیدا ہوتا ہے اور پھر وہ اس عمارت کے بنانے کا پکا ارادہ کرلیتا ہے۔ انسان کے حادث اور متحرک دل میں وہ تمام خیالات جنم لیتے ہیں جنہیں مبادی ارادہ کہا جاتا ہے ــــ لیکن اس کے برخلاف خدا محل حوادث نہیں ہے اور جو کچھ بھی اس کے پاس ہے وہ ازل سے ہے۔

## علم ازلی

وہ تمام نظام وجود کا عالم ہے۔ اس کو غور و فکر سے مدد لینے کی ضرورت نہیں ہے اس لئے کہ فکر سے مدد لینا اور فکر کو گردش میں لانا حرکت کی علامت ہے اور حرکت مادہ میں ہوتی ہے ــــ ہماری دعائیں جنہیں وہ قبول کرتا ــــ ان کا مطلب یہ نہیں ہے کہ ہماری دعا کے بعد اس کے اندر اس دعا کے مستجاب کرنے کا ارادہ پیدا ہوتا ہے۔ بلکہ اس کو ازل ہی سے اس بات کا علم ہے کہ فلاں وقت فلاں شخص دعا کرے گا اور ازل ہی سے اس کا یہ ارادہ ہے کہ ہم اس دعا کو مستجاب کریں گے اب رہی یہ بات کہ "دعا قبولیت کی علت ہے" تو اسمیں اور گذشتہ بات میں منافات نہیں پائی جاتی اس لئے کہ بہرصورت دعا، نظام وجود کا جزء ہے اور قبولیت بھی نظام وجود کا حصہ ہے اور تمام نظام وجود ابتدا ہی سے علم و ارادہ خدا سے متعلق ہے۔

گذشتہ مثال آپ کے اذہان عالیہ میں محفوظ ہوگی ہم نے کہا تھا کہ اگر آپ زینہ کے پاس کھڑے ہوں تو آن واحد میں آپ کا ارادہ یہ ہوتا ہے کہ پہلے زینہ سے مثلاً بیسویں زینہ تک آپ کو جانا ہے یعنی شروع ہی سے آپ کا ارادہ ہوتا ہے کہ عمارت کے بالائی حصہ تک آپکو جانا ہے۔ اگرچہ ارادہ ابتدا ہی سے ہوتا ہے مگر رفتہ رفتہ آپ عمارت کے بالائی حصہ تک پہونچتے ہیں اس لئے کہ یہاں حرکت لازمی ہے اور حرکت کا لازمہ تدریج ہے ــــ لیکن خدا کے یہاں کوئی جدید تبدیلی یا ارادہ نہیں پیدا ہوتا اس لئے کہ جدید علم و ارادہ رفتہ رفتہ کمال تک پہونچنے کی علامت ہے جس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ یہ کمال پہلے نہیں تھا اب نئے علم و ارادہ کے ذریعہ یہ نیا کمال پیدا ہوا ہے ــــ یہ بات انسان کے لئے تو درست ہے مگر خدا کے لئے درست نہیں ہے کیونکہ وہ محل حوادث نہیں ہے۔

**جول فکرۃ**: جول یعنی جولان اور حرکت دینے کے ہیں۔ لا بجول فکرۃ کا مطلب یہ ہے کہ وہ غور و فکر کی زحمت میں مبتلا ہوئے بغیر چیزوں اور ان کی مقدار کو متعین کرتا ہے۔

**حول فکرۃ**: نہج البلاغہ کے بعض نسخہ میں جول کی جگہ کلمہ حول لکھا ہے حول کے بھی تقریباً وہی معنی ہیں اس لئے کہ حول مدد اور امداد طلبی کے معنی میں استعمال ہوتا ہے جیسے ہم کہتے ہیں کہ لاحول ولا قوۃ یعنی خدا کے سوا کوئی مدد اور کوئی قوت نہیں ہے ــــ لہٰذا لا بحول فکرۃ کا مطلب یہ ہے کہ خدا فکر و اندیشہ سے مدد حاصل کئے بغیر اشیاء کو متعین کرتا ہے۔

غنی لا باستفادۃ

خدا کسی سے استفادہ کئے بغیر غنی ہے۔

خداوند عالم غنی علی الاطلاق اور بے نیاز ہے اس لئے کہ سارا عالم اس کے ارادہ کا پابند ہے اور جو کچھ بھی عالم میں ہے وہ سب جلوۂ خدا ہے وہ تمام چیزوں کا خالق ہے۔ لہٰذا یہ ممکن نہیں ہے کہ وہ دوسروں کا سہارا لیکر بے نیاز بنے بلکہ وہ تو غنی محض ہے ہاں ہم کو بندوں سے (خدا سے نہیں) بے نیاز ہوجانے کے لئے محنت کرنی چاہئے۔ زحمتیں اور مشقتیں برداشت کرنی چاہئے تاکہ خدا کی مہربانی سے ہم کو بھی نسبتاً بے نیازی حاصل ہوجائے۔

## حرکت، زمانہ، مادہ

لا تصحبہ الاوقات

خدا ــ عالم زمان و مکان سے بالاتر ہے اس لئے کہ وہ خالق زمان و مکان ہے ــ زمانہ حرکت کی وجہ سے پیدا ہوتا ہے اس لئے کہ زمین جب اپنے محور پر گردش کرتی ہوئی سورج کے گرد گھومتی ہے تب زمانہ پیدا ہوتا ہے یا حرکت جوہر عالم مادہ، زمانہ پیدا کرتا ہے۔ لہٰذا یہ پتہ چلا کہ زمانہ معلول حرکت ہے (یعنی زمانہ حرکت کی وجہ سے پیدا ہوا ہے زمانہ کے پیدا ہونے کی علت حرکت ہے) اور حرکت عالم مادہ کا خاصہ ہے۔ اگر عالم مادہ سے بالاتر ہوکر دیکھا جائے تو پھر زمانہ کا کوئی مفہوم نہیں رہ جاتا ــ دوسرے لفظوں میں یوں کہا جائے کہ زمانہ مقدار حرکت کا نام ہے اور حرکت مادہ کی خاصیت ہے لہٰذا عالم مجردات میں جو "عالم مادہ" سے بالاتر عالم ہے، زمانہ کا کہیں سے گذر ہی نہیں ہوسکتا۔ عالم مادہ اپنی بے پناہ وسعتوں کے باوجود دراصل عالم مجردات کا ایک ہلکا سا جلوہ ہے۔ بالکل آفتاب کی اس کمزور روشنی کی طرح جو آنگن سے گذر کر کمرہ میں اور کمرہ سے گذر کر کوٹھری میں پہونچتی ہے۔ لہٰذا یہ عالم مادہ مراحل عالم کا پست ترین مرحلہ ہے۔

(باقی آئندہ)

Quranic verses although not an interpretation based on personal caprices and bias, but a just, truthful and balanced interpretation free of all traces of selfish interests If we try to comprehend the Quran in an honest and unbiased way, it is not at all necessary to solve all problems that we find in it In this regard the Quran is similar to Nature In Nature, too, a number of mysteries have neither been solved yet nor can they be solved in present conditions, yet are likely to be solved in the future Moreover, in studying and understanding nature, man has to tailor his ideas in accordance with Nature itself He is forced to interpret Nature in accordance with its reality He cannot define Nature in terms of his own caprices and inclinations The Quran, like the book of Nature is a book that has not been sent for a specific age and time Had it been otherwise, all the secrets of the Quran would have been discovered in the past, this heavenly Book would not have preserved its charm, freshness and vitality But we see that the possibility of contemplation, reflection and discovery of new dimensions is inexhaustible in the case of this Holy Book This is a point that has amply been emphasized and clarified by the Prophet and the Imams In a tradition, it is related from the Prophet (S) that the Quran, like the sun and the moon, will preserve its movement and continuity, that is, the Quran is not static or monotonous In some other place the Prophet has said that outwardly the Quran is beautiful and inwardly it is deep and unfathomable ( ظاهره انيق وباطنه عميق ) In *'Uyun akhbar al Ridā* from the Imam al Rida (A), it is quoted that Imam Ja'far al-Sadiq (A) was asked about the secret of it that as the time passes and the more it is read and recited, the Quran increases in its novelty and freshness day by day The Imam al Sadiq (A) answered

لأن القرآن لم ينزل لزمان دون زمان ولناس دون ناس

Because the Quran is not for an exclusive age or for an exclusive people

The Quran has been sent for all ages and for all human beings It is so composed that in spite of changes in knowledge, outlook and approach through various times and ages, it surpasses all learning and knowledge in all ages While it encompasses mysteries and abstruse intricacies for the reader of every age, at the same time it presents a great feast of meanings and ideas that can satiate the needs of every time in accordance with the capacity of that particular age

*To be continued*

NOTES

1 As to the quality of this influence whether it was in the direction of human welfare and progress or if it was towards human decline and degeneration, whether it caused an upsurge in human history and infused a new spirit and injected fresh blood into the veins of human societies or not is a question which lies outside the scope of our present discussion

2 *Ijtihad* means exercise of independent judgement in matters of Islamic Law including social and political affairs by a competent legal authority, a *mujtahid*

3 *Sunnah* means the established customary practice of Prophet Muhammad (S), used as a legal precedent by the Islamic jurisprudents the *fuqaha*

4 *Hadith* means the narratives describing the sayings acts and circumstances of the lives of the Prophet and Imams

5 It is possible that Hafiz was merely an artist and not a thinker or philosopher or he might have possessed both of these merits But what is certain is that he was formerly considered a scholar more than a poet and was familiar with the thought and works of poets writers jurisprudents commentators of the Quran and particularly Islamic mystics On occasions he had studied some or all of these subjects under learned masters Nevertheless in our own times Hafiz is primarily known as a poet and few consider him as one of the great Muslim scholar whereas during his own life, he was known as a scholar who occasionally composed verses In books compiled in ages closer to the times of Hafiz his name is mentioned with titles which are more appropriate for an *alim* than a poet Now the question arises whether the ideas of this scholar who was intimately familiar with the tradition and culture of his times and possessed a profound knowledge of gnostic and mystical writings and who more than any other Persian poet successfully rendered gnostic and mystical experience into the language of poetry were his own innovation or were borrowed from other sources Was he for instance influenced by Muhi al Din al Andalusi (Ibn al 'Arabi) who is regarded as the father of Islamic mysticism? Did Ibn al Farid al Misri who lived before Hafiz and held the same station in Arabic poetry as Hafiz in Persian, have any influence on Hafiz's thought? It is the duty of an analytical study of Hafiz to find answers to such questions

6 During the sessions of the Congress of Islamic Sects held about 35 years ago and which was aimed at removing misunderstandings between the various Muslim sects a number of Isma'ili delegates also participated The Shi'ah and Sunni delegates unanimously declared that they did not consider the Isma'ilis as being one of the Muslim sects and that the Isma'ili delegates had no permission to participate in the conference

7 The Muslim mystics are divided into two categories of the 'Arif and Sufi by the Shi'ah Muslims While the approved mystics and gnostics are referred to as *urafa* (the plural of *arif*) those who lapsed into heresy and departed from the Shari'ah are labeled as *Sufis* It has been a common practice among Shi'ite religious scholars to refer to Islamic esotericism more often as *'irfan* than as *tasawwuf* (Sufism), the latter term being used mostly in a negative sense According to Sayyid Husayn Nasr this is due to historical reasons connected with the fact that the Safavids were at first a Sufi order and later gained political power with the result that many worldly men sought to put on the garb of Sufism in order to gain political or social power therefore discrediting Sufism in the eyes of the devout (See Allamah S M H Tabataba'i *Shi'ah* p 120) Nevertheless in the light of the above criticism by Martyr Mutahhari of the Sufi approach to the interpretation of the Quran and other allegations of adoption of heresies by various Sufi orders found in writings of Shi'ite scholars the distinction between Sufism and *'irfan* must be considered as going beyond merely historical reasons although the historical reasons may have been responsible for this negative usage of the terms "Sufi" and Sufism and positive designation of Islamic esotericism by the term *'irfan*



عن الحسين بن علي قال.

الا ترون ان الحق لا يعمل به وان الباطل لا يتناهى عنه ليرغب المؤمن في لقاء الله محقا فاني لا ارى الموت الا سعادة ولا الحياة مع الظالمين الا برما

*Don't you see that righteousness has been abandoned and wickedness goes unforbidden and unchecked? In such conditions the true believer aspires to hasten into the Presence of God Indeed I can see happiness only in death and find nothing but grief and disgust in life under the shadow of tyrants and oppressors*

—al Husayn ibn 'Ali (A)



**Is the Quran Understandable?**

During the ... study of the Quran, the first question that arises is whether the Quran can be studied and understood. Has this book been introduced for the purpose of studying and understanding it, or whether it is just for reading and reciting and obtaining reward and blessing? The reader ... may wonder at raising of such a question. To him it may appear beyond doubt that the Quran is meant for the purpose of knowing and understanding it. Nevertheless, in view of various undesirable ... which due to numerous reasons came into existence in the Muslim world regarding the question of understading of the Quran, and ... important role in bringing about the decline of Muslims, ... shall discuss this matter in brief. Regrettably, the roots of these ... and dangerous notions still persist in our societies. So I consider it necessary to elaborate on this topic.

Among the ... scholars of three or four centuries ago, there appeared a group which believed that the Quran is not a *hujjah* ("proof", meaning ... legal source usable for vindication). Among the four sources ... that have been regarded as the criteria and standard for the understanding of the Islamic problems by Muslim scholars, i.e. the Quran, the *sunnah* (tradition), *'aql* (reason) and *ijmā'* (consensus of opinion), they did not recognize three of them. Regarding *ijmā'*, they said that it belongs to the Sunni tradition and they could not follow it. Concerning reason, they maintained that reason can also err, and reliance on reason is not legitimate. About the Quran they respectfully asserted that the Quran is greater in station than being subject to study and comprehension by us humble human creatures. It is only the privilege of the Prophet and the Imams to ponder over the verses of the Holy Quran. We ordinary human beings have only the right to read and recite them. This group was that of the Akhbārīyūn or Akhbāris.

The Akhbāris ... *hadith* and chronicles as the only permissible sources of *fiqh* (Islamic jurisprudence). One may be astounded to learn that in some of the Quranic exegeses written by these people, they mentioned only those verses about which the tradition existed, and refrained from commenting other verses as if they are not a part of the Quran.

Such a kind of practice was an injustice to the Quran. This shows that a society that ... neglect and alienate their own heavenly book and that too of the standard and stature of the Quran, is not at all upto the Quranic standards. Besides the Akhbāris there were other groups who also regarded the Quran as inaccessible to the ordinary human intellect. Among them the Ash'arites can be named, who believed that the knowledge of the Quran does not necessarily mean that its verses should be pondered over but the real meanings are the same as that the words literally ... According to them, whatever we understand ... outward meaning, we have to be satisfied with it. We should not be ... concerned with the secret and inner meanings. It was quite natural that this sort of thinking regarding the Quran, very rapidly, gave rise to serious deviations and grave misunderstandings. Since ... the one hand to the task of interpretation of the ... Quranic verses, and, on the other hand, banished ... of religious learning, as a result, they were ... vulgar and superficial interpretations of the Quranic ... of their faulty way of thinking, they deviated from the regular course of correct thinking, and thus gave way to distorted and faulty religious vision. As the result of this type of religious thinking ... beliefs like the personification of God the Almighty, and ... other distorted ideas like the possibility of visual perception of God, His possession of physical characteristics etc., came into existence.

Opposite ... group which abandoned the Quran, another group came into existence which used the Quran as the means to fulfil their selfish aims. They gave the Quranic verses such interpretations as were favourable to their selfish interests, and wrongfully attributed certain ideas to the Quranic text that were not at all in agreement with the spirit of the Quran. In answer to every objection that was made against them, they said that none except themselves could understand the esoteric and secret meaning of the Quranic verses, and whatever they stated was based on the understanding and knowledge of the esoteric meaning of the verses.

The champions of this movement in the history of Islam consist of two groups: the first group are the Ismā'īlīs, who are also known as the Bātinis (secret sect), and the other are the Sufis. Most of the Ismā'īlīs are found in India and some of them are in Iran. They had formed an empire in Egypt known as the Fātimid caliphate. The Ismā'īlīs are so-called Shī'ahs who believe in six Imams. But all the Twelve Imami Shī'ah scholars are unanimous in the opinion that inspite of their belief in six Imams, the Ismā'īlīs stand at a greater distance from the Shī'ite faith than the non-Shī'ite sects. The Sunnis, who do not believe in any of the Imams in the same sense as the Shī'ah do, nevertheless are nearer to the Shī'ah than these 'Six-Imami Shī'ahs'.[6] The Ismā'īlīs, on account of their *bātini* beliefs and secretive practices have played a treacherous role in the history of Islam and have had a big hand in causing serious deviations in the realm of Islam.

Besides the Ismā'īlīs, the Sufis are also charged with distortion of the Quranic verses and had a long hand in interpreting them according to their personal beliefs. Here I present a specimen of their exegesis so that the extent and method of their misinterpretation may be known:[7]

The anecdote of Ibrāhīm (A) and his son Ismā'īl is described by the Quran as follows: It occurred to Ibrāhīm (A) in his dream that he has to sacrifice his son for the sake of God. At first he is perplexed regarding such an instruction; but as he repeatedly has the dream reiterating the same theme, he becomes certain of the Will of God and decides to obey the Divine command. He puts the whole matter before his son, who also faithfully accepts his father's proposal of executing the Divine command:

يا بنيّ انی اری فی المنام انی اذبحک فانظر ماذا تری قال یا ابت افعل ماتؤمر ستجدنی ان شاءالله من الصابرین.

*"My son, I see in a dream that I shall sacrifice thee, consider what thinkest thou?" He said, "My father, do as thou art bidden, thou shalt find me, God willing, one of the steadfast." (37:102)*

Here the aim is the expression of total submission and resignation towards the Divine decree. For the same reason the father and son are ready to execute the Divine command with whole-hearted purity and sincerity, but the execution of the command was stopped by the Will of God. But the same incident is interpreted by the Sufis in this fashion. Ibrahim here represents intellect and reason (*'aql*) and Ismā'īl represents the self (*nafs*); the Quranic anecdote is an allegory that hints at the attempt of reason to murder the human self (*nafs*).

It is obvious that such interpretation of the Quran is like wanton treatment of it, and presents a distorted perspective of its teachings. It is in the context of such deviate interpretations of the Quran based upon personal or sectarian bias and interests that the Prophet has said:

من فسّر القرآن برأیه فلیتبوّء مقعده فی النار

One who interprets the Quran according to his wish, should be certain of his place in hell.

This kind of frivolous attitude towards the verses of the Quran amounts to the betrayal of the Quran and that too of a grievous degree. The Quran itself strikes a middle course between the stagnant and narrow minded attitude of the Akhbāris and the unwarranted and deviate interpretations of the Bātinis. It recommends a course of sincere, disinterested study and asks for unbiased and unprejudiced meditation over its meanings. Not only the believers and the faithful, but even the infidels are invited by it to contemplate over its verses. The Quran demands that it verses should be first contemplated over, before forming any adverse opinion against them. Addressing the opponents, it says, why they don't ponder over the Quran, what sort of hearts they possess, they are as if shut close and sealed.

افلا یتدبّرون القرآن ام علی قلوب اقفالها

*What, do they not ponder the Quran? Or is it that there are locks upon their hearts? (47:24)*

The Quran also says in one of its verses:

کتاب انزلناه الیک مبارک لیدّبّروا آیاته

*(This is) a Book We have revealed to you abounding in good, that they may ponder the verses*

That is, We have not sent the Quran to be kissed, embraced and put on the niche to gather dust, but for men to read and to contemplate about its contents:

ولیتذکر اولوا الالباب

*that those endowed with understanding may ponder its signs and so remember. (38:29)*

The above verse and scores of other such verses emphasize the importance of contemplation in the Quran and interpretation of the

get anywhere without the knowledge of the Persian language. In the same way, to acquaint oneself with the Quran without knowing the Arabic language is impossible. The other essential condition is the knowledge of the history of Islam; since, unlike the Bible and the Torah, this book was revealed gradually during a long period of twenty-three years of the Prophet's life, a tumultuous time in the history of Islam. It is on this account that every verse of the Quran is related to certain specific historical incident called *shā'n-i nuzūl.* The *shā'n-i nuzūl*, by itself does not restrict the meaning of the verses, but the knowledge of the particulars of revelation throws more light on the subject of the verses in an effective way.

The third condition essential for the understanding of the Quran, is the correct knowledge of the sayings of the Prophet (S). He was, according to the Quran itself, the interpreter of the Quran par excellence. The Quran says:

...وَأَنْزَلْنَا إِلَيْكَ الذِّكْرَ لِتُبَيِّنَ لِلنَّاسِ مَا نُزِّلَ إِلَيْهِمْ...

*We have revealed to you the Reminder that you may make clear to men what has been revealed to them (16 44)*

The Quran also says:

هُوَ الَّذِي بَعَثَ فِي الْأُمِّيِّينَ رَسُولًا مِنْهُمْ يَتْلُو عَلَيْهِمْ آيَاتِهِ وَيُزَكِّيهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتَابَ وَالْحِكْمَةَ

*It is He who has sent among the illiterate a Messenger from among them, to recite His signs to them, and to purify them and to teach them the Book and the Wisdom (62 2)*

According to the Quran, the Prophet (S) himself is the exegetist and the interpreter of the Quranic text. Whatever has reached us from the Prophet, is of great help in our understanding of the Quran. For the Shī'ah, who believe in the infallible Imams (A) also, and believe that the Prophet (S) has transmitted everything he obtained from God to his spiritual successors (*awṣiyā'*), those genuine *riwāyāt* (narrations about the Prophet (S)) that have reached us through the Imams, possess the same degree of authenticity as those obtained directly from the Prophet (S). Accordingly, the authentic *riwāyāt* of the Imams are of great help to us in our understanding of the Quran.

A very important point to remember during the initial stages of study, is that we should try to understand the Quran with the help of the Quran itself; because, the verses of the Quran constitute a completely united integral whole, a coherent unified structure. If we single out any verse from the Quran and try to understand it in isolation from the rest of the Book, it would not be a correct method. However, it is possible that we may happen to understand it, but the method is not recommended by caution, as certain verses of the Quran are explanatory for certain other verses. All great commentators of the Quran have affirmed this method; the infallible Imams also had approved of this manner of interpretation of the Quranic verses. The Quran has its own specific mode of discussing various problems. There are instances where if a solitary verse is studied without placing it in its proper context, it gives quite a different sense than when it is seen under the light of the verses dealing with a similar subject.

For instance, the specific mode and style of the Quran may be noticed from the distinction drawn between *al-āyāt al-muḥkamāt* (the firm verses) and *al-āyāt al-mutashābihāt* (the ambiguous verses). There is a prevalent view regarding the *muḥkamāt* and the *mutashābihāt*. Some people imagine that *al āyāt al-muḥkamāt* are such verses as whose meaning is quite simple and clear, whereas the meaning of *al-āyāt al-mutashābihāt* is cryptic, enigmatic and puzzling. According to this notion, men are only permitted to cogitate upon the meaning of *al-āyāt al-muhkamāt*, and *al-āyāt al-mutashābihāt* are basically inscrutable and beyond their understanding. Here, the question arises, what is the philosophy underlying *al-āyāt al-mutashābihāt*? Why has the Quran put forward such verses that are incomprehensible? A brief answer to this question is that neither *muhkam* means "simple" and "clear", nor *mutashābih* means "ambiguous", "cryptic" and "enigmatic". "Ambiguous" and "enigmatic" are adjectives applicable to sentences that do not convey the meaning in a direct and simple manner, as are sometimes met in the writings of various authors. For example, when Sultān Maḥmūd rewarded the poetic efforts of Firdowsī with a reward of an insignificant and humiliating amount of money, Firdowsī did not accept it, and instead he accused Sultān Maḥmūd of the trait of parsimony in his versified lampoons. Some of them were quite clear and obvious whereas the others were not devoid of ambiguity and a lot of enigma. Firdowsī is quite direct when he says:

اگر مادر شاه بانو بدی          مرا سیم و زر تا به زانو بدی

*Had the king's mother been an honourable lady,*
*He would have rewarded me with knee-high gold and silver.*

However, when he remarks:

کف شاه محمود کشورگشای          نه اندر نه آمد سه اندر چهار

*The palm of king Maḥmūd, the conquerer of lands,*
*Was nine times nine and three times four,*

what does he intend to say? Here Firdowsī has made use of a enigmatic technique. Those who are interested would like to know the solution: 9 X 9 = 81, 3 X 4 = 12, and 81 plus 12 add up to 93. Firdowsī says, the Sultān's palm was just like 93. It means that the fist of the Sultān was so tightly closed that only his thumb was free, and this thumb along with the index finger (which acquires the shape of 9) and other three fingers make 93. Through this obscure statement, Firdowsī wants to emphatically report the miserliness of the Sultān.

We shall see whether there are actually any enigmatic and abstruse verses in the Quran. Such an assumption contradicts with the text of the Quran which unequivocally states that it is a clear and comprehensible book whose verses provide guidance and shed light. The core of the problem is that some of the issues dealt with in the Quran are related to metaphysical matters and the transcendental world, which cannot be expressed in ordinary language. In the words of Shaykh Shabistarī:

معانی هرگز اندر حرف ناید          که بحر بیکران در ظرف ناید

*The word fails to encompass meaning,*
*The ocean cannot be poured into a pot.*

Since the language of the Quran is the same as used by men, inevitably, the same diction is used for the most sublime and spiritual themes as we human beings use for earthly subjects. But in order to prevent any misunderstanding about certain problems, some verses have been deviced in such a way that they need to be explained with the help of other verses. There is no way except this. For example, the Quran wanted to point out to a truth namely, seeing God through the heart that is, to witness the presence of God by means of one's heart. This idea has been expressed in the following terms.

وُجُوهٌ يَوْمَئِذٍ نَاضِرَةٌ. إِلَىٰ رَبِّهَا نَاظِرَةٌ

*(Some) faces on the Day shall be bright,*
*looking towards their Lord (75 22 23)*

The Quran makes use of the verb 'looking', and no other word more suitable could be available for the expression of the desired sense. But to avert the possibility of any doubt, the Quran explains in other place:

لَا تُدْرِكُهُ الْأَبْصَارُ وَهُوَ يُدْرِكُ الْأَبْصَارَ

*Vision perceives Him not and He perceives all vision (6 104)*

The second verse makes the reader distinguish between two different meanings conveyed by the same word. In order to avoid any possibility of ambiguity in its exalted themes, the Quran asks us to check the *mutashābihāt* against the *muḥkamāt*:

أَنْزَلَ عَلَيْكَ الْكِتَابَ مِنْهُ آيَاتٌ مُحْكَمَاتٌ هُنَّ أُمُّ الْكِتَابِ...

*He sent down upon thee the Book, wherein are verses firm (ayāt muḥkamāt) that are the essence of the Book (3 6)*

Thereby, the Quran means that there are certain verses whose firmness cannot be denied and other meanings cannot be derived from them, except their real ones. Such verses are the 'mother' of the Book (*umm al kitāb*). In the same way as a mother is the refuge to her child, or a cosmopolitan city (*umm al-qurā*) is the center of small cities, *al-āyāt al-muḥkamāt* are also regarded as the axes of the *mutashābihāt*. *Al-āyāt al mutashābihāt* are, of course, to be cogitated upon and understood, but they are to be pondered upon with the help of *al-āyāt al-muḥkamāt*. Any inference drawn without the help of the mother-verses would not be correct and reliable.

الی عبادۃ اللہ ومن طاعۃ العباد
الی طاعۃ اللہ۔

امام صادق علیہ السلام سے روایت ہے کہ پیغمبر اسلامؐ نے "دل کو ان انسانوں کی بندگی سے آزادی دلائی جو خود بندگانِ خدا ہیں، مگر زبردستی دوسروں کو اپنا غلام بنا رکھا ہے، انہیں ولایتِ الٰہی کے زیر سایہ جگہ دی، ولایتِ الٰہی، آزادی، عزت اور عظمت کا نقطۂ کمال ہے۔

پیغمبر کے بعد بھی کسی حد تک یہ خصوصیت باقی رہی، ہر چند کچھ اختلافات پیش آئے اور اس الٰہی انسانی شریفانہ حکومت کو ٹھیس پہنچی، مسلمین، فتوحات اور دیگر اسباب کی بنا پر دولت و ثروت، عیش و آرام، اور مال دنیا میں مشغول ہو گئے۔ اس طرح کے مسائل ضرور پیش آئے، لیکن حضرت علیؑ کے ہاتھوں میں اقتدار آتے ہی وہی الٰہی حاکمیت پلٹ آئی اور اسلامی حکمران یعنی حضرت علیؑ، عوام کو حقیر و ذلیل سمجھنے اور ان سے غرور و تکبر سے پیش آنے کے بجائے، عوام کی ایک فرد بن گئے بلکہ دنیاوی زندگی کے لحاظ سے آپ کی حالت دوسروں سے کہیں زیادہ خستہ تھی۔

امیر المومنینؑ نے اس حالت کو اپنایا تاکہ عوام کو عیش و عشرت کے متعفن دلدل اور طاغوتی زندگی میں غرق ہونے سے نجات دیں عصر جاہلیت کی اس بلا سے محفوظ رکھیں جو دوبارہ عوام کو اپنی لپیٹ میں لے رہی تھی، امیر المومنینؑ نے دوبارہ اس طرح کا اسلامی معاشرہ قائم کر دیا، لیکن آپؑ کی شہادت کے بعد معاشرے میں دوبارہ وہی چیزیں رونما ہونے لگیں جس سے انبیاء و اوصیاء عوام کو بچانا چاہتے تھے، یعنی دوبارہ وہی ظلم و استبداد، ہوا و ہوس، کنبہ پروری جڑ پکڑنے لگی، اسلامی بنیادوں کے بجائے جاہلی اساس پر حکومت دوبارہ پلٹ آئی یعنی وہی حالت جسے امیر المومنینؑ نے اپنی حکومت کے آغاز میں بیان کیا تھا

الا وان بلیتکم قد عادت
کھیئتھا یوم بعث اللہ نبیکم۔

•••

حضرت امیرؑ کی شہادت کے بعد وہی ساری خصوصیات ظلم و استبداد کے اضافہ کے ساتھ عصر معاویہ و یزید میں دوبارہ پلٹ آئیں۔ خلفائے اول (خلفائے راشدین) کے زمانے میں استبداد نہیں تھا اور عوام کو اعتراض کرنے کا حق حاصل تھا، اس وقت لوگوں میں اتنی جرأت تھی کہ خلیفہ کے منبر کے سامنے کھڑے ہو کر اس پر اعتراض کرتے تھے اور اگر عصر جاہلیت کے عادات و اطوار کی بازگشت کے خلاف آواز اٹھانے والوں پر سختی بھی کی جاتی تھی تو اس حد تک تھی کہ مثلاً ابوذر کو جلاوطن کر کے ربذہ بھیج دیا گیا۔ یا عمار یاسر کو خلیفہ کے سامنے مارا گیا۔ اس سے زیادہ نہیں ہوتا تھا۔ حقیقی مومنین اور پیغمبرؐ کے اصحاب باوجود جن کی تعداد کم بھی نہ تھی، دل کی بات زبان پر لا سکتے تھے فضا کسی حد تک آزاد تھی، اس وقت مومنین کے لئے ممکن تھا کہ جاہلی اقدار کی طرف بڑھتے قدم کو روک دیں، جاہلی سیاست کے خلاف آواز اٹھائیں، لیکن حضرت امیرؑ کی شہادت کے بعد سنسرشپ اور سیاہ استبداد حکمفرما ہو گیا جس میں سانس لینا بھی ممکن نہ تھا۔ مورخین حضرت امیر المومنینؑ کی شہادت کے بعد کی جو تصویر پیش کرتے ہیں وہاں دور کے عوام خاص کر مسلمین و مومنین کے لئے اتنی بڑی مصیبت ہے جسے دیکھ کر تعجب ہوتا ہے کہ ابھی پیغمبر اسلامؐ کی وفات کو نصف صدی بھی نہیں گزری ہے، ابھی اسلام تر و تازہ ہے، عوام تو مسلم ہیں، ابھی بہت سے شہر اور ملک واقعاً اسلام میں پہلے سے ہی ہیں اور اس طرح سے اسلامی اصول مسخ کئے جا رہے ہیں، ہر چیز بدل رہی ہے۔

حضرت امیرؑ کی شہادت کے بعد جو کچھ ہوا وہ اس روایت کے مصداق ہے جسے امام حسنؑ و امام حسینؑ نے پیغمبر اسلامؐ سے نقل کیا ہے، حضرتؐ نے فرمایا:

اذا بلغ آل ابی العاص ثلاثین

جب آل ابی العاص (بنی امیہ کی اہم شاخ ہے جس نے تقریباً پچاس سال تک عالم اسلام پر حکومت کی ہے، مروان حکم سے مروان حمار تک تھا) کی تعداد تیس ہو جائے گی۔

اتخذوا مال اللہ دولا وعباد اللہ
خولا ودین اللہ دخلا بینھم

## الٰہی اور طاغوتی حکومت کا فرق

امام حسین علیہ السلام نے جس چیز کے

خلاف تحریک شروع کی اور آپ کے قیام سے پہلے دنیائے اسلام اس میں مبتلا تھی اور اسلام و مسلمانوں کے لئے سب سے بڑی مصیبت تھی اسے تین جملوں میں بیان کیا جاسکتا ہے، یعنی الٰہی اور طاغوتی حکومت کا فرق ان ہی تین نکتوں میں ہے۔

پہلے اموال: ظالم و طاغوتی حکومت مال اللہ کو اپنا مال سمجھتی ہے۔ روئے زمین پر پائی جانے والی دولت، بیت المال، عمومی آمدنیاں اور وہ چیزیں جنہیں تمام لوگوں میں تقسیم ہونا چاہئے اور جن ذرائع سے تمام لوگوں کو مستفید ہونا چاہئے، طاغوتی حکومتیں نہ صرف یہ کہ ان چیزوں کو تمام عوام کی ملکیت تصور نہیں کرتیں، نہ صرف یہ کہ غریب و محروم عوام کو صاحب حق و حصہ دار نہیں سمجھتیں اور نہ صرف یہ کہ طاقتور، مالداروں کو لوٹ کھسوٹ سے منع نہیں کرتیں بلکہ اس کے برعکس غریبوں، محروموں اور کمزوروں کو خداداد دولت سے محروم اور مال اللہ پر اپنی اجارہ داری قائم کر دیتی ہیں، وہ اور ان کے کتے مال خدا کو بھنبھوڑتے رہتے ہیں۔

اتخذوا مال اللہ دولا

یہ طاغوتی حکومت کی ایک خصوصیت ہے لیکن حاکمیت الٰہی مالِ خدا کو خدا کا مال سمجھتی ہے جس میں اس کے تمام بندے سہیم و شریک ہیں۔ حاکم اسلامی مالِ خدا کو غریب ترین بندوں میں تقسیم کرتا ہے۔ غریب و محروم افراد کو مالدار و توانگر افراد پر ترجیح دیتا ہے اور خود کو معاشرے کی سب سے نچلی صف میں قرار دیتا ہے۔ امیر المومنین علیہ السلام کی حکومت آپ کے سامنے ہے۔ امیر المومنینؑ اتنا معمولی کھانا کھاتے اور اتنا معمولی کپڑا پہنتے تھے کہ اس زمانے میں اس سے معمولی کھانے اور کپڑے کا وجود ہی نہ تھا۔

امام حسینؑ جس حکومت کے خواہشمند تھے وہ ایسی ہی حکومت تھی، لیکن آل ابی العاص جن کی حکومت سے پیغمبر اسلامؐ مسلمانوں کو ڈراتے تھے ان میں یہ صفت مفقود تھی۔

ابھی ہمارا جہاد ختم نہیں ہوا ہے
ہم اپنے معاشرے میں حسینی
تحریک کو ختم شدہ تصور نہیں
کرتے، ہم ابھی کربلا و عاشور
کے راستے پر گامزن ہیں،
ہماری قوم میں ابھی بھی یہ
احساس ہونا چاہئے کہ ہم
کربلا میں کھڑے ہوئے ہیں

وعباد اللہ خولا۔

طاغوتی حکومتوں کی ایک دوسری خاصیت یہ ہے کہ وہ بندگانِ خدا کو اپنا غلام تصور کرتے ہیں۔ ہو سکتا ہے وہ زبان سے نہ کہیں کہ عوام ہمارے غلام ہیں، لیکن حقیقت یہ ہے کہ وہ عوام کو اپنا غلام سمجھتی ہیں۔ یہ وہی چیز ہے جو پہلی صدی میں بنی امیہ اور بنی عباس کی حکومت میں تیزی کے ساتھ بڑھ رہی تھی۔ عصر معاویہ میں اس کا آغاز ہوا، یزید کے دور میں پروان چڑھی اور مروان و عبد الملک کے دور میں اپنے اوج کو پہنچ گئی اور اسی طرح آگے بڑھتی گئی، یہ حکومتیں سچ مچ میں عوام کو اپنا غلام سمجھتی تھیں بس فرق اتنا ہے کہ شروع میں زبان سے کہنے کی ہمت نہیں پڑتی تھی لیکن چند دہائی گزر جانے کے بعد، تیسری صدی ہجری کے آغاز یا دوسری صدی ہجری کے اختتام میں عرب کا معروف مصنف جاحظ اپنی کتابوں میں واضح الفاظ میں لکھتا ہے کہ "عوام امیر المومنین کے غلام ہیں"۔ یعنی اس فاسق و فاجر و فاسد خلیفہ کے غلام ہیں جسے امیر المومنین کہا کرتے تھے۔ جاحظ کہتا ہے:

"خلیفہ مولا و آقا ہے اور عوام اس کے غلام ہیں"۔

یہ طرز فکر اسلامی حکومت سے انحراف کے بعد وجود میں آئی۔

بہر کیف طاغوتی حکومتوں کی یہ بھی ایک خاصیت ہے کہ وہ عوام کو اپنا غلام سمجھتی ہیں، ان کی نظروں میں عوام کا کوئی احترام نہیں، عوام کا کوئی حق نہیں، نہ انتخاب کا حق، نہ اظہارِ خیال کا، اور اگر بیعت بھی کرنی ہے تو صرف اس شخص کی جس کی بیعت کا خلیفہ یا طاقتور افراد حکم دیں۔ عوام بیعت کرنے پر مجبور ہیں۔

ودین اللہ دخلا بینہم

طاغوتی حکومت کی تیسری خصوصیت یہ ہے کہ دین خدا کو کھلونا بنا لیتے ہیں، اپنی مرضی کے مطابق دینِ خدا کو بدلتے رہتے ہیں۔

جب کبھی ضرورت پڑتی ہے عوام کو اپنا

محبوبہ بنانے کے لئے اظہار تعبد کرتے ہیں، اسلام و قرآن کا نام لیتے ہیں، نماز با جماعت ادا کرتے ہیں اور جب کبھی ضرورت ہوتی ہے تو اپنی انفرادی زندگی یا سماجی زندگی یا کسی کام میں یا صلح و جنگ کے موقع پر اسلام کو بڑے اطمینان سے پس پشت ڈال دیتے ہیں۔ جس طرح سے چاہتے ہیں اسلام سے فائدہ اٹھاتے ہیں۔ درحقیقت اسلام ان کا ہادی و رہنما نہیں ہوتا بلکہ یہ وہ لوگ ہوتے ہیں کہ جب اور جس طرح چاہتے ہیں اسلام سے فائدہ اٹھاتے ہیں۔ یہ چیز خلفائے بنی امیہ و بنی عباس میں نمایاں طور پر نظر آتی ہے، اگر کوئی شخص پہلی و دوسری صدی کے تاریک ایام اور اندوہناک حالات کا مطالعہ کرے تو اسے معلوم ہوگا کہ آل ابی العاص کے متعلق پیغمبر اسلام نے

دین اللہ دخلا بینھم

کی جو خبر دی تھی اس کا مطلب کیا ہے۔ جو دل چاہتا کرتے تھے۔ جعلی حدیثیں گھڑتے، آیاتِ قرآنی کی تلاوت پر پابندی لگا دیتے، تفسیر آیت جرم قرار دیتے۔ لوگ فلاں آیت کو پڑھیں اور فلاں طریقے سے معنی کریں، جیسی ضرورت پیش آتی ویسے معنی نکال لیتے، خلافت کے پرتکلف دسترخوان پر روٹی توڑنے والے کچھ "رجالِ دین" نامی افراد بھی موجود تھے، یہ منفعت پرست خدا فراموش، حکمرانوں کی مرضی کے مطابق قرآن کی تاویل و تفسیر کیا کرتے۔

یہی تین چیزیں تھیں جن کی خبر پیغمبر اکرمؐ نے آل ابی العاص کے متعلق دی تھی۔ ابوذر غفاری کی روایت کے مطابق حضرت نے فرمایا: "جب آل ابی العاص کی تعداد تیس تک پہنچ جائے گی اس وقت وہ لوگ اس قسم کے اعمال انجام دیں گے۔"

اتخذوا مال اللہ دغلا و عباد اللہ خولا و دین اللہ دخلا بینھم

اور یہی کچھ ہوا بھی۔ آل ابی العاص نے دنیائے اسلام کو ان مشکلات میں گرفتار کر دیا حکومت الٰہی و امامت جس کے بارے میں قرآن کہتا ہے، یھدون بامرنا" ہمارے حکم سے لوگوں کی ہدایت کریں گے۔ امر بمعروف و نہی از منکر کریں گے۔ نماز قائم اور زکوٰۃ ادا کریں گے۔ اتنے اعلیٰ مفاہیم کی حامل امامت ایک ایسی طاغوتی سلطنت و حکومت میں بدل گئی کہ انسان میں جتنی زیادہ شقاوت و بربریت تصور کی جا سکتی ہے وہ سب کی سب ان سلاطین میں دیکھی جا سکتی ہے جتنی برائیاں خود جانتے تھے، ایران و روم کے بادشاہوں سے سیکھتے تھے۔ مختصر یہ کہ اس قسم کے سنگین حالات پیدا ہو گئے تھے، ان حالات کے مقابلے میں کیا کرنا چاہئے؟ تاریخ کے سامنے یہ عظیم سوال تھا، یا ایسا نظم الٰہی تھا جس سے دنیائے اسلام نا آشنا تھی، اگر اسلامی معاشرے میں ایسے حالات پیدا ہو جائیں تو مسلمانوں کو کیا کرنا چاہئے، ان کا فریضہ کیا ہے؟ جس وقت حکومت امیر المومنینؑ کے ہاتھوں میں تھی، آپ کا فریضہ یہ تھا کہ ایسے حالات پیدا نہ ہونے دیں، لہٰذا اسی مقصد کے لئے آپ جنگ کرتے رہے، جب تک حضرت علیؑ زندہ تھے کسی میں علانیہ فسق و فجور کی جرأت نہ ہوتی تھی، بلکہ قرآن کا سہارا لیتے تھے۔ امیر المومنینؑ کی شہادت کے بعد امام حسنؑ نے اپنے پدر بزرگوار کی سیرت کو باقی رکھا، یہاں تک کہ آپؑ نے جب دیکھا کہ حضرت علیؑ کے مانند اقدام نہیں کر سکتے تو امام حسنؑ حکمت عملی بدلنے پر مجبور ہو گئے، کیونکہ امیر المومنینؑ کے پاس ایک بڑی فوج تھی، سپاہی جنگ کے لئے تیار تھے لیکن ایسی فوج امام حسنؑ کے پاس نہ تھی، جو تھی وہ لڑنے کے لئے تیار نہ تھی۔ دونوں کا مقصد ایک ہے، صرف ٹیکنیک کا فرق ہے، شاید میں اس سے پہلے بھی امام حسنؑ کی زندگی اور صلح کے متعلق گفتگو کر چکا ہوں، اور اگر دوبارہ موقع ملا تو پھر کبھی بحث کروں گا اور ثابت کروں گا کہ امام حسنؑ نے اس دور میں جب کہ عوام ابھی آگاہ نہ تھے، ابھی طاغوتی حکومتوں کی حقیقت سے بے خبر تھے، وہ نہیں جانتے تھے کہ کتنی بڑی مصیبت ان کی گھات میں ہے، ایسے حالات میں سب سے بہترین کام جو کیا جا سکتا تھا، وہی تھا جو امام حسنؑ نے انجام دیا یعنی معاویہ سے صلح۔ اس صلح کا مطلب صرف جنگ بندی تھا۔ یہ صلح ایک حکمت عملی تھی، خواص جانتے تھے کہ امام حسنؑ کو اس طرح کی فرصت کا انتظار تھا تاکہ اچھی طرح سے زمین ہموار کر سکیں۔ امام حسنؑ نے دس برس تک کوشش کی اور کافی حد تک زمین ہموار کر لی، مگر اسی عرصے میں امام حسنؑ کو زہر دے کر شہید کر دیا گیا، اور بعد امامت امام حسینؑ

نے سنبھالا۔ امام حسینؑ نے بھی دس سال تک امام حسنؑ کی حکمت عملی پر عمل کیا، لوگوں کو آگاہ کیا، تقریریں کیں، نزدیکی اصحاب کو ہدایات دیں، شیعوں کو متحد کیا، علماء و فقہا کو ان کے فرائض سے آگاہ کیا، لیکن معاویہ کی موجودگی میں کوئی اقدام نہیں کیا جا سکتا تھا، کیونکہ معاویہ بری طرح مسلط تھا، معاویہ کی حیات میں امام حسینؑ کے لئے کسی اقدام کا امکان نہ تھا۔

۶۰ ہجری میں معاویہ اس دنیا سے رخصت ہوا، اس کے دنیا سے جاتے ہی زمین ہموار ہو گئی، یعنی عوام آمادہ ہیں، ذہن کسی حد تک تیار ہیں، تمام باتیں کہی جا چکی ہیں اور یزید کی شخصیت بھی معاویہ جیسی نہیں۔ معاویہ نے کم از کم عصر رسول اکرمؐ کو دیکھا تھا، ظاہری اسلام کو کسی حد تک حفظ کرتا تھا، پیغمبرؐ سے اس کی رشتہ داری کچھ لوگوں کو اپنی طرف کھینچتی تھی۔ اسلام دشمنی کا کھلم کھلا مظاہرہ نہیں کرتا تھا۔ فتح شام میں وہ اور اس کا بھائی شریک تھے اور وہیں پر انہوں نے پڑاؤ ڈال لیا تھا۔ معاویہ نے شام کو اپنا اڈہ بنا لیا تھا، لیکن یزید میں یہ خصوصیتیں نہ تھیں عالم اسلام میں یزید کا کوئی اثر نہ تھا۔ یزید شراب خوار، فاسد اور علانیہ فسق و فجور کا ارتکاب کرتا تھا۔ عالم اسلام میں حسینؑ جیسی شخصیت یزید کے مقابلے میں اٹھ کھڑی ہو سکتی تھی۔ حسینؑ یہ کہہ سکتے تھے کہ میں یزید جیسے شخص کی بیعت نہیں کر سکتا، وہ ہرگز لائق خلافت نہیں اور یہی انکارِ بیعت ایک تحریک کا سبب بن جائے، عوام اٹھ کھڑے ہوں، عالم اسلام زندہ ہو جائے، اسلامی نظام اپنی اصل صورت میں نمودار ہو جائے، سلطنت کو دوبارہ امامت میں بدل دیا جائے۔ اس قسم کے حالات پیدا ہو چکے تھے، اسی مقام پر امام حسینؑ کی اہمیت نمایاں ہو جاتی ہے۔ البتہ یہ عرض کروں کہ اس تاریخی موقع پر ہمارے ائمہ اطہار علیہم السلام میں سے جو امام بھی امام حسینؑ کی جگہ پر ہوتا، وہی کچھ کرتا جو امام حسینؑ نے کیا۔

اگر یہی حالات امام حسنؑ، امام سجادؑ امام صادقؑ، امام علی النقی، امام حسن عسکریؑ کے زمانے میں پیش آتے تو وہ بھی یہی کرتے اور وہی امام سید الشہداء کا لقب پاتا، لیکن یہ حالات صرف امام حسینؑ کے زمانے میں پیش آئے۔ پیغمبر اسلامؐ نے پہلے سے اس کی خبر دی تھی۔

میں اس مقام پر ایک نکتہ عرض کر دینا چاہتا ہوں، تمام اسلامی احکام پر پیغمبر اکرمؐ نے خود عمل کر کے بتایا۔ نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ، امر بمعروف و نہی از منکر۔ پیغمبر اکرمؐ صرف کہنے پر ہی اکتفا نہیں کرتے تھے کہ اے لوگو، نماز پڑھو۔ بلکہ خود نماز پڑھ کر بتاتے تھے کہ اس طرح نماز پڑھو، صرف کہتے ہی نہیں تھے کہ جہاد کرو، بلکہ آگے آگے خود چلتے تھے اور دشمنوں سے جہاد کرتے تھے۔ حج بجا لا کر لوگوں کو حج کی تعلیم دی، امر بالمعروف کر کے بتایا کہ امر بالمعروف اس طرح کیا جاتا ہے۔ قرآن پڑھ کر مسلمانوں کو تلاوتِ قرآن کی تعلیم دی۔ جتنے احکام مسلمانوں کو بتائے تھے پہلے خود ان پر عمل کرتے تھے، تمام احکام اسلام پر پیغمبر اسلامؐ کی حیات میں عمل ہو گیا تھا صرف ایک حکم باقی رہ گیا تھا جس پر پیغمبر اکرمؐ کی زندگی میں عمل نہیں ہوا، وہ یہ کہ اگر اسلامی تحریک جادۂ حق سے منحرف ہو جائے، اگر نظام اسلامی اپنے راستے سے ہٹ جائے، لا الٰہ الا اللّٰہ کے بجائے مقصد بت و طاغوت ہو جائے تو اس وقت مسلمانوں کا کیا فریضہ ہے؟ یہ ایسی چیز تھی جس پر پیغمبر اسلامؐ کی زندگی میں عمل ممکن نہ تھا۔

## طاغوتی حکومت میں مسلمانوں کی ذمہ داریاں

جب الٰہی و اسلامی امامت کے بجائے طاغوتی و شیطانی سلطنت حکم فرما ہو جائے اس وقت مسلمانوں کی کیا ذمہ داریاں ہیں؟ یقیناً اسلام میں اس کا حکم موجود ہے۔ پیغمبر اسلامؐ نے بھی ایسے حالات میں مسلمانوں کے فرائض بیان کئے ہیں، خود امام حسینؑ بھی پیغمبر اسلامؐ سے روایت کرتے ہیں، لیکن خود پیغمبر اسلام اس حکم پر عمل نہیں کر سکتے تھے۔ کیوں؟ اس لئے کہ خود پیغمبر اسلامؐ کی زندگی میں اس قسم کے حالات پیدا ہی نہیں ہو سکتے تھے، یہ حالات آپ کے برحق جانشینوں اور اوصیاء کے زمانے میں پیش آ سکتے تھے اور یہ ان کی ذمہ داری تھی کہ اس حکم کی عملی طور پر تبلیغ کریں۔

امام حسین علیہ السلام کے زمانے میں پائی جانے والی شخصیتوں سے آپؑ کا امتیاز یہی تھا امامؑ کے زمانے میں بہت سی لائق و قابلِ احترام شخصیتیں بھی موجود تھیں۔ بہت سے ایسے افراد

تھے جو امام حسین علیہ السلام کو کربلا جانے سے منع کر رہے تھے اور وہ ایسا امام حسینؑ سے محبت کی بناء پر کر رہے تھے، جیسے جناب زینبؑ کے شوہر عبداللہ بن جعفر۔ ابن عم عبداللہ بن عباس، آپ کے بھائی عمر بن علی،

پیغمبر اسلام کی زوجہ محترمہ ام سلمیٰ، اس کے علاوہ اور بہت سے افراد جو امام حسینؑ سے بحث کرتے تھے، آپؑ سے اظہار محبت کرتے تھے، وہ لوگ خود بھی معاویہ و یزید کے خلاف تھے، لیکن امام حسینؑ کی تحریک کو قبول کرنے کے لئے تیار نہ تھے، نہ خود اس تحریک میں شامل ہونے پر تیار تھے اور نہ امام حسینؑ کو اس تحریک کی اجازت دیتے تھے۔ امام حسینؑ میں اور ان لوگوں میں یہی فرق تھا کہ وہ لوگ صرف کہنا جانتے تھے عمل کرنا نہیں چاہتے تھے۔ اگرچہ نہج البلاغہ اور دیگر تاریخی کتابوں کی روشنی میں عبداللہ بن عباس اور امیرالمومنینؑ کے درمیان کچھ مسائل پیش آئے تھے، لیکن شک نہیں کہ عبداللہ بن عباس، امیرالمومنینؑ اور اہل بیتؑ اطہار کے وفادار تھے۔

عبداللہ بن عباس کے حالات زندگی کا جہاں تک میں نے مطالعہ کیا ہے، چاہے وہ عاشورے سے پہلے کے حالات ہوں یا عاشورے کے بعد کے، مجھے شک نہیں کہ عبداللہ بن عباس اہل بیت پیغمبرؐ کے محب اور ان کے مخالفوں کے مخالف تھے، وہ معاویہ کے خلاف تھے، یزید سے انہیں نفرت تھی، یزید کے بعد کے خلفاء کی مخالفت کی، ان کے مقابلے میں گو کہ عبداللہ بن جعفر گو علم و تقویٰ میں عبداللہ بن عباس کے پائے کے نہ تھے لیکن انہیں بھی امام حسینؑ سے محبت تھی، وہ بھی آپ کو کسی مصیبت میں گرفتار نہیں دیکھنا چاہتے تھے اسی طرح پیغمبر اسلامؐ کی زوجہ محترمہ ام سلمہ کو بھی امام حسینؑ سے محبت تھی ان سب کو امام حسینؑ سے عقیدت تھی، محبت تھی، لیکن یہ لوگ امام حسینؑ کی اس خاص تحریک کو قبول کرنے کے لئے تیار نہ تھے۔

امام حسینؑ کی تحریک یہ تھی کہ اس زمانہ کے اور آئندہ آنے والے مسلمانوں کو یہ بتا دیں کہ جب کبھی اسلامی معاشرہ و نظام اور دین حالات سے دوچار ہو جائے گا، جب کبھی مسلمانوں کی کی زمام کسی امام کے بجائے بادشاہ کے ہاتھ میں آجائے تو ان کا فریضہ ہے کہ اس بادشاہ کے خلاف اس طاغوتی حکمران کے خلاف اٹھ کھڑے ہوں، ہر ممکن طریقہ سے اقدام کریں، اگر تلوار اٹھانے کا امکان ہے تو پھر زبانی مخالفت پر اکتفا کرنا حرام ہے، ایسی صورت میں سخت سے سخت اقدام واجب ہے چاہے اس کا نتیجہ جو بھی ہو، چاہے قتل ہی ہو جانا پڑے، یہی امام حسینؑ کا راستہ ہے، امام حسینؑ کی تحریک کا مقصد مسلمانوں کو ان کی ذمہ داری یاد دلانا تھا، کچھ عرصہ قبل محققوں و دانشوروں میں یہ گفتگو تھی کہ امام حسینؑ کی تحریک کا کیا مقصد تھا؟

کچھ لوگ کہتے تھے کہ امام حسینؑ نے قیام حکومت کے لئے تحریک چلائی تھی، امام حسینؑ کا مقصد یہ تھا کہ عراق جا کر اپنی من پسند حکومت تشکیل دیں، لہٰذا جب آپ

---

میرا مقصد حکومت و اقتدار حاصل کرنا نہیں ہے، میرا مقصد دنیوی فضول حطام حاصل کرنا نہیں ہے، میری تحریک کا مقصد عوام کو دین کی چھپی ہوئی نشانیوں سے واقف کرانا ہے، قرآن اور اسلامی اصول و اقدار، اہداف و مقاصد کو دوبارہ زندہ کرنا ہے، ہمارا مقصد عوام میں ان چیزوں کی نمود ہے۔

پروردگارا! ہم تیرے شہروں اور تیری سرزمین کی اصلاح کرنا چاہتے ہیں، اسلامی معاشرے کو آباد کرنا چاہتے ہیں۔ اس ظلم و ستم، ان طبقاتی اختلافات، فقرا کی شدید غربت اور امیروں کی شکم پری اور پرخوری کو ختم کرنا چاہتے ہیں ظلم اور بیجا امتیازات کو مٹانا چاہتے ہیں۔ ہمارا مقصد انہی چیزوں کی اصلاح ہے۔

(امام حسینؑ)

---

کو راستے میں یہ خبر ملی کہ عراق میں تشکیلِ
حکومت کا امکان نہیں ہے، کوفیوں نے
بے وفائی کی ہے تو آپ نے مدینہ واپس ہونے
کا ارادہ کیا، حضرتؑ شہید نہیں ہونا چاہتے
تھے، آپؑ کو مجبور کر کے کربلا لے جایا گیا،
اور وہاں شہید کر دیا گیا۔ یہ ایک نظریہ تھا
جسے بعض لوگوں نے قائم کیا تھا کچھ لوگ
اسے قبول بھی کرتے تھے، بعض لوگ اس
نظریے کے مقابلے میں دوسرا نظریہ رکھتے تھے،
وہ کہتے تھے کہ امام حسینؑ کا مقصد حکومت
نہ تھا بلکہ وہ صرف شہید ہونا چاہتے تھے۔

آپؑ نے مدینہ سے سفر کیا تاکہ کربلا آکر
شہید ہو جائیں۔ آپؑ کہتے تھے کہ اگر میں
زندہ رہ کر مبارزہ نہیں کر سکتا تو پھر شہید
ہو جاؤں اور اپنی شہادت کے ذریعے مبارزہ
کروں۔

لیکن جب ہم تاریخ کربلا کا بنظرِ مطالعہ
کرتے ہیں تو اس نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ امام
حسینؑ کا مقصد نہ تشکیلِ حکومت تھا
نہ شہادت تھا۔

ظالم و جابر حکمران کے خلاف آپ کے
علمِ جہاد بلند کرنے کا مقصد سخت ترین
حالات میں فریضۂ الٰہی کی بجا آوری اور لوگوں
کو ظلم و ستم کے خلاف جہاد و مبارزہ کی تعلیم
دینا تھا۔ امام حسینؑ نے اپنے اس اقدام سے
دنیا کو بتا دیا کہ اس طرح کے اقدام میں اگر
شہادت و کامیابی کا امکان ہے لیکن خود یہ
اقدام ہر چیز سے زیادہ اہمیت رکھتا ہے۔

## حسینی تحریک محتاجِ بیان نہیں

حسینی تحریک اپنا مقصد خود بتاتی
ہے، جو چیز ابھی تک تاریخ میں موجود ہے،
وہ امام حسین علیہ السلام کے کلمات ہیں۔ آپؑ نے
اپنے دوستوں، دشمنوں، غیر جانبداروں، متعصب
ساتھیوں اور منحرفوں کو خطاب کر کے اپنے مقصد
کی وضاحت فرمائی ہے۔ میں امام حسین علیہ السلام
کے بعض کلمات پیش کرتا ہوں، جن سے
واقعاتِ کربلا پر روشنی پڑتی ہے:۔

اس زمانے میں علماء اسلام کی اچھی خاصی
تعداد تھی۔ علماء سے میری مراد وہ افراد تھے
جو اصحابِ پیغمبرؐ تھے۔ پیغمبرِ اکرمؐ کی احادیث
خود پیغمبرِ اکرمؐ کی زبانی یا دوسروں کے وسیلے
سے سنے ہوئے تھے، احادیث کو نقل کرتے
تھے، عوام جنہیں علمائے دین کی حیثیت سے
احترام کی نگاہوں سے دیکھتے تھے، حسینؑ
بن علیؑ نے ان میں سے کچھ افراد کو منیٰ میں
اکٹھا کر کے تفصیلی گفتگو فرمائی جو کہ
تحف العقول اور دیگر کتابوں میں موجود
ہے۔ اختتامِ تقریر میں آپ نے آسمان
کی جانب رخ کر کے کہا:

"خدایا! تو جانتا ہے کہ میری اس
تحریک و بیانات کا مقصد وہ نہیں ہے جو
عام دنیا پرست جنگجوؤں کا ہوا کرتا ہے۔

میرا مقصد حکومت و اقتدار حاصل
کرنا نہیں ہے۔ میرا مقصد دنیوی فضول حطام
حاصل کرنا نہیں ہے (فضول حطام ان چیزوں
کو کہا جاتا ہے جو انسان کی معمولی زندگی سے
زائد ہو، فاخرہ لباس، عمدہ مکانات، بہترین
سواری، پرتکلف دسترخوان، رنگ برنگے
کھانے، عیش و عشرت یہ سب فضول حطام ہے)
میری تحریک کا مقصد عوام کو دین کی چھپی ہوئی
نشانیوں سے واقف کرانا ہے۔ قرآن و اسلامی
اصول و اقدار، اہداف و مقاصد کو دوبارہ زندہ
کرنا ہے۔ ہمارا مقصد عوام میں ان چیزوں کی
نمو ہے۔

پروردگارا! ہم تیرے شہروں اور تیری
سرزمین کی اصلاح کرنا چاہتے ہیں۔ اسلامی
معاشرے کو آباد کرنا چاہتے ہیں۔ ہم ظلم و ستم،
اس طبقاتی اختلافات، فقراء کی شدید
غربت اور امیروں کی شکم پری اور پُرخوری کو
ختم کرنا چاہتے ہیں، ظلم اور بے جا امتیازات
کو مٹانا چاہتے ہیں۔ ہمارا مقصد انہی
چیزوں کی اصلاح ہے۔

ہماری تحریک تیرے ستم رسیدہ و مظلوم
بندوں کی نجات کی خاطر ہے۔ ان کے تحفظ
و آسائش کی خاطر ہے، کیونکہ اس زمانہ میں
اگر کوئی شخص حکمرانوں کی نفسانی خواہشات
اور ہوا و ہوس کے خلاف معمولی سا بھی اقدام
کرتا تھا تو اسے سخت ترین سزائیں دی جاتی
تھیں۔"

امام حسین علیہ السلام نے یہ باتیں منیٰ میں
علماء، فقہاء، محدثین اور قاریانِ قرآن کے مجمع
میں کہیں اور واضح الفاظ میں اپنے مقصد کو
بیان فرمایا۔

حاکمِ مدینہ، ولید بن عتبہ نے جب

امام حسینؑ کے پاس پیغام بھیج کر آپؑ کو دارالعمارہ میں طلب کیا تو حضرتؑ نے فوراً ہی کچھ لوگوں کو اکٹھا کیا۔ عبداللہ بن زبیر اور مدینہ کی دوسری اہم شخصیتوں کو جمع کرکے کہا کہ شاید معاویہ کا انتقال ہوگیا ہے اور ہم لوگوں کو بیعت کے لئے بلایا گیا ہے، لہٰذا حضرت تیاری کے ساتھ دارالعمارہ تشریف لے گئے۔ عتبہ بن ولید کا مقصد بھی یہی اس نے امام حسینؑ کو بیعت لینے کے لئے ہی بلایا تھا۔

دارالعمارہ میں حجاز کا گورنر عتبہ بن ولید اور مروان بن حکم موجود تھے۔ ان لوگوں نے حضرت امام حسینؑ سے بیعت طلب کی، حضرتؑ نے بات کو ٹالنا چاہا۔ فرمایا۔ صبح ہونے دو، اس وقت دیکھیں گے کہ کیا کرنا چاہئے، اور اگر بیعت ہی کرنا ہے تو پھر بھرے مجمع میں ہونی چاہئے۔

امامؑ نے دارالعمارہ سے جانا چاہا، لیکن مروان نے ولید کو اشارہ کیا، کہ تم حسینؑ کو جانے دے رہے ہو، اگر حسینؑ چلے گئے تو پھر تمہارے ہاتھ نہ لگیں گے۔ بہتر یہ ہے کہ اسی وقت حسینؑ پر دباؤ ڈال کر بیعت لے لو۔

## امام حسینؑ کا عزم مصمم

حضرت امام حسینؑ نے مروان کی طرف رخ کرکے سخت لہجے میں فرمایا:

"تو مجھ سے زبردستی بیعت لینا چاہتا ہے، کیا تجھ میں یا ولید میں اتنی جرأت ہے؟ خدا کی قسم، تم ایسا ہرگز نہیں کرسکتے، مطمئن رہو، میرا جیسا یزید جیسے کی ہرگز بیعت نہیں کرسکتا۔"

لیکن پھر بھی صبح تک انتظار کرو، دیکھو کیا ہوتا ہے۔

حضرتؑ اس فرصت کو کھونا نہیں چاہتے تھے، آپؑ اس فرصت سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اپنے ساتھیوں کے ہمراہ صحیح و سالم مکہ پہنچنا چاہتے تھے، تاکہ وہاں پہنچ کر اس عظیم تحریک کو شروع کریں۔ اسی لئے حضرتؑ نے دارالعمارہ سے واپس آتے ہی راتوں رات مدینہ چھوڑ دیا۔

مروان کو خطاب کرکے حضرتؑ نے یزید کے متعلق کچھ گفتگو کی ہے۔ جب مروان نے یہ کہا کہ حسینؑ بن علیؑ، میرا مشورہ ہے کہ تم یزید کی بیعت کرلو اور اپنے کو پریشانی میں مبتلا نہ کرو۔

حضرتؑ نے جواب میں فرمایا: جس دن عوام یزید جیسے توفان کے ہاتھ میں گرفتار ہو جائیں، یعنی بھیڑ بکریاں، بھیڑیوں کے پنجے میں اسیر ہو جائیں، اس دن اسلام کی بربادی یقینی ہے۔ اسلام کا نام و نشان مٹ جائے گا۔ ان کلمات سے پتہ چلتا ہے کہ حسینؑ بن علیؑ کا مقصد احیائے اسلام تھا۔

حضرت کی وہ مشہور و معروف وصیت جو آپ نے محمد بن حنفیہ سے کی تھی، مدینہ سے نکلتے وقت حضرت نے فرمایا:

"میرے خروج و تحریک کا محرک (ابھی حضرت مکہ بھی نہیں پہنچے تھے، یہ جملے مدینہ سے نکلتے وقت فرمائے ہیں، لیکن اسی میں قیام و تحریک و خروج کا تذکرہ فرماتے ہیں، یہاں حرم پیغمبرؐ میں پناہ لینے کا تذکرہ نہیں ہے ورنہ لفظ "اخرج" کا استعمال نہ فرماتے) تکبر، خودخواہی، انانیت، ہوس اقتدار اور وہ چیزیں نہیں جو عام طور پر ستمگروں، مفسدوں اور ظالموں کا مقصد ہوا کرتی ہیں، ہم ظلم کرنے کے لئے نہیں نکلے ہیں، ہم نے فتنہ و فساد کی غرض سے خروج نہیں کیا ہے، ہمارے قیام و خروج کا مقصد امتِ جدؐ کی اصلاح ہے، امتِ جد بیمار ہے، اسے طبیب کی ضرورت ہے، عالم اسلام میں برائیاں رچ بس گئی ہیں، ان برائیوں کو اپنی تحریک کے ذریعے دور کروں گا، میں امر بالمعروف و نہی عن المنکر کرنا چاہتا ہوں، اپنے جدؐ اور اپنے بابا کی سیرت پر عمل کررہا ہوں، یعنی اسلامی امامت و الٰہی حاکمیت کو معاشرے میں دوبارہ قائم کرنا چاہتا ہوں۔"

امام حسین علیہ السلام نے متعدد مقامات پر خطبے دے کر اپنے مقصد کی وضاحت کی ہے۔ اگر وقت ہوتا تو میں ان تمام خطبات کو آپ کی خدمت میں پیش کرتا، لیکن کمی وقت کے پیش نظر صرف ایک خطبہ پر روشنی ڈالوں گا۔

حضرت نے اپنے مقصد کی وضاحت خاص طور سے اس خطبہ میں فرمائی تھی جو آپ نے حُر اور اس کے لشکر کے ایک ہزار سپاہیوں کے سامنے بیان فرمایا تھا۔

شاید پہلی منزل شراف میں حُر سے آپ

کی ملاقات ہوئی، اس وقت آپ نے خطبہ دیا، لشکر حُر کو یاد دہانی کرائی، کیونکہ وہ اہل عراق و کوفہ تھے، انہیں یاد دلایا کہ تم ہی نے ہمیں دعوت دی تھی، تم ہی نے پیغام بھیجے تھے کہ میں یہاں آکر اسلامی و الٰہی حکومت تشکیل دوں، اسلام کو زندہ کروں اور احیائے اسلام میں تمہارا ساتھ دوں، تم اپنے وعدوں سے کیوں پھر گئے ہو؟

دوسری یا تیسری منزل میں حضرت نے پھر تقریر فرمائی:

"اے وہ لوگو، جو ہمارے ہمراہ ہو اور میری تحریک کا مقصد جاننا چاہتے ہو۔ اے وہ لوگو جو آج ہمارے دشمن کی حیثیت سے ہمارے مقابلے میں کھڑے ہوئے ہو، اے وہ بے خبر و غیر جانبدار افراد جنہیں قیام حسینی کی خبر ملے گی مگر یہ معلوم نہ ہوگا کہ فرزند پیغمبرؐ نے کیوں قیام کیا، ان کی تحریک کا مقصد کیا تھا۔ اور اے وہ لوگو! جو اسلامی تعلیمات و احکام کو سمجھنا چاہتے ہو، لیکن تمہیں ہمارے قیام کا مقصد نہیں معلوم، جان لو کہ میں جو کچھ کہتا ہوں، اپنے سے نہیں کہتا، اپنا ذاتی نظریہ بیان نہیں کرتا، میں وہی حسینؑ ہوں جو حکم پیغمبرؐ کو عملی جامہ پہنا رہا ہے، حکم پیغمبرؐ ہے کہ جب کبھی دیکھو کہ معاشرہ کی باگ ڈور ظالم و ستمگر ہاتھوں میں پہنچ گئی ہے، ظالم و ستمگر حکمران عوام سے بدسلوکی کر رہا [illegible] پر ظلم و ستم ڈھا رہا ہے، عوام کے مفادات اس کی نظروں میں کوئی اہمیت نہیں رکھتے بلکہ صرف اپنے مفادات سے مطلب ہے، جب کبھی ایسے حالات پیدا ہو جائیں، اگر کوئی شخص ان حالات کو دیکھ کر ظلم کے خلاف آواز نہ اٹھائے، قیام نہ کرے تو حق ہے کہ خداوند عالم قیامت کے دن اسے بھی وہی سزا دے جو ظالم کی سزا ہے"

ہمارے اسلامی انقلاب کا محرک بھی یہی تھا۔ اس گھٹن کے دور میں جن لوگوں نے اپنی جان ہتھیلی پر رکھ کر جہاد کیا، ظلم کے خلاف آواز اٹھائی، مصیبت برداشت کی، جیل کی سختیاں تحمل کیں، دار و رسن کو گلے لگایا، جام شہادت نوش کیا، ان کی تحریک بھی یہی چیز تھی، یہی پیغمبر اسلامؐ کی حدیث جسے حضرتؐ کے نواسے امام حسینؑ نے بیان فرمایا، اور آج بھی مسلمانِ عالم کا یہی فریضہ ہے، چاہے وہ دنیا کے کسی بھی حصے میں رہتے ہوں، اگر وہ اپنے فرائض سے پہلو تہی کریں گے تو خداوند عالم کی نظر میں وہ ظالم اور یہ خاموش و لاپرواہ افراد ایک ہی زمرے میں قرار دیئے جائیں گے۔

آج خون آشام توسیع پسندوں کے مقابلے میں ہمارا بھی یہی فریضہ ہے، ابھی ہمارا جہاد ختم نہیں ہوا ہے، ہم اپنے معاشرے میں حسینی تحریک کو ختم شدہ تصور نہیں کرتے، ہم ابھی کربلا و عاشورا کے راستے پر گامزن ہیں، ہماری قوم میں ابھی بھی یہ احساس ہونا چاہئے کہ ہم میدان کربلا میں کھڑے ہوئے ہیں۔

مسلمانوں کی تحریک کی روح یہی ہے کہ جہاں کہیں اسلامی تعلیمات کی بقاء، حدود الٰہی کے قیام اور احیائے اسلام کے لیئے کوئی تحریک شروع ہوتی ہے، وہ تحریک حسینی ہوتی ہے، جن لوگوں نے نجات فلسطین کے لیئے تحریک کی انہوں نے درحقیقت امام حسینؑ کی تاسی کی، جس وقت فلسطینیوں کے پاس شجاع و مجاہد قائد موجود تھے، ان قائدوں کا کہنا یہ تھا اور حقیقت بھی یہی تھی کہ ہم روح کربلا، روح عاشورا اور راہِ حسینؑ سے الہام حاصل کر رہے ہیں، ہم تحریک حسینیؑ سے سبق حاصل کر رہے ہیں، دنیا کے جس گوشے میں اس طرح کی تحریک رونما ہو، پیغام حسینی کا پرتو ہے۔

حسین بن علیؑ نے اپنی مقاصد کے ساتھ اقدام کیا، حسینؑ نے مدینہ سے مکّہ کا سفر طے کیا، چند ماہ مکّہ میں گذرے، پھر مکّہ سے کربلا تک کا طویل سفر کیا، اس عرصے میں کہیں پر بھی امام حسینؑ نے دفاعانہ پہلو اختیار نہیں کیا جس کسی نے پوچھا، اس کی ظرفیت کے مطابق اپنے مقصد کی وضاحت کردی۔ اگر کسی کمزور دل شخص نے پوچھا، جیسے فرزدق شاعر جنہیں امام حسینؑ سے لگاؤ ضرور تھا، لیکن جنگ کی ہمت نہ تھی، یا جیسے حضرت ام سلمیٰ آپ ضعیف العمر ہو چکی تھیں، انہیں غمگین کرنا مناسب نہ تھا، یا محمد حنفیہ جس وقت مکّہ میں دوسری مرتبہ امام حسینؑ کی خدمت میں حاضر ہوئے ہیں بیمار تھے، شاید اگر بیمار نہ ہوتے تو امام حسینؑ کے ہمراہ ہوتے۔ ان لوگوں کو امام حسینؑ نے دوسرے انداز میں جواب دیا ہے۔ اگر اس میں سخت جواب سننے کی طاقت نہیں ہے، تب بھی اسے اجمالی طور پر اپنے مقصد سے آگاہ کر دیا کہ جو خدا کی مرضی ہے وہی ہوگا، ہم نے اپنے کو ہر قسم کے حادثے

کے لیے تیار کرلیا ہے، اللہ اکبر ہے، اس طرح کے جوابات دیئے۔

لیکن جس شخص میں سننے کی طاقت موجود ہے، اور اسے بتانا ضروری ہے ہولیں حضرت نے نہایت واضح اور صریح الفاظ میں اپنے مقصد کو بیان فرمایا ہے، حتیٰ کہ جس وقت امام حسینؑ مکہ چھوڑ کر جا رہے تھے اور عبداللہ بن جعفر، مدینہ کے گورنر سعید بن عاد (ولید بن عتبہ کو امام حسینؑ سے بیعت لینے میں سستی کرنے کے جرم میں گورنری سے برطرف کرکے سعید بن عاد کو گورنر بنا دیا تھا) سے جو اس وقت مکہ میں موجود تھے، امان نامہ حاصل کرکے امام حسینؑ کی خدمت میں گورنر کے بھائی کے ہمراہ آئے ہیں اور امام حسینؑ سے درخواست کی ہے کہ آپ مکہ سے نہ جائیں، فی الحال یہیں پر سکونت اختیار کریں۔ اس مقام پر حضرت نے مکمل عزم کے ساتھ سخت لہجے میں گفتگو فرمائی کہ امان، خدا کی امان ہے خدا کی امان میں رہنے والے کو کسی غیر کے امان نامہ کی ضرورت نہیں، حتیٰ کہ جب آپ کربلا میں پہنچ چکے تھے اور ظاہراً چوتھی محرم کو عمر سعد کربلا میں وارد ہوا ہے، اس کے بعد چند دن تک عمر سعد اور امام حسینؑ کے درمیان گفتگو جاری رہی، عمر سعد، امام حسینؑ کے خیمہ میں آکر آپ سے گفتگو کرتا تھا، ایک گفتگو میں امام حسینؑ نے عمر سعد سے ایک جملہ کہا، پہلے آپ حالات کا جائزہ لے لیں کہ امام حسینؑ نے کس حالت میں یہ بات کہی ہے۔ امام حسینؑ وہ شخص ہیں جنہوں نے قیام کیا ہے اور اب اس میدان میں محاصرہ میں لئے جا چکے ہیں، ظاہری طور پر حالات یہ ہیں کہ حضرتؑ ستر بہتر افراد کے ہمراہ جن میں مرد، عورتیں، بچے اور بوڑھے سبھی شامل ہیں۔ میدان کربلا میں محاصرہ ہو چکے ہیں، ان کے چاروں طرف ہزاروں مسلح افراد کا نرغہ ہے جو چند ٹکوں کے بدلے انسانیت کا خون بہانے پر کمربستہ ہیں۔ وہی وحشی جانور، درندہ بھیڑیئے جن کے ہاتھوں میں نیزے بھی ہیں اور تلواریں بھی۔ اس قسم کے لوگوں نے امام حسینؑ کا محاصرہ کر رکھا ہے، معلوم ہے کہ ایسے حالات میں محاصرہ شدہ انسان کس انداز میں گفتگو کرتا ہے، ظاہری طور پر فاتح لشکر کا کمانڈر امام حسینؑ کے خیمے میں آتا ہے۔ ان دونوں کے درمیان کس قسم کی گفتگو ہوگی۔ واضح ہے، ظاہراً تو ہونا یہ چاہئے کہ وہ امامؑ سے احتجاج کرے کہ حضرتؑ آپ یہاں کیوں آئے ہیں، حضرتؑ بھی جواب دیں کہ بھائی جو کچھ ہونا تھا ہو چکا، لیکن اب کوئی راستہ نکلنا چاہئے، لیکن اس کے برعکس جب عمر سعد خیمہ میں آتا ہے تو آپ فرماتے ہیں:

"تم ہمارا ساتھ کیوں نہیں دیتے، ہماری تحریک میں شامل کیوں نہیں ہوتے۔"

وہ کہتا ہے:

"میرے بال بچے وہاں ہیں، میں پھنس جاؤں گا۔"

حضرت فرماتے ہیں:

"پھر چلے جاؤ ہم سے جنگ نہ کرو، ابن زیاد کی اطاعت نہ کرو۔"

وہ کہتا ہے:

"میں ڈرتا ہوں، ایسا نہیں کرسکتا، مجھ پر حملہ ہو جائے گا، میرا مال لٹ جائے گا۔"

حضرت اس پر اعتراض کرتے ہیں اور وہ عذر پیش کرتا ہے۔

---

## بقیہ: کیپی چولیشن

پردہ ہٹانے کے ضمن میں عوام سے درخواست کی کہ وہ اپنے چھوٹے چھوٹے اختلافات کو بھلا کر، غیروں کی غلامی سے نجات پاتے اور استقلال و آزادی کے لئے کوشش کریں۔ امام خمینی کی تاریخی تقریر اور اعلامیے کے بعد عوام میں شاہ اور اس کے گرگوں کے خلاف غیظ و غضب اور نفرت و بیزاری کی لہر دوڑ گئی۔

شاہی حکومت جسے اتنے سخت ردعمل کی قطعی امید نہ تھی بری طرح خوفزدہ ہوگئی، اسے یقین ہو گیا کہ بیدار ذہن و شجاع قائد کے ہوتے ہوئے نہ صرف "انقلاب سفید" کے سامراجی منصوبے اور امریکہ کے استعماری مفادات خطرے میں پڑ جائیں گے، بلکہ اس کا تاج و تخت و سلطنت بھی جاتی رہے گی، لہٰذا امام کو گرفتار و جلاوطن کرکے خود کو بچانے کی کوشش کی اور ہر مخالف آواز کا گلا گھونٹ دیا۔

۴ نومبر ۱۹۶۴ء (۱۳ / ابان ۱۳۴۳ ھ ش) کی شب میں سینکڑوں گوریلوں اور چھاتہ برداروں نے قم میں امام خمینی کے گھر پر حملہ کرکے آپ کو گرفتار کرلیا، اس کے بعد آپ کو ترکی جلاوطن کردیا گیا۔

سید محمد جواد ہادی، کوہاٹ، پاکستان۔

# فلسفہ قیامِ حسینؑ بزبانِ حسینؑ

امام حسین علیہ السلام کے خونین اور جاوید قیام کے بارے میں اب تک بہت سے علماء، دانشور اور محققین نے نہایت ہی گراں مایہ تحقیقات کر کے حتی المقدور اس عظیم انقلاب کی حقیقت کو پیش کرنے کی مساعی جمیلہ کی ہیں۔ شاید ہی دنیا کی کسی تحریک اور قیام کے بارے میں اتنی کتابیں لکھی گئی ہوں یا تقریریں کی گئی ہوں جتنی کتابیں اب تک اس انقلابِ جاوید کے بارے میں لکھی گئی ہیں اور جتنی تقریریں حسینی انقلاب کے سلسلے میں کی گئی ہیں۔ تقریباً اس انقلاب کے ہر پہلو کے بارے میں اب تک سیر حاصل بحث و مباحثے اور تحقیقات ہو چکی ہیں اسی طرح انقلاب کے مخالف عناصر نے بھی عظیم انقلاب کو تباہ کرنے یا تحریف کرنے میں کوئی کوتاہی نہیں کی۔ ۶۱ ہجری عصر عاشورا سے لے کر اب تک کیا کیا کوششیں حق اور انقلاب کے دشمنوں نے اس انقلاب کے درخشاں چہرہ کو چھپانے کے لئے نہ کیں لیکن

يُرِيدُونَ أَنْ يُطْفِئُوا نُورَ اللَّهِ
بِأَفْوَاهِهِمْ وَاللَّهُ مُتِمُّ نُورِهِ
وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُونَ

کے مصداق بن کر اس عظیم انقلاب کو دشمنوں کی ان ناکام کوششوں سے نہ صرف یہ کہ کوئی نقصان نہیں پہنچا بلکہ روز بروز درخشاں سے درخشاں تر ہوتا رہا۔

ہمیں محققین اور دانشوروں کی تحقیقات اور نظریات سے ہٹ کر اس انقلاب کے فلسفہ اور مقصد کو بیان کرنا ہے۔ ہمیں اپنے محترم بھائیوں کے سامنے اس انقلاب کے فلسفہ کو انقلاب کے بانی یعنی مولا حسینؑ کی زبان گوہر بیان سے ہی پیش کرنا ہے۔ ہمیں فلسفہ انقلابِ حسینی خود امام حسینؑ ہی کی زبانِ مبارک سے اور ان ہی کے کلمات کی روشنی میں پیش کرنا ہے۔ دنیا کیا کہتی ہے؟ مفکرینِ عالم اس انقلاب کے مقصد کے بارے میں کیا کہتے ہیں؟ ہمیں ان سب باتوں سے کوئی غرض نہیں ہے۔ ہمیں دیکھنا ہے خود مولا حسینؑ اس سلسلے میں کیا فرماتے ہیں؟

سب سے پہلے ہم یہاں زندگی اور موت کے بارے میں مولا حسینؑ کے نظریہ کے بارے میں مختصر سی بحث کرنا چاہتے ہیں۔ موت اور زندگی کا مسئلہ جو زندگی کے تمام مسائل میں سب سے اہم مسئلہ ہے۔ زندگی اور موت کا مسئلہ جس کے حل ہونے سے دوسرے تمام مسائل خود بخود حل ہو جاتے ہیں اور بیشک جس کے لئے موت اور زندگی کا مسئلہ حل نہیں ہو سکا وہ نہ صرف انقلاب برپا نہیں کر سکتا بلکہ اس کو انقلاب کے بارے میں سوچنا بھی نہیں چاہیئے۔ اگر کوئی انقلاب کے بارے میں سوچنا چاہتا ہے، اگر کوئی انقلابی بننا چاہتا ہے تو اس کو چاہیئے کہ پہلے موت اور زندگی کے مسئلہ کے بارے میں سوچے، غور کرے، اس لئے کہ انقلاب کے لئے سب سے زیادہ ضروری چیز یہ ہے کہ کچھ افراد اپنی زندگیوں کو انقلاب کے لئے قربان کر دیں، اپنی زندگی کی راحت اور نعمتوں سے چشم پوشی کریں۔ ظاہر سی بات ہے کہ یہ قربانی صرف وہی لوگ دے سکتے ہیں جنہوں نے زندگی کا صحیح مفہوم سمجھ لیا ہو جنہوں نے زندگی کا فلسفہ پڑھا اور سمجھا ہو، لہٰذا مولا حسینؑ دنیا کے انقلاب پسند اور انقلاب خواہ انسانوں کو زندگی کا مفہوم سمجھانا چاہتے ہیں۔ وہ قول جو امام حسینؑ کی طرف منسوب ہے اگر یہ قول انہی کلمات اور الفاظ و مضمون سے حسینؑ سے صادر نہیں ہوا ہے تو گویا علماء اور دانشمندان نے حسینؑ کی سیرت اور عمل کو ان کلمات کی صورت میں پیش کیا ہے کہ حسینؑ زندگی کے بارے میں یہ نظریہ رکھتے تھے اور عملاً ہمیں بتا بھی دیا کہ زندگی کی حقیقت یہی ہے۔ فرماتے ہیں:

إِنَّمَا الْحَيَاةُ عَقِيدَةٌ وَجِهَادٌ

امام حسینؑ عملاً اور قولاً یہ اعلان فرماتے ہیں دیکھو اگر زندگی کی حقیقت سمجھنا چاہتے ہو تو زندگی کا مطلب اچھا کھانا، اچھا پہننا، اونچے اونچے بنگلوں میں رہنا اور لمبی لمبی کاروں میں پھرنا نہیں ہے بلکہ زندگی کا وسیع مفہوم صرف دو چیزوں میں ہی محدود ہے:

ایک عقیدہ، نظریہ، مقصد ہدف اور ——— دوسری چیز اس عقیدے اور نظریہ کا دفاع کرنا ہے۔ اس کو دنیا میں پھیلانے کے لئے جہاد کرنا، لڑنا اور مرنا۔

لہٰذا اگر کوئی شخص زندگی میں سب کچھ رکھنے کے باوجود عقیدہ، نظریہ اور مقصد سے تہی ہے تو وہ صحیح معنوں میں زندہ ہی نہیں ہے اور اگر کوئی نظریہ، مقصد اور عقیدہ رکھتا ہے لیکن اس کا دفاع نہیں کرتا، اس کو پھیلانے کے لئے جہاد نہیں کرتا، اس کے لئے لڑتا اور مرتا نہیں وہ بھی نیم مردہ ہے، وہ بھی زندہ نہیں ہے لہٰذا سمجھ لو اے دنیا والو، کہ زندگی صرف عقیدہ اور جہاد کا نام ہے، اس راستے اور اس مقصد کے لئے مرنا ہی زندگی ہے۔ جس طرح سے مولا علیؑ نہج البلاغہ میں فرماتے ہیں:

الحیاۃ فی موتکم قاھرین والموت
فی حیاتکم مقھورین۔

سن لو اے زندگی کے پرستارو اور ہمیشہ زندہ رہنے کی تمنا کرنے والو، زندگی یہ نہیں ہے کہ انسان طولانی عمر کرے، بہت عرصہ تک دنیا میں پھرتا رہے بلکہ حقیقی حیات اور زندگی یہ ہے کہ مر جائے لیکن کسی جابر و ظالم طاقت کے سامنے سر خم نہ کرے، مرنا قبول کرے مگر ذلت قبول نہ کرے۔ اور موت یہ نہیں ہے کہ اس دنیا سے اٹھ جائے، اس دنیا سے چلا جائے، بلکہ یہ تو حقیقی زندگی کا آغاز ہے۔ موت یہ ہے کہ ذلت و خواری کے عالم میں زندگی بسر کرے، ظالم اور جابر طاقت کے سامنے سر جھکائے۔ یہ موت ہے اور بدترین موت۔ پس مولا حسینؑ جنہوں نے مولا علیؑ کے دامن میں پرورش پائی ہے، ہمیں موت اور زندگی کا درس دیتے ہوئے قولاً اور عملاً بتا دیتے ہیں کہ ہم سر کٹا سکتے ہیں لیکن سر جھکا نہیں سکتے۔

مرگ سرخ بہتر از زندگی ننگین است
این درس را آموختہ بما حسینؑ ابن علیؑ است

حسینؑ اگر چاہتے تو یزیدؑ کی بیعت کرکے زندگی کی ہر نعمت سے بہرہ مند ہو سکتے تھے۔ بہت سارا مال و دولت، جائیداد، ظاہری عزت حتیٰ کہ حکومت میں حصہ بھی مل سکتا تھا، مگر حسینؑ اس زندگی کو زندگی نہیں سمجھتے، اسے موت بلکہ موت سے بھی بدتر سمجھتے ہیں، لہٰذا آنے والی نسلوں کو انقلاب کا پیام دینے اور انسانوں کو زندگی کا مقصد سمجھانے کی خاطر ان چیزوں کو جنہیں دنیا والے زندگی اور عزت سمجھتے ہیں ٹھکرا کر زندگی کا حقیقی تصور پیش کیا۔ لہٰذا امامؑ نے اس زندگی کو ذلت سمجھ کر فرمایا:

ھیھات منا الذلۃ

ارے حسینؑ اور ذلت کی زندگی —! یہ کیسے ممکن ہے، ظلم و ظالم کے سامنے سر جھکا کر زندہ رہوں، یہ تو ذلت ہے۔ یہ تو وہی موت ہے جس سے حسینؑ دور رہنا چاہتے ہیں —

ھیھات منا الذلۃ! ھیھات منا الذلۃ!

حسینؑ ذلت کی زندگی برداشت نہیں کر سکتے — لہٰذا امامؑ نے بیعت یزید اور اس کے نتیجے میں ملنے والی زندگی اور نعمتوں کو ٹھکرا کر فرمایا۔

لا اری الموت الا سعادۃ ولا الحیات
مع الظالمین الا برما

یہ موت جو مجھے نظریہ اور عقیدے سے دفاع کرنے کے نتیجے میں نصیب ہوگی اور جو یزید کی بیعت نہ کرنے کی سزا ہوگی یہ سعادت اور خوش بختی ہے۔ ظالموں کے ظلم کو دیکھتے رہنا اور تماشائی بن کر رہنا ہی باعث ذلت و ملامت ہے۔ میں سعادت کو کیوں اختیار نہ کروں۔

حسینؑ نے اپنے کردار سے دنیا کے حریت پسند اور عزت و سعادت طلب انسانوں کو ایک پیغام دیا اور سب کو بتا دیا کہ دیکھو قیام قیامت تک حق و باطل، عزت و ذلت، موت و زندگی کی جنگ جاری رہے گی دیکھنا کبھی دھوکے میں نہ آنا، دیکھو کبھی اپنے اصول اور نظریات سے دنیا کی دو روزہ زندگی کی خاطر دست بردار نہ ہونا۔ کبھی چند دن اور زندہ رہنے کی خاطر حق اور حقیقت کی پامالی کو برداشت نہ کرنا۔ دیکھو میں جو کچھ کر رہا ہوں یہ ایک ابدی تحریک ہے اور جاوید انقلاب کا آغاز ہے، جب بھی تمہیں ایسے مراحل سے گزرنا پڑے تو میری راہ اختیار کرنا۔ اے میرے ماننے والو — اے آنے والی نسلو میں جو کچھ کر رہا ہوں — یہ حسینؑ ابن علیؑ اور یزید لع بن معاویہ لع کے درمیان کوئی ذاتی اور شخصی معاملہ نہیں ہے، یہ نظریے کی جنگ ہے۔ یہ حق و باطل کا مقابلہ ہے — اے حق کے طرفدارو، میرا ایک پیغام سنو، میرا اصول دیکھو، میرا یہ اصول ہمیشہ کے لئے ذہن نشین کر لو کہ —

مثلی لا یبایع مثل یزید لع

جو بھی میرا ماننے والا ہے — جو بھی حریت، عزت، سعادت اور کرامت انسانی پر عقیدہ رکھتا ہے۔ جو بھی حق کا پیرو ہے — جو بھی حق کا مدافع ہے، کسی وقت بھی اور تاریخ کے کسی مرحلہ میں اور دنیا کے کسی گوشہ میں بھی اگر ان کو مجھ جیسے مراحل اور آزمائش و امتحان سے گزرنا پڑے تو میرا یہ نعرہ ہمیشہ یاد رکھے کہ جو بھی مجھ جیسا ہوگا وہ یزید جیسے کی بیعت نہیں کرے گا وہ مرے گا، کٹے گا لیکن جھکے گا نہیں۔

پیغام ملا ہے یہ حسینؑ ابن علیؑ سے
عزت کی موت بہتر ذلت کی زندگی سے

اب کسی حد تک زندگی کا مفہوم اور راز ہمیں مولا حسینؑ کی زبان سے معلوم ہوا، اور یہ بھی معلوم ہوا کہ حسینؑ نے یہ موت و زندگی کا کٹھن اور دشوار مسئلہ کس طرح سے حل کرکے دنیا کے انقلاب پسند انسانوں کو ایک مفید درس دیا ہے۔ اب دیکھتے ہیں کہ حسینؑ نے اپنے

(باقی آئندہ)

**The object of deputation of the Prophet**

All are fully aware that the object of the deputation of the Prophets particularly of Mohammad son of Abdullah (Shouts of Salawath from the gathering)

The Salawath should be called out loudly It is the tradition of the commons that the learned people amongst them do not weep nor call out Salawath? I usually address the institutions of the writers annually and this respectable audience is a witness to the fact that they call out Salawath loudly (Vociferous Salawath from the gathering)

To quote psalm 2 of Sura Jum aa He is the same God who amongst those ignorant people deputed one of them who recites before them His psalms, purifies them and teaches them the things of reason and learning

The duty of the Prophet of Islam is the purification of the conscience and this is incumbent before the teachings of the commandments to awaken the hearts then to enlighten them with the natural light and to purge the pages of their conscience from the polythiestic pollution and purify them of the filth of vaindesires and then teach them because if a polluted one acquires the knowledge it will be like a sword in the hands of an ebrietous negro Hence the primal importance is to the purification of soul and this very purification of soul and the reconciliation of heart is the object of the deputation of the Prophet

Purity and cleanliness is the foundation of Islam The renowned saying that Islam is based on cleanliness is to be interpreted in such a way that the cleanliness should be meant extensively The cleanliness does not mean only that of the body but also of the heart and brain They should all be purified

The foundation of Islam is this very purification The first proclamation of Islam is the Unity of God i e there is no god but Allah Before establishing the Unity of God in mind it is necessary to wipe off the polytheistic notions from the heart and cleanse it of polytheistic pollution Thus the first base of religion rests on purity i e the purification of the polytheism after which when we ponder over the ethical excellences can we expect one to be adorned with the ethical excellences without first getting rid of the ethical aberrations vulgarities and the perverse habits in which one had been indulgent? Never!

A person was asked to take part in the crusade in the Prophet's leadership He replied that if he ventured to go he would not be able to overcome his weakness for the pretty women and would not be able to control himself therefore he declined to go

A group of the hypocrites and three of the faithful [1] broke their promise to join the Jehad and these three who remained behind were dealt with harshly till the psalm 118 of Sura Tauba revealed itself The land inspite of so much extent became narrow for them", meaning that in this very incident all who avoided the crusade one of them apologised When the Prophet was about to set out these were apologising What is this? Is this the excuse? Can this man become a crusader? Evidently, he cannot unless he purifies himself ethically he cannot attain the heights of ethics

(1) The story of these three persons who refrained themselves from participating in the Jehad with the prophet is described in Sura Tauba A group of the hypocrites put up an excuse but these three persons of the faithful were men of insight never was the hypocrisy observed in them and they were Kaab bin Maalik, Murara bin Rabi and Hilaa ibne Umaiyya

The rituals of the prayer too are similar If you peruse the religious books you will first find the discussions about the purification ablution, bath and cleaning by dust and then the prayer devotion etc rather it can be said that our prayer itself is purification and cleanliness There s one sermon of Ali A S based on prayer in Nehjul Balaagha He says in it that the Prophet has given prayer the resemblance with a hot water fountain If anyone bathes and laves himself in it five times daily no filth and pollution can remain on his body This is infact the condition of the prayer and similarly the fasting is also a purgative In the financial matters too unless the rights of the destitutes are separated one cannot spend from his wealth The word Zakaath means purgation and purification etc

Hence the motto Islam is based on purification is applicable on every stage In the matters of belief ethics religious observances rather on all stages of individual and communal life this principle holds good

**Dont oblivionise the object**

The Prophet came for the purification of the soul and this very is the object of the prophet hood Before the teachings of Quran and the commandments he commences his task with the purification of the souls To quote Quaran To purify their souls and then teach them the Book and the wise things' This infact is the object of the deputation of the Prophet Hence every tradition every saying every introduction, every good tidings every reward and desirable thing which is consistent with this object is correct and contrary to this is incorrect

The Prophet came for the purification of the soul hence all the obligatory and desirable deeds which the adherents of the Prophet observe should be ancillory and accessory to this object and if opposed to it they are wrong and there is loophole for doubt in it

What should I say to the people regarding the intercession the pilgrimage and the lamentation? When I want to make the people eager for the pilgrimage to the holy tombs and make them hopeful of the intercession or preach for the lamentation on Husain A S. and make clear to them the necessity of the revival of the object by Mohammad's progeny I stress upon them that if these deeds were efficacious for the purification of their souls then they were all good rather they were the object of the prophethood but when it was not so then there was a doubt and whatever we have understood was not correct, and therefore binding on us to review our imaginations and outlook For it can never be that the Prophet came for the purity of soul and after him Husain A S (God forbid) came to promulgate spurious actions Are such conceptions right? Was that great Imam martyred to make the people bold and impudent in commitment of sins, holding a mourning congregation once a week and then have license for the commitment of what ever sin is desired? To visit Karbala and return to indulge in all intended wrongs Speak truthfully does the sound reason accept these things or will you all admit that this is all contary to the object of the deputation of the Prophet?

**1. Amirul Momineen (A S) said · The best traits of women are those which are the worst traits of men, namely : vanity, cowardice and miserliness Thus since the woman is vain she would not allow anyone access to herself ; since she is miserly she would preserve her own property and the property of her husband, and since she is weak-hearted she would be frightened with everything that befalls her**

۱ عورتوں کی بہترین خصلتیں وہ ہیں۔ جو مردوں کی بدترین صفتیں ہیں۔ غرور، بزدلی اور کنجوسی
اس لیے کہ عورت جب مغرور ہوگی، تو وہ کسی کو اپنے نفس پر قابو نہ دے گی اور کنجوس ہوگی، تو اپنے اور شوہر کے مال
کی حفاظت کرے گی اور بزدل ہوگی، تو وہ ہر اس چیز
سے ڈرے گی جو اُسے پیش آئے گی۔

زمانہ میں موجودہ حج سے جو فائدہ ہم حاصل کرتے ہیں مختلف ہوں اور مختلف شرائط و حالات کے تحت ہو۔ نہج البلاغہ۔ وصیت بہ حسنین علیہما السلام۔

یہ حج "اسلامی حج" سے صرف دس سے بیس فی صدی تک ہم آہنگی رکھتا ہے۔ لہٰذا ہمیں اس پُر عظمت عبادت کے اسّی سے نوّے فی صدی حصہ کو بھی اختیار کرنے کی پوری کوشش کرنی چاہیئے۔

## اللہ کی حقیقی معرفت

حج سے مراد پہلی منزل میں دین کی اہم ترین اصل کی حفاظت کے لئے ایک اہم واقعہ کی یاد تازہ کرنا ہے۔ دین کی اس اہم ترین اصل کا نام توحید ہے۔ اسلام کا نعرہ "لاالٰہ الا اللّٰہ" اور پیغمبرِ اسلام کی رسالت کا نقطۂ آغاز "قولوا لاالٰہ الا اللّٰہ تفلحوا" ہے۔ یعنی لاالٰہ الا اللّٰہ کہو نجات پا جاؤ گے۔ کیا توحید نے اہم کردار کی حامل ہے؟ جامع و کامل توحید، انسانی زندگی میں کوئی کمی واقع نہیں ہونے دیتی۔ ہمارے عیب و نقص کا سبب یہ کہ ہم میں صحیح یکتا پرستی کا تصور نہیں ہے۔ اللہ سے متعلق بیشتر لوگوں کی معرفت یا کچھ کم و کاست کے ساتھ یا پھر بہت سے مواقع پر ایک قسم انحراف کا شکار ہے، جن میں سے بعض انحرافات تو مذکورہ آیات میں بھی بیان کئے گئے ہیں۔ تم کیسے خدا کی عبادت کرتے ہو، یہی مسئلہ ہر انسان کے لئے پہلا اور آخری مسئلہ ہے جو خدا کے لئے، اسی کے نام پر اور اسی کی یاد میں زندگی گزار۔ اس مسئلہ میں سب سے زیادہ دلچسپ اور بے پایاں بات یہ ہے کہ انسان کو برابر پیہم اور مسلسل اپنے توحیدی عقیدہ کی اصلاح کرتے رہنا چاہیئے۔ سوال یہ ہے کہ کیا یہ مسئلہ اس قدر اہم اور سخت ہے کہ اس سلسلہ میں ایک، دو، چار، دس مرتبہ نہیں بلکہ برابر اور ہمیشہ اصلاح کرتے رہنا لازمی ہے؟ جواب۔ ہاں یہ مسئلہ اتنا ہی مشکل اور اہم ہے۔ میں مذکورہ آیات سے دو مثالیں پیش کرتا ہوں تاکہ آپ کو اس کی اہمیت کا احساس ہو جائے۔

ایک یمنی عرب جو بت پرستی چھوڑ کر مسلمان ہوا ہے اور بتوں کی پرستش چھوڑ کر اب صرف اللہ کو یاد کرتا ہے لیکن کیا بات یہیں تمام ہو جاتی ہے اور اس کی توحید کامل ہو جاتی ہے؟ نہیں بلکہ یہ شخص حج کے لئے یمن سے مکہ کی جانب روانگی کا ارادہ کرتا ہے۔ اس طولانی سفر میں زادِ سفر، سواری اور آذوقہ کا انتظام ایک بدیہی اور لازمی امر ہے۔ لیکن وہ کہتا ہے، کیا اس سفر میں میں خدا کا مہمان نہیں ہوں؟ چنانچہ جب اس سفر میں خدا کا مہمان ہوں تو مجھے زادِ راہ اور سواری وغیرہ کے وسیلہ کی کیا ضرورت ہے؟ اور اسی امید پر وہ سفر کے لئے نکل پڑتا ہے اور ظاہر ہے یہیں اس کے عقیدۂ توحید کی خامیاں ظاہر ہو جاتی ہیں۔ کوئی اس سے کہے اے یمنی مسلمان بھائی کیا تو اپنے گھر میں خدا کا مہمان نہیں تھا اور فقط اس سفر میں اس کا مہمان ہوا ہے؟ کیا تو صرف حج کے زمانہ میں خدا کے الطاف و اکرام سے فیض یاب اور اس کا مہمان ہوتا ہے؟ یہ پوری زمین تو اسی کا عام دسترخوان ہے۔ آخر تجھ سے کس نے کہہ دیا کہ تو فقط سفر کے ان چار دنوں میں خدا کا مہمان ہے؟ عقیدۂ توحید کی یہی کمی اور خامی جو اس مسلمان بھائی میں پائی جاتی ہے اس کے عمل کو بھی متاثر کرتی ہے۔ یہ فکری انحراف اس کے محور زندگی اور اس کے حرکات و سکنات پر اثر انداز ہوتا ہے۔ نتیجہ میں وہ اسلامی قانون اور رضائے خدا کے برخلاف اپنے گھر سے بغیر توشہ اور زادِ سفر لئے نکل پڑتا ہے اور ساتھ ہی اسے یہ خیال بھی ہے کہ یہی خدا پر ایمان رکھنے کا تقاضا ہے۔ یہ عجیب خدا فہمی اور خدا شناسی ہے کہ وہ کہے زادِ سفر اپنے ہمراہ نہ لو اگر تم نے ایسا کیا تو گویا خدا پر تمہارا بھروسہ نہیں ہے۔ لیکن وہ خدا جسے اسلام محور و مرکز قرار دیتا ہے وہ کہتا ہے کہ اگر تم نے توشۂ سفر ساتھ نہ لیا تو خدا کی رضا اور اس کی خوشنودی کے خلاف عمل انجام دیا۔ اب ذرا اس نظریہ کے تحت ہم اپنی جگہ پر غور کریں کہ ہمارے سامنے کتنے سوالات پیدا ہو جاتے ہیں۔ وہ امور جو ہم اصلاً واقعاً اور قلباً خدا کی رضا اور اس کی خوشنودی حاصل کرنے کے لئے انجام دیتے ہیں ان میں کس قدر انحراف پایا جاتا ہے؟ ہمارے ایسے کتنے اعمال آزمائش اور کسوٹی پر پرکھنے کے قابل ہیں؟ اگر انسان اپنی پوری زندگی یا پھر اپنے اردگرد دوسروں کی زندگیوں یہاں تک کہ علماء و عرفاء کی زندگیوں پر اس زاویہ سے غور کرے تو اسے نظر آئے گا کہ ایک عارف جس نے برسہا برس معرفتِ خدا میں کمال پیدا کرنے کی کوشش کی، اس کی معرفت میں اضافہ بھی ہوا اور وہ عام اور معمولی سطح سے کہیں بلند تر ہو گیا ہے لیکن کیا مسئلہ یہیں تمام ہو گیا اور معرفتِ خدا کی حد ختم ہو گئی؟ نہیں یہ مسئلہ تمام ہونے والا نہیں ہے اور ایسا لامحدود ہے کہ میدانِ عمل میں بھی اپنا اثر رکھتا ہے۔ آیت میں ارشاد ہوتا ہے: "وتزودوا" یعنی زادِ سفر بھی اپنے ہمراہ لو۔ یہاں قرآن کے بیان کا نکتہ اور اس کی بلاغت ہمیشہ کی طرح اپنے کمال پر ہے جہاں وہ ایک عام بات کی طرف اشارہ کرتا ہے وہیں اس کے پہلو ایک بہترین نتیجہ بھی برآمد کرتا ہے، زادِ سفر مہیا کرو اور دیکھو آخرت کے سفر میں بھی زادِ راہ کی ضرورت پیش آئے گی (فان خیر الزاد التقوی) تقویٰ آخرت کے سفر کا توشہ ہے۔ بہرحال ہر سفر میں زادِ سفر کی ضرورت پڑتی ہے۔ ہاں عبارات بدلے ہوتے ہیں۔

## حج اور اقتصادی فائدے

حج کی ان آیات میں ایک نکتہ اور بھی ہے اور یہ نکتہ بھی عرب کے ایک گروہ کی غلط خدا شناسی کی تصویر پیش کرتا ہے۔ یہ لوگ ظہورِ اسلام کے بعد جب بھی حج کے لئے جاتے، ہر منافع بخش کام سے پرہیز کرنے کی کوشش کرتے تھے۔ ان کا یہ خیال تھا کہ ہم خدا کے لئے سفر پہ نکلتے ہیں اور جو شخص حج کے لئے خانۂ خدا کی طرف سفر کرے اسے تجارت اور کسب و کار کے تصور کو اپنے ذہن سے ایک دم نکال دینا چاہیئے۔ اتفاق سے یہ بات آج بھی لوگوں میں پائی جاتی ہے۔ میں نے خود بعض علماء کو دیکھا ہے جو بعض حاجیوں پر تنقید کرتے ہوئے نظر آئے کہ معلوم نہیں یہ لوگ تجارت کے لئے سفر کرتے ہیں یا زیارت کے لئے۔ ظہورِ اسلام کے بعد یہی فکر عربوں میں بھی پائی جاتی تھی۔ اسلام سے پہلے حج کے مراسم، دینی و زیارتی مراسم سے زیادہ اقتصادی، اجتماعی و سیاسی حیثیت رکھتے تھے۔ چنانچہ حج کے زمانہ میں بڑے بڑے بازار لگائے جاتے تھے۔ منجملہ ان میں بازار "عکاظ" مکہ کے نزدیک اور ایک دو دوسرے بازار بھی الگ الگ جگہوں پر تشکیل پاتے تھے۔ ان بازاروں میں اقتصادی پہلوؤں کے علاوہ اجتماعی، ادبی و ہنری پہلو بھی قابلِ توجہ تھے۔ ان کی ایک مثال سال کے بہترین اشعار کا ان بازار میں پیش کیا جانا بھی ہے۔ یہ ایک سالانہ بازار تھا۔ آج بھی دنیا میں سالانہ بازار لگتے ہیں۔ اگرچہ ہمارے ملک میں ابھی حال ہی سالانہ بین الاقوامی تجارتی نمائش کا آغاز ہوا ہے۔

یہ طریقہ دنیا کے اقتصادی اصول میں سے ہے کہ اہلِ صنعت سال کے مختلف زمانوں میں دنیا کے الگ الگ گوشوں میں یہ تجارتی نمائشیں لگاتے ہیں۔ مثلاً "ہانوور" (HANNOVER) مغربی جرمنی کے ایک شہر میں مارچ، اپریل کے مہینوں میں ایک بہت بڑی نمائش لگتی ہے۔ جس میں دنیا کے بہت سے ملکوں کی رنگ برنگی ایجادات و مصنوعات پیش کی جاتی ہیں ان نمائشوں کا مقصد نئی ایجادات اور مشنریوں کے لئے بازار بنانا ہوا کرتا ہے۔ عرب کے لوگوں میں بھی ایسے بڑے بڑے سالانہ بازار برپا ہوتے تھے اور وہ بھی سال میں کئی بار مختلف جگہوں پر لگتے تھے۔ ان میں سے تین بازار حج کے زمانہ سے مربوط تھے جو حج کے راستوں کے الگ الگ مراکز پر قائم ہوتے۔ انہی میں سے ایک مرکز جہاں بالعموم حجاج اکٹھا ہوا کرتے تھے "عکاظ" تھا۔ ظہورِ اسلام کے بعد مسلمان یہ کہنے لگا کہ میں چونکہ خدا کی خوشنودی اور اس کی رضا حاصل کرنے کے لئے اس سفر پہ نکلا ہوں لہٰذا تجارت، کام کاج اور پیسہ وغیرہ کا تصور مجھے اپنے ذہن سے نکال دینا چاہیئے۔ وہ یہ فکر کرتا کہ حج کے سفر میں تجارت یا مزدوری وغیرہ سرے سے حرام ہے اور سفر کی اہمیت و وقعت کو ختم کر دیتی ہے۔ چنانچہ آیت نازل ہوئی۔

لیس علیکم جناح ان تبتغوا فضلا من ربکم .... (بقرہ/۱۹۸)

اگر حج کے سفر میں خدا کی بخششوں کے امیدوار بھی رہو تو اس میں کوئی حرج نہیں ہے۔

متعدد روایتیں یہ بیان کرتی ہیں کہ، میں نے امام سے پوچھا کہ میں حج کے سفر میں اپنے اونٹ کرایہ پر دیتا ہوں اور اس ذریعہ سے پیسہ کماتا ہوں کیا میرے لئے یہ بہتر ہے کہ میں اس سفر میں احرام نہ باندھوں اور حج نہ بجا لاؤں یہاں یہ دیکھنا چاہیئے کہ "لیس علیکم جناح" سے کیا مراد ہے؟ اور یہ طرزِ تفکر کہ حج کے سفر میں اجتماعی، سیاسی و اقتصادی فائدے حاصل کرنا حج کی پاکیزگی اور خلوص کو زائل کر دیتا ہے، کون سا طرزِ فکر ہے؟ اور حقیقتاً یہ خیال کیسے پیدا ہوا؟ یہ انحراف کہاں سے وجود میں آیا؟ کیا توحید اور معرفتِ خدا نے یہ تصور پیدا کیا ہے۔ آخر مسلمان کیسے خدا کی معرفت رکھتا ہے کیا وہ ایسے خدا کی معرفت رکھتا ہے کہ ہم ہاتھ پر ہاتھ دھرے صرف اس کی یاد میں گم رہیں اور کوئی کام کاج نہ کریں جبکہ اسلام کا خدا ایسا نہیں ہے۔ اسلام کا خدا تو وہ ہے جو یہ فرماتا ہے کہ جو شخص اپنے اور اپنے بال بچوں کے لئے روزی حاصل کرنے میں تگ و دو کرتا ہے وہ خدا کی راہ میں جد و جہد اور جہاد کرنے والوں کے مانند ہے۔ یہ بھی جہاد ہے۔ کیوں؟ اس لئے کہ اسلام چاہتا ہے کہ ہم مسلمان یورپ اور امریکا کے عیسائیوں جیسے نہ بن جائیں۔ اس بات کو میں نے بارہا خود ان لوگوں سے بھی سنا ہے اور وہاں پر تحقیق کے لئے گئے ایرانیوں سے بھی۔ ابھی حال میں ایک شخص جو وہاں سے واپس ہوا ہے مجھ سے بیان کرنے لگا کہ ایک عیسائی شخص صرف یکشنبہ کے دن جب وہ کلیسا میں جاتا ہے تو اللہ کا بندہ ہے۔ اس دن وہ کلیسا میں جا کر صحیح معنوں میں دس لوگ تا ہے اور اسی کی یاد میں مشغول رہتا ہے لیکن جب وہ کلیسا سے باہر آتا ہے تو کمزور ہو جاتا ہے یعنی یوں کہا جائے

کہ خدا سے دور ہو جاتا ہے اور دوشنبہ سے لیکر شنبہ تک اس کا خدا سے کوئی رابطہ نہیں رہتا۔ نہ وہ اسے یاد کرتا ہے۔ ایک عیسائی کا یہی معمول ہے کہ وہ ہفتہ میں ایک بار اپنے خدا کو مزید یاد کرتا ہے۔ جبکہ اسلام ایک مسلمان کو ایسا نہیں دیکھنا چاہتا کہ وہ شنبہ تک تو کسب و کار و فکر معاش بلکہ ہر طرح کے کاموں میں مشغول ہو اور خدا کو فراموش کر دے۔ اگرچہ تمام عیسائی ایسے نہیں ہیں بلکہ آجکل کلیسا کی روش نے ہی یہ طرز عمل پیدا کر دیا ہے۔ جبکہ حقیقت یہ ہے کہ آج بھی ایسے بہت سارے عیسائی ہیں جو پورے ہفتہ اپنے تمام کاموں میں خدا کی یاد میں مشغول رہا کرتے ہیں۔ اور کلیسا کی پرانی روش بھی

۱۔ فروع کافی ۴/۲۵۴۔ کتاب الحج، باب ما یجزی من حجۃ الاسلام وما لا یجزی۔

ایسی ہی تھی۔ سابق میں ایسا نہ تھا کہ عیسائی ہفتہ میں ایک بار کلیسا جائے بلکہ وہ صبح، دوپہر اور شب تینوں وقت میں کلیسا جایا کرتا تھا۔ اگر ہم خدا کے ذکر اور اس کی یاد کو کلیسا سے مخصوص سمجھیں تو چونکہ ہمارے شب و روز کی مصروفیتیں ہفتہ میں ایک بار سے زیادہ ہمیں کلیسا جانے کی مہلت نہیں دیتیں لہٰذا ہم بھی ہفتہ میں ایک بار سے زیادہ خدا کی عبادت نہیں کر سکتے۔ اسلام کا خدا کلیسا والا خدا نہیں ہے۔ اسلام کا خدا وہ ہے جو ہر وقت ہر جگہ موجود ہے لہٰذا اسلام ایک بندہ سے مطالبہ کرتا ہے کہ اگر تو اپنے کسب و کار و معاش میں بھی مشغول ہے تب بھی اپنے خدا کو یاد کرتا رہ۔ اور اسے کسی حال میں بھی فراموش نہ کر۔ خدا کے نام اور اس کی یاد کے ساتھ کسب و کار و فکر معاش میں مشغول ہونے اور بغیر یاد خدا کے محنت و معاش میں بہت فرق ہے۔ خدا کے ذکر اور اس کی یاد کے ساتھ علمی مطالعہ (یہاں تک سائنس و ٹیکنالوجی میں بھی) مشغول ہونے اور بغیر ذکر خدا کے تحصیل علوم میں بہت فرق ہے۔ وہ شخص جو سائنسی تجربہ گاہ میں خدا کے ذکر اور اس کی یاد کے ساتھ مشغول ہے چونکہ خدا ہمیشہ اس کے پیش نظر ہے لہٰذا وہ کبھی بھی اپنے آثار، تجربات اور سائنسی مطالعات کو ظالموں کے حوالہ نہیں کر سکتا اور اگر وہ ایسا کرتا ہے تو ظاہر ہے کہ خدا اپنے قہر و جلال کے ساتھ اس کے پیش نظر نہیں ہے۔ اگر کوئی نام خدا و یاد خدا کے ساتھ اسلحے و جنگی ہتھیار بناتا ہے اس میں اور خدا کو فراموش کر کے اسلحے بنانے والے میں بہت فرق ہے۔ جو خدا کے نام پر ہتھیار بناتا ہے وہ بغور دیکھتا ہے کہ یہ اسلحہ کس کے ہاتھوں میں پہنچ رہا ہے اور کون اس کا نشانہ بن رہا ہے۔ یہ تیر کسی ظالم کا گلا پھاڑ رہا ہے یا کسی مظلوم کے حلق میں پیوست ہو رہا ہے۔ وہ کوئی بہت بڑا احمق ہی ہوگا جو یہ کہے کہ میں خدا کے نام پر اور اس کی یاد میں ہتھیار بنا رہا ہوں اور یہ بھی جانتا ہوں کہ کل اسی ہتھیار سے اہل حق قتل کئے جائیں گے۔ حقیقت یہ بہت بڑی بیوقوفی ہے۔ اسی بنا پر اسلام ہم سے یہ مطالبہ کرتا ہے کہ خدا کی یاد ہر جگہ اور ہر حالت میں ہمارے پیش نظر رہے۔ "والذین یذکرون اللہ قیاماً وقعوداً وعلیٰ جنوبھم"[۱] یعنی وہ لوگ جو اٹھتے، بیٹھتے اور کروٹ لیتے ذکر خدا میں مشغول رہتے ہیں۔ انسان کے یہاں تین حالت کے علاوہ چوتھی حالت نہیں پائی جاتی۔ یا وہ کھڑا ہے اور کام کر رہا ہے، یا وہ بیٹھا ہوا ہے اور یا لیٹا ہوا ہے اور اسلام یہ چاہتا ہے کہ وہ ہر حالت میں خدا کو یاد کرتا رہے۔

مندرجہ بالا گفتگو کی بنیاد پر حج کے سفر میں اقتصادی منافع حاصل کرنے کی فکر کسی شخص کے حج کے

۱۔ آل عمران/۱۹۱

خلوص نیت کو نقصان پہنچا سکتی ہے جو پیسہ کمانے کے سلسلہ میں خدا کا تصور نہ رکھتا ہو۔ ورنہ خدا کے تصور کے ساتھ کسب معاش اور خدا کی عبادت میں کوئی ٹکراؤ نہیں ہے۔ اگر ہم کسب معاش کرنے والے سے یہ پوچھیں کہ تم یہ پیسہ کیوں کما رہے ہو؟ تو وہ یہی جواب دیگا کہ اس سے میں اپنے اور اپنے بال بچوں کی پرورش کروں گا اور یہ وہ فریضہ ہے جسے خداوند عالم نے میرے ذمہ عائد کیا ہے۔ کیا ایسی صورت میں پیسہ حاصل کرنا ذکر خدا سے ٹکراؤ کا باعث ہوتا ہے؟ اگر ہم اپنی آمدنی کے اضافی حصہ کو خدا کے فرمان:۔ "وانفقوا فی سبیل اللہ ولا تلقوا بایدیکم الی التھلکۃ" یعنی خدا کی راہ میں اپنے مال کو خرچ کرو اور خود کو ہلاکت میں نہ ڈالو" کے مطابق خدا کی راہ میں انفاق کریں، تو ہمیں چاہئے کہ ہم اس کے حکم پر عمل کرنے کے لئے کچھ اپنے پاس رکھتے بھی ہوں تاکہ اسے راہ خدا میں خیرات کر سکیں یہاں کمائیں تاکہ دوسری جگہ خیرات کریں۔ کیا ایسا کام اللہ کی رضا سے ٹکراؤ رکھتا ہے؟ نہیں۔ ہاں صرف اپنی خواہشات و ضروریات کے پورا کرنے اور پیسہ کمانے سے متعلق اسلام کے معین کردہ تمام حدود و قوانین سے صرف نظر کر جانا خدا سے ٹکراؤ کا باعث ہوتا ہے۔ دوسرے لفظوں میں اگر انسان اپنے معاملات میں خدا کو ثانوی حیثیت دے اور اس نیت کے تحت حج کے سفر میں پیسہ کمائے یا تجارت کرے تو یہ درست نہیں ہے۔ لیکن وہ انسان جو خدا کو اپنی زندگی کا محور و مرکز قرار دیتا ہے اور اپنی روح کی مانند جو اس کے جسم کے ذرہ ذرہ میں ایمان سرایت کئے ہوئے ہے کہ جسم کا کوئی ریشہ اس سے خالی نہیں ہے، اس طرح اگر وہ اپنے خدا پر عقیدہ رکھتا ہے تو اس کا کوئی عمل، محنت و تجارت، ایمان و معنویت سے کبھی کوئی ٹکراؤ نہیں رکھتا۔

## سفر حج اور تحفے

میرے ایک دوست حج کے لئے جا رہے تھے، مجھ سے پوچھنے لگے اگر میں اس سفر میں تحفے تحائف خریدوں اور اس خریداری میں اپنا کچھ وقت صرف کروں تو کیسا ہے؟ میں نے ان سے دریافت کیا کہ کیسے تحفے اور کس نیت سے خریدنا چاہتے ہو؟ اگر تم خیال کرتے ہو کہ میں اس عظیم سفر پر آیا ہوں لہٰذا یادگار کے طور پر اپنے بیوی بچوں، ماں باپ، بھائی بہنوں یا عزیزوں کے لئے کچھ تحفے لے جاؤں تو اس میں کوئی حرج نہیں ہے اور اگر یہ فکر ہے کہ لوگ کتنا سامان لے جا رہے ہیں میں کتنا لے جاؤں، یعنی فکر حرص و ہوس اور اپنے مال و دولت کی نمائش ہو تو غلط ہے اور صاف نیت کے ساتھ وہ تحفے جو ہمارے عزیزوں اور دوستوں کو خوش و مسرور کریں ان کی خریداری میں جو چند گھنٹے صرف کروگے اور عزیزوں کی خوشی کو خدا کی رضا اور اسلامی فریضہ شمار کروگے تو یہ عمل بہرحال بہت بہتر ہوگا۔

درحقیقت مسلمان ایک خشک اور سخت انسان نہیں ہے بلکہ ایک تربیت یافتہ الفت و شفقت، مہر و محبت کا مجسمہ ہے۔ لہٰذا اس کی زندگی میں بھی ایسے حالات آشکار ہوتے ہیں۔ کیا ہمارے یہاں روایات میں اس بات کی تاکید نہیں ہے کہ جب بھی اپنے کسی دوست یا عزیز کے گھر جاؤ کم از کم ایک عدد سرخ سیب لیے جاؤ اور اس مختصر تحفہ کے ذریعہ ہی اپنے عزیز مومن کو خوش و مسرور کرو؟ یہ سب کیا ہے؟ مہر و محبت، دوستی و برادری سے بھری ہوئی ایسی زندگی خود مطلوب پروردگار ہے اور جو اس راہ میں قدم رکھتا ہے وہ خدا کی مرضی و خوشنودی سے کوئی ٹکراؤ نہیں رکھتا اور اس عمل کے ذریعہ اس کے اس سفر کے اخلاص میں کوئی فرق بھی پیدا ہوتا ہے۔ لہٰذا اب مسئلہ یہی رہ جاتا ہے کہ تم کیسا تحفہ، کس نیت سے خریدنا چاہتے ہو۔ جو شخص خدا کی رضا اور اس کی خوشنودی کی بنیاد پر کوئی تحفہ خریدنا چاہتا ہے تو جب وہ اسے خریدنے نکلتا ہے تو پورے طور سے معین رکھتا ہے کہ مجھے کیا خریدنا ہے اور کس لئے خریدنا ہے، کیسا تحفہ خریدنا ہے اور کس قدر خریدنا ہے۔ اپنے اس ظرف کی روشنی میں وہ ان تمام باتوں پر غور کرتا ہے ورنہ اگر مثال کے طور پر میں سود کے ذریعہ حاصل کئے ہوئے یا قرض لئے گئے پیسوں سے تحفے وغیرہ خریدوں (یہاں بقیہ طریقوں کو بیان نہیں کروں گا، صرف انہیں پہلوؤں کی طرف اشارہ کروں گا) یا میں لوگوں کا مقروض ہوں اور لوگ مجھ سے مطالبہ کر رہے ہیں پھر بھی میں وقت پر انہیں قرض ادا نہیں کرتا بلکہ ان پیسوں سے تحفے خرید کر لاتا ہوں مگر اس انداز سے کوئی تحفے وغیرہ خریدے تو یہ (حج کے سفر) سے ہم آہنگی نہیں رکھتا۔

یا یہ کہ جس معاشرہ میں ہم رہتے ہیں اگر اس میں ایسے محتاج افراد بھی رہتے ہوں جن کی ضرورتیں تحفے تحائف کی خریداری پر مقدم ہیں تو ایسے تحفے و سوغات کا خریدنا بھی مناسب نہیں ہے۔ روح عمل خدا کی یاد روح کی مانند ہمارے رگ و ریشہ میں موجود رہنی چاہئے تاکہ وہ انسان کے لئے ہدایت کا کام کر سکے اور اس کے لئے راہ کا تعیین کرے کہ فلاں جگہ جاؤ اور فلاں جگہ مت جاؤ۔ یہ کام کرو اور وہ کام نہ کرو۔ ایسے کرو، اور ویسے نہ کرو۔ اسلام ایسے ہی خدا کی عبادت کا حکم دیتا ہے۔ اس طرز فکر کی روشنی میں اب جبکہ ہم اللہ کے فضل سے مسلمان ہیں اور بت پرستی کو بہت پیچھے چھوڑ آئے ہیں صحیح اور پاکیزہ اسلامی حج ادا کر رہے ہیں تو ایسی صورت میں ہمیں متوجہ رہنا چاہئے کہ اس سفر کے دوران کار و معاش کی فکر غلط فکر نہیں ہے۔ بلکہ اس سے ایکدم گریز کرنے کا مطلب یہ ہے کہ ہم نے اسلام کی شناخت میں غلط نتیجہ حاصل کئے ہیں۔ یہ غلطی کہاں سے وجود میں آئی؟ صحیح اور غلط توحید و خدا پرستی میں اختلاط کی بنیاد پر۔ حقیقت یہ ہے کہ خدا پرستی اپنے وسیع اور کامل معنی و مفہوم کے اعتبار سے ایک مسلمان کی زندگی پر بھرپور اثرانداز ہوتی ہے اور یہ صحیح خدا پرستی و توحید ہی ہے جو اسلامی فرد و امت دونوں کو سیدھی راہ کی طرف ہدایت کرتی ہے۔ اسی بنا پر جناب ابراہیم نے ایک باعظمت موحد کی حیثیت سے اپنے فرزند اسماعیل کے ہمراہ اہل توحید کے لئے اس دور افتادہ مقام پر ایک سادے گھر کی بنیاد رکھی اور توحید سے سازگار عبادتی اعمال و مناسک قائم کئے ہیں۔ لہٰذا توحید و خدا پرستی کے اصل محور و مرکز کی سالمیت و حفاظت کے لئے اللہ کی عظیم خدمات کو یاد رکھنا چاہئے اور یہی حج کی اساس و بنیاد ہے۔

۱۔ اس سلسلہ میں روایت بھی موجود ہے جس میں ارشاد ہے کہ "الھدیۃ من نفقۃ الحج" یعنی ہدیے اور تحفے حج کے اخراجات کا جزو ہیں۔ فروع کافی ۴/۲۸۰۔ کتاب الحج، باب الفضل فی نفقۃ الحج ح ۳

# مناسکِ حج کا مقصد، توحید کی حفاظت

چونکہ توحید ہی حج کی اساس و بنیاد ہے لہٰذا ہمیں غور کرنا چاہئے کہ مناسک حج میں اس اصل کی کہاں تک رعایت کی گئی ہے تاکہ حج کے تمام اعمال کو اسی محور پر پرکھا جا سکے۔ چنانچہ ہم اس کی ابتداء میں سے کرتے ہیں جس کی طرف پہلے اشارہ کر چکے ہیں۔

اگر خدا ایک ہے تو اہل توحید کا سماج بھی ایک ہی ہونا چاہئے۔ چنانچہ کوئی چیز اہل توحید کے اس متحد سماج میں افتراق و اختلاف کا سبب نہیں بن سکتی۔ کیا خدا بھی دو ہو سکتا ہے؟ جب خدا ایک ہی ہے تو خدا پرستوں کا سماج بھی ایک اور متحد ہونا چاہئے۔ حج کی صورت میں سال بہ سال ایک اجتماع اس مقصد کے استحکام میں کافی مددگار ثابت ہو سکتا ہے۔ اگر ہم اہل توحید کے سالانہ اجتماع کے لئے کسی ایک نقطہ یا مرکز کا انتخاب کرنا چاہیں تو ان دو معصوم خدا پرستوں کے ہاتھوں تعمیر شدہ خدا کے اس سادہ گھر سے پاکیزہ اور بہتر اور کون سی جگہ نظر آتی ہے؟ وہ مرکز جہاں تک اہل توحید کا سفر کرنا خود توحید و یکتا پرستی کی راہ میں ایک عظیم محافظ و نگہبان کی حیثیت رکھتا ہے لہٰذا ہم مسلمانوں کو دعوت دیتے ہیں کہ

اے اہل اسلام دنیا کے ہر گوشہ و کنار سے ہر درۂ عمیق سے (جیسا کہ خود قرآن میں فج عمیق آیا ہے[1]) اور دور و نزدیک سے خدا کے نام پر اور اس کی یاد کے ساتھ اپنے گھروں سے کوچ کرو تاکہ ایک مخصوص دن مخصوص جگہ پر تمام آلودگیوں اور کثافتوں سے پاک و پاکیزہ ایک عظیم اجتماع تشکیل پائے اور تم اپنی آنکھوں سے اس اجتماع کے (لیشہدوا منافع لھم[2]) مادی، دنیاوی اور معنوی و روحانی منافع و فوائد دیکھو۔ اور درک کر سکو۔ اس اجتماع سے متعلق ایک نکتہ کی طرف پہلے بھی اشارہ کر چکا ہوں۔ اس جگہ مزید دو ایک نکتوں کی طرف اشارہ کرنا چاہتا ہوں جس نکتہ کی طرف اشارہ کر چکا ہوں وہ یہ تھا کہ حج کا موجودہ اجتماع ایسی بہت ساری سازشوں کو ناکام بنانے میں بڑا موثر ثابت ہوا ہے جو صدیوں سے ہم مسلمانوں کے درمیان تفرقہ اندازی کا سبب بنی ہوئی ہیں اور جن کے ذریعہ مذہبی عنوان کے تحت مختلف طریقوں سے اسلامی سماج و معاشرہ کے اتحاد و یگانگت میں رخنہ ڈالنے کی کوشش کی جاتی رہی ہے۔ میں پورے اطمینان و وثوق سے کہہ سکتا ہوں (اور وہ بھی اپنے ذاتی تجربہ کی بنیاد پر) کہ اگر حج کا یہ سالانہ اجتماع نہ ہوتا تو آج جو کمزور و خفیف سا اتحاد و یگانگت گوناگوں فرقوں اور مسلکوں کے مسلمانوں کے درمیان پایا جاتا ہے، وہ بھی نہ ہوتا یا اگر ہوتا بھی تو بہت ہی ضعیف و کمزور تر ہوتا۔ کیونکہ درحقیقت امت اسلامی کے اتحاد کی حفاظت و نگہبانی حج کا فریضہ ہے۔ کیوں؟ اس لئے کہ جب خدا ایک ہے تو خدا پرستوں کی امت بھی ایک ہی ہے۔ چنانچہ جب ایک شیعہ مسلمان جس کے دماغ میں سنی مسلمان کے خلاف سیکڑوں قسم کی غلط باتیں ڈال دی گئی ہیں جب وہاں جاتا ہے تو اسے یہ دیکھ کر حیرت ہوتی ہے کہ تمام سنی مسلمان علیؑ کے دشمن نہیں ہیں وہ یہ دیکھتا ہے کہ سیکڑوں سنی علیؑ سے اظہار محبت کرتے ہیں۔ اس نے یہ سنا تھا کہ تمام سنی فاطمہ زہراؑ کے دشمن ہیں یہ جھوٹ ہے بلکہ وہ یہ دیکھتا ہے کہ سیکڑوں سنی جنت البقیع جاتے اور اس جگہ احترام کرتے ہیں یہاں تک کہ بقیع میں دفن دیگر ائمہ معصومینؑ کا بھی احترام بجا لاتے ہیں۔ اس وقت اسے یہ خیال آتا ہے کہ اب تک اسے دھوکہ میں رکھا گیا اور وہ سنی مسلمان بھی جس نے یہ سن رکھا تھا کہ شیعہ در اصل کسی دوسرے دین کا حامل ہے اور ایک الگ قبلہ کی طرف اسلام سے ایک عجیب و غریب نماز پڑھتا ہے۔ وہاں وہ اپنی آنکھوں سے یہ دیکھتا ہے شیعہ اسی کی طرح اسی قبلہ کی طرف رخ کر کے نماز ادا کر رہا ہے۔

ویسے ہی انداز میں حج کے مناسک بجا لا رہا ہے جیسے ہم ادا کرتے ہیں۔ فقط چند جگہوں پر فتووں کا اختلاف پایا جاتا ہے۔ خود (اہل سنت) بھی آپس میں (فتووں کا اختلاف) رکھتے ہیں۔ اس طرح اس کی سمجھ میں یہ بات آجاتی ہے کہ ہمارے ذہنوں میں جو غلط تبلیغات کے ذریعہ یہ آمادہ گیا تھا کہ شیعہ کافر اور بے دین ہوتے ہیں، یہ سب جھوٹ ہے۔ (لیشہدوا[1]) اور جب وہ ان تمام مفید باتوں کو اپنی آنکھوں سے دیکھ لیتا ہے تو پھر غلط تبلیغات آسانی سے اس پر اثر انداز نہیں ہو سکتیں۔

[1] ان مناظر کا دیکھنا اور ان پر غور کرنا بہت مؤثر ہے۔

[1] حج/۲۷ [2] حج/۲۸

---

# مذہب نہیں سکھاتا آپس میں بیر رکھنا

بسنت محلہ ۵

اے میرے بھائیو! سب یک جا ہو کر اور محبت سے دشمنی کو مغلوب کر دو۔

پریم سمارگ

کسی سے مخالفت یا جھگڑا نہ کرو۔ مخالفت میں تکلیف ہوتی ہے۔ صلح کل ہو کر رہو۔

وَلَا تَكُونُوا كَالَّذِينَ تَفَرَّقُوا وَاخْتَلَفُوا مِن بَعْدِ مَا جَاءَهُمُ الْبَيِّنَاتُ ۚ وَأُولَٰئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ عَظِيمٌ ۝ (آل عمران ۱۰۵)

اور تم لوگ ان لوگوں کی طرح مت ہو جانا۔ جنہوں نے باہم تفرقہ کر لی۔ اور باہم اختلاف کر لیا۔ جبکہ ان کے پاس احکام واضح پہنچ چکے تھے۔ اور ان لوگوں کے لئے سزائے عظیم ہوگی (جو آپس میں مل کر نہیں رہے)

پس آؤ۔ ایسی باتوں کی پیروی کریں جن سے صلح اور میل ہو۔ اور جن سے ایک دوسرے کی عزت بڑھے۔

(رومیوں ۱۴-۱۹)

دیکھو! کیا اچھی اور خوبی کی بات ہے۔ کہ آپس میں بھائی بھائی مل کر رہیں۔ (زبور ۱۳۳-۱)

نیک کام مل کر ہی سرانجام ہو سکتے ہیں

(اتھرو وید ۲۰-۱۲۸-۱۲)

تم ایک دوسرے کی حفاظت کرو۔ اور ایک دوسرے کے مددگار ہو۔ (یجر وید ۱۲-۸۸)

آیت اللہ شہید باقر الصدر
ترجمہ: جناب سید محمد ظفر حسینی

# قرآن کا فلسفۂ تاریخ

اس عنوان کے تحت بحث کے لئے سب سے پہلے ہم جس موضوع کا انتخاب کر رہے ہیں وہ ہے "قرآن کریم میں تاریخ کے اصول و ضوابط"۔ اس سلسلے میں جو سوالات ہمارے سامنے آتے ہیں یوں ہیں، کیا قرآن کریم میں بشری تاریخ کے کچھ اصول و ضوابط پائے جاتے ہیں؟ کیا تاریخ انسانی کچھ ایسے قوانین کی حامل ہے جو اس کے ارتقائی سفر پر حاکم ہوں؟ — وہ کون سے اصول و ضوابط ہیں بشری تاریخ جن کی گرفت میں ہے؟ — تاریخ انسان کا آغاز کیونکر ہوا؟ — اس کی نشو و نما کس طرح ہوئی؟ — اس نے اپنا ارتقائی سفر کیسے طے کیا؟ نظریۂ تاریخ کے بنیادی اسباب کیا ہیں؟ — عملیۂ تاریخ میں انسان کا کیا کردار ہے؟ — عالم بشریت میں آسمانی نبوت و رسالت کے کیا نقوش و اثرات ہیں؟ — یہ وہ تمام سوالات ہیں جن سے مذکورہ بالا موضوع یعنی قرآن میں تاریخ کے اصول و ضوابط کے تحت ہمیں بحث کرنا ہے اور یہ قرآن کا وہ رخ ہے جو مختلف زاویوں اور عنوانات سے سہی لیکن قرآن کریم کے بیشتر حصوں میں زیر بحث آیا ہے، مثال کے طور پر انبیاء علیہم السلام کے قصوں کو پیش کیا جا سکتا ہے جو اس قرآنی پہلو کے عظیم جزو کی نمائندگی کرتے ہیں، انبیاء کرام کے قصے تاریخی نقطۂ نظر سے زیر بحث آئے ہیں، جن سے مؤرخین نے مکمل استفادہ کیا ہے اور ان تمام واقعات و حوادث سے متعرض ہوئے ہیں جنہیں قرآن کریم نے بیان کیا ہے اور جب مؤرخین نے کہیں پر کوئی ایسا خلا محسوس کیا ہے جسے قرآن نے پر نہیں کیا ہے تو انہوں نے اسے روایات و احادیث کے ذریعہ پُر کرنے کی کوشش کی ہے یا جو کچھ گذشتہ مذاہب کی کتابوں میں نقل ہوا ہے اس سے خلا کو بھرنا چاہا ہے اور یا جھوٹی داستانوں اور خرافات کے ذریعہ اسے ختم کرنے کی سعی کی ہے جس کے نتیجہ میں اس قرآنی پہلو کے نظم و ترتیب کی غرض سے تاریخ سے متعلق دفتر کے دفتر معرض وجود میں آگئے ہیں۔

اسی صورت قرآن میں اس پہلو پر ایک اور زاویہ یعنی قرآن کے اسلوب داستان نگاری کے نقطۂ نظر سے بھی بحث ہوئی ہے، نیز یہ کہ یہ قرآنی اسلوب حقیقت و واقعیت، قدرت بیان اور ندرت کلام کے جوہروں سے کس حد تک آراستہ ہے، قرآنی قصے حیاتی پہلوؤں اور تحرک بخش و واقعات آفریں عناصر کی دولت سے کتنے زیادہ مالامال ہیں؟ — یہ بھی چند ایسے گوشے ہیں جن پر گذشتہ موضوع کے تحت بحث ناگزیر ہے، نیز ان کے علاوہ بھی قابل بحث کچھ اور موضوعات ہیں، لیکن ہم فی الحال مذکورہ عنوان کے تحت جس زاویہ سے بحث کرنا چاہتے ہیں وہ یہ ہے کہ "اس گوشے سے تاریخ کے اصول و ضوابط پر کس حد تک روشنی پڑتی ہے" تاریخی اصول و ضوابط سے ہماری مراد وہ قوانین و حدود ہیں جو حرکت تاریخ میں مکمل طور پر کارفرما ہیں بشرطیکہ قرآن نے اس طرح کے اصول و ضوابط اور قوانین و حدود کا کوئی تصور ہمیں عطا کیا ہو۔

دوسرے علوم و فنون کی مانند تاریخ کی دنیا میں بھی ہمیں کچھ موجودات و ظواہر نظر آتے ہیں جس طرح فلکیات و طبیعیات وغیرہ کے میدانوں میں کچھ ظواہر ملتے ہیں اسی صورت تاریخی میدان میں بھی — جس کی توضیح و تشریح مخصوص فصلوں میں ہم عنقریب تاریخ ہی سے پیش کریں گے، موجودات و ظواہر کی ایک تعداد نظر آتی ہے، جس طرح دیگر میدانوں میں ان موجودات و ظواہر کے کچھ اصول و ضوابط اور قوانین و حدود معین ہیں اسی صورت ہمیں یہ دریافت کرنے کا حق حاصل ہے کہ تاریخی میدان میں پائے جانے والے ظواہر بھی کچھ اصول و ضوابط کے حامل ہیں یا نہیں؟ ان اصول و ضوابط اور قوانین و حدود کے بارے میں قرآن کریم کا موقف کیا ہے؟ اور قرآن نے ان کے متعلق مثبت یا منفی انداز میں، مجمل یا مفصل طور پر کس نقطۂ نظر کا اظہار کیا ہے؟؟

بعض لوگ اس وہم کے شکار ہیں کہ ہمیں — یہ توقع وابستہ نہیں کرنا چاہئے کہ قرآن کریم میں تاریخ کے اصول و ضوابط" جیسے موضوع پر کوئی بحث موجود ہوگی، کیونکہ طبیعیات، کیمیا اور نباتیات وغیرہ کے قواعد و ضوابط کی مانند تاریخ کے اصول و ضوابط کا مسئلہ بھی ایک علمی مسئلہ ہے اور قرآن اکتشافات و اختراعات کی کتاب کی حیثیت سے نازل نہیں ہوا ہے بلکہ اس کی حیثیت کتاب رشد و ہدایت کی ہے۔ قرآن کسی درسی کتاب کی شکل میں نہیں آیا ہے اور رسول اللہ پر ایک معلم کے عنوان سے نہیں نازل ہوئے ان معنوں میں کہ جس طرح شاگرد کے لئے استاد کی باتیں لائق تقلید و عمل ہوتی ہیں، اسی صورت قرآن کا وجود بھی ایک استاد کی سی ہے تاکہ وہ ماہر علوم اور متمدن و تہذیب یافتہ لوگوں کے ایک گروہ کا معلم و مربی ہو بلکہ یہ کتاب صرف اس لئے نازل ہوئی ہے کہ لوگوں کو گمراہی اور جاہلیت کے اندھیروں سے نکال کر رشد و ہدایت اور اسلام کے اجالوں میں لے آئے، لہذا اسے محض کتاب اصلاح و ہدایت کہا جا سکتا ہے نہ یہ کہ اکتشافات و اختراعات کی کتاب تصور کیا جائے۔

یہیں سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ ہمیں قطعاً یہ امید نہیں رکھنا چاہئے کہ قرآن دیگر علوم و فنون سے متعلق کسی قسم کے حقائق و معارف اور ان کے بنیادی قواعد و ضوابط کے بارے میں کوئی نظریہ پیش کرے گا، یا طبیعیات، کیمیا اور نباتیات و حیوانیات وغیرہ جیسے موضوعات پر کوئی بحث و تبصرہ کرے گا۔ البتہ ہمیں یہ تسلیم ہے کہ ان تمام علوم و فنون کی طرف قرآن میں اشارات ضرور موجود ہیں، لیکن یہ اشارات بس اسی حد تک ملتے ہیں جس حد تک قرآن کے ان ہی پہلو (اثبات الوہیت کے مسئلے) پر روشنی پڑ سکے اور اس الٰہی کتاب کا ربانی رخ سامنے آ سکے۔ ایک ایسی کتاب جو ماضی، حال اور مستقبل کے تمام حالات کا اپنے دامن میں احاطہ کئے ہوئے ہے جس کو گوناگوں علوم و فنون کے مختلف میدانوں میں انسانی تجربات و انکشافات پر علمی حقائق و معارف اور بے شمار رازہائے سربستہ کے چہروں سے نقاب کشائی کے سلسلے میں صدیوں کی سبقت و اولیت حاصل ہے، لیکن یہ قرآنی اشارات و کنایات نہ ہی علمی اغراض و مقاصد کے تحت ہیں جن کا ابھی تذکرہ ہوا ہے نہ یہ کہ ان کا مقصد فزکس اور کیمسٹری وغیرہ کی تعلیم دینا ہو۔ قرآن، انسان کی تخلیقی صلاحیتوں کی جگہ خود نہیں لینا چاہتا ہے اور نہ اس کی خداداد لیاقتوں اور صلاحیتوں کو تلاش اور ریسرچ کے ذرائع سے باز رکھنا چاہتا ہے خواہ وہ زندگی کے شعبوں میں سے کسی بھی شعبۂ حیات میں تلاش اور ریسرچ کا مسئلہ ہو، جس کا ایک جزو تجربات و مشاہدات اور موجودات سے آشنائی بھی ہے، چنانچہ قرآن نے کبھی بھی ان امور کی جگہ خود نہیں لینا چاہی ہے، بلکہ خود کو ایک ایسی روحانی اور معنوی طاقت کے عنوان سے پیش کیا ہے جس کا کام انسان کی ہدایت و رہنمائی، اس کی خوابیدہ طاقتوں کو بروئے کار لانا، زندگی کے سچے راستے پر اسے گامزن کرنا اور ولولہ و تحرک عطا کرنا ہے۔

غرضیکہ یہ بات جب تسلیم شدہ ہے کہ قرآن ایک ایسی کتاب ہے جس کا فریضہ لوگوں کی ہدایت و رہنمائی ہے اور وہ اکتشافات و اختراعات کی کتاب نہیں ہے تو اب ہمارے لئے اس بات کی کوئی گنجائش باقی نہیں رہ جاتی ہے کہ ہم یہ بیجا توقع رکھیں کہ قرآن ان تمام علوم و فنون سے متعرض ہو جن کے اصول و ضوابط کی تعیین و حد بندی اور قوانین و حدود طے کرنا انسانی فہم و دماغ کا کام ہے — ہم کیوں بلاوجہ منتظر رہیں کہ قرآن علوم و فنون کے بنیادی اصول کی نشاندہی کرے گا اور اس سلسلے میں اپنے نظریات بیان کرے گا؟ یا کائنات کے بے شمار شعبوں اور میدانوں میں سے صرف شعبۂ تاریخ میں اس کے اصول و ضوابط سے متعلق کوئی علمی مفہوم ہمارے سامنے پیش کرے گا؟؟ — جبکہ دیگر شعبوں میں قرآن نے اس طرح کی کوئی روش نہیں اپنائی ہے، اور اس سلسلے میں قرآن پر کوئی اعتراض بھی وارد نہیں ہو سکتا کہ وہ دیگر میدانوں میں اس قسم کے رویہ کا حامل کیوں نہیں ہے؟؟ — کیونکہ اگر ان اصول و ضوابط اور قواعد و قوانین کی نشاندہی اور حقائق و معارف کی نقاب کشائی کی ذمہ داری قرآن کے دوش پر ہوتی تو اس کتاب کی نوعیت بھی کچھ اور ہی ہوتی پھر یہ پوری فضائے بشریت کے فائدے اور مقصد کی کتاب نہ رہ جاتا بلکہ علوم و فنون کے ماہر طبقہ کی مخصوص کتاب ہو جاتا جسے ایک درسی اور نصابی کتاب کے عنوان سے مخصوص گروہوں، شعبوں اور حلقوں میں پڑھایا جاتا۔

ہمارے اختیار کردہ موضوع سے متعلق بعض افراد کے یہ چند اعتراضات ہیں اور باوجودیکہ کسی حد تک یہ اعتراضات بجا اور درست ہیں یعنی قرآن اکتشافات و اختراعات کی کتاب نہیں ہے، وہ انسان کی ارتقائی طاقتوں، ایجاد و اختراع کی قوتوں اور تلاش اور ریسرچ کی صلاحیتوں کو زنگ آلود نہیں بنانا چاہتا ہے، بلکہ وہ رشد و ہدایت کی کتاب ہے، اس کے باوجود ہمیں تاریخ اور دنیا کے دیگر علوم و فنون کے درمیان ایک بنیادی فرق نظر آتا ہے اور یہی وہ بنیادی فرق ہے جو تاریخ پر حاکم اصول و ضوابط نے ایک ایسا مسئلہ وجود میں لاتا ہے جسے علوم کے دیگر شعبوں اور بشری معارف کے دیگر میدانوں کے برخلاف قرآنی فریضے سے مربوط اور منسلک کر دیا ہے، یعنی ہدایت ہی کی طرح وہ بھی قرآن کی اہم ترین ذمہ داری ہے اور وہ یہ ہے کہ قرآن کتاب ہدایت ہونے کے ساتھ ساتھ اصلاح بشری اور تغییر باطن کی کتاب بھی ہے، اور "تغییر باطن" یہ قرآن کی وہی ذمہ داری ہے جس کو خود اس نے ظلمت سے نکال کر نور میں لانے سے تعبیر کیا ہے، "یخرجہم من الظلمات الی النور"

تفسیر بالمعنی کا عمل دو بہتر پہلوؤں کا حامل ہے۔ اس کا اولین پہلو اس کے مضمون اور مطالب و مفاہیم کا ہے، جس کی بازگشت احکام الٰہی، ضوابط حیات اور قوانین زندگی کی جانب ہوتی ہے اور جنہیں ہم تشریعی امور کا نام دیتے ہیں عمل تفسیر کا یہ الٰہی، ربانی اور آسمانی پہلو ہے، یہی پہلو اس شریعت الٰہیہ کی نمائندگی کرتا ہے جو نبی اکرمؐ پر نازل ہوئی اور جس کا نزول ہوتے ہی تمام تاریخوں میں اس کا چرچا ہوا، کیونکہ یہ شریعت اس ماحول کی وسعت سے جس میں نازل ہوئی تھی کہیں زیادہ بڑی اور اس فرد کے دائرۂ وجود سے جس کو اس کی تبلیغ و رسالت کی ذمہ داری سونپی گئی تھی کہیں زیادہ وسیع تھی۔ — چنانچہ عمل تفسیر کے اس پہلو کو مضمون اور مطالب و مفاہیم کے پہلو کا نام دیا جا سکتا ہے، نیز اسے تشریعی احکام اور ایسے قواعد و قوانین کے نام سے بھی یاد کر سکتے ہیں، عمل تفسیر جن کی پابندی ہم پر لازم قرار دیتا ہے اور یہی اس کا الٰہی و ربانی پہلو بھی ہے۔ اس کے علاوہ عمل تفسیر ایک اور پہلو کا حامل ہے جو نبی اکرمؐ اور اصحاب کرام کے ذریعہ بروئے کار آیا ہے، چنانچہ ہم جب ایک ایسے عمل کی شکل میں جو لوگوں کے ایک گروہ یعنی پیغمبر اکرمؐ اور اصحاب کرام کی ذوات مقدسہ میں مجسم ہو کر سامنے آیا ہے۔ ملاحظہ کرتے ہیں.

اور ایسے ان افراد میں مجسم ایک اجتماعی عمل کے روپ میں دیکھتے ہیں نیز یہ بھی مشاہدہ کرتے ہیں کہ یہ ایک ایسا عمل ہے جو مختلف حالات و واقعات کے موڑ سے گذرا ہے اور جس نے متعدد اقتصادی، معاشرتی، سیاسی اور فوجی میدانوں میں اجتماعی بحث و نزاع کے مختلف مراحل سر کئے ہیں، (اس صورت) جب ہم تفسیر کے اس عمل کا اس حیثیت سے جائزہ لیتے ہیں کہ یہ عرصۂ تاریخ میں واقع ایک ایسا مجسم بشری کردار ہے جس کا (تاریخی دنیا کے علاوہ) دوسرے گروہوں اور دیگر حالات و واقعات سے بھی ایک ایسا تعلق ربط اور لگاؤ ہے، جو اس کی تائید و تردید دونوں کا مستحق بن سکتا ہے۔ خلاصہ یہ کہ جب عمل تفسیر کا اس نقطۂ نظر سے ہم مشاہدہ کرتے ہیں تو وہ انسانی جنبہ کے حامل ایک بشری کردار کی شکل میں سامنے آتا ہے اور یہ وہ افراد ہیں جن پر دوسرے لوگوں کی مانند تاریخی اصول و ضوابط بہت زیادہ حد تک حکم فرما ہوتے ہیں بالکل اسی طرح سے کہ جیسے دیگر طبقات اور گروہوں پر ان کی فرماں روائی ہوتی ہے۔

اس اعتبار سے کہا جا سکتا ہے کہ عمل تفسیر اس کد و کاوش کا نام ہے جو قرآن کریم اور پیغمبر اکرمؐ کی جانفشانی کا ثمرہ ہے جس کے دو پہلو ہیں۔ ایک قانون و شریعت اور دوسرا وحی و الہام، چنانچہ وہ ایک الٰہی و ربانی عمل اور بشری تاریخ کی سطح سے کہیں زیادہ بلند اور مافوق ہے لیکن اس اعتبار سے کہ وہ ایک ایسا عمل ہے جسے تاریخ انسانیت کے میدان میں انجام دیا جا رہا ہے اور اس حیثیت سے کہ وہ ایک ایسی بشری سعی و کوشش کا نام ہے جس کا براہ راست دوسری بشری کاوشوں اور کوششوں سے مقابلہ اور ٹکراؤ ہے۔ بہرحال اسے ایک ایسا تاریخی عمل تسلیم کرنا ہوگا جس پر تاریخی اصول و ضوابط بہر صورت حاکم ہوں گے، چنانچہ خداوند عالم نے موجودات عالم کے نظم و ضبط کی خاطر تاریخ کی دنیا میں جو قواعد و قوانین وضع فرمائے ہیں وہ اس پر حکم فرما ہیں۔ — یہی وجہ ہے کہ ہم یہ مشاہدہ کرتے ہیں کہ جب قرآن عمل تفسیر کے اسی دوسرے پہلو یعنی بشری و انسانی جنبہ کے متعلق گفتگو کرتا ہے تو اس کا محور محض ذات بشر ہوتی ہے، آسمانی پیغام اور وحی و الہام کا اس میں کوئی دخل نہیں ہوتا ہے بلکہ وہ انسان کے صرف بشری جنبہ کو پیش نظر رکھتے ہوئے گفتگو کرتا ہے اور ان انسانوں کا تذکرہ کرتا ہے جہاں وہ تمام تاریخی اصول و ضوابط حکم فرما ہوتے ہیں جو دوسرے افراد کے یہاں بھی پائے جاتے ہیں، مثال کے طور پر ہمیں یہ ملے گا کہ جب قرآن نے جنگ احد میں مسلمانوں کی فتح و کامیابی کے مسئلے پر روشنی ڈالنا چاہی، درصورتیکہ وہ جنگ بدر میں عظیم الشان نمایاں کامیابی حاصل کر چکے تھے لیکن اس کے بعد انہیں جنگ احد میں کافی نقصانات اٹھانے پڑے اور ابتدا میں شکست کا سامنا کرنا پڑا تو جب قرآن نے اس نقصان اور شکست کا تذکرہ کیا تو کن الفاظ میں کیا؟ — کیا یہ کہا کہ سماوی پیغام اور نبوت و رسالت کو نقصان و شکست کا سامنا کرنا پڑا؟؟..

نہیں! یہ ہرگز نہیں کہا!!.... کیونکہ وحی الٰہی اور نبوت و رسالت کا مرتبہ دنیاوی معیاروں کے مطابق وضع کئے گئے فتح و شکست کے مفاہیم سے کہیں زیادہ برتر اور بلند ہے، الٰہی پیغام اور نبوت و رسالت کبھی شکست خوردہ ہوئے ہیں اور نہ کبھی شکست کھا سکتے ہیں، ہاں! جسے شکست کا منہ دیکھنا پڑا ہے وہ صرف انسان ہے خود یہ وہی انسان کیوں نہ ہو جس کو الٰہی پیغام کی تبلیغ و رسالت کی ذمہ داری سونپی گئی ہے، اس کی وجہ یہ ہے کہ یہ انسان بہرحال تاریخی اصول و ضوابط کی گرفت میں ہوتا ہے، چنانچہ ہمیں اس سلسلے میں قرآن کا ارشاد یوں ملے گا: وتلک الایام نداولها بین الناس (آل عمران/۱۴۰) یعنی یہ (فتح و شکست کے) وہ دن ہیں جنہیں ہم لوگوں کو یکے بعد دیگرے دکھاتے ہیں.

یہاں پر قرآن نے انسانوں کا ذکر بحیثیت انسان کے کیا ہے، چنانچہ مقصود قرآنی یہ ہے کہ اس واقعہ کا ربط درحقیقت تاریخی اصول و ضوابط سے ہے مسلمانوں کو جنگ بدر میں ایسی صورت حال میں کامیابی نصیب ہوئی جو تاریخی اصول و ضوابط کے مطابق اس دور کے موجودہ حالات فتح و کامیابی کی متقاضی تھی اور معرکۂ احد میں انہیں شکست کا منہ دیکھنا پڑا جب تاریخ کی وہی صورت حال شکست و ہزیمت ہی کی متقاضی تھی۔ ان یمسسکم قرح فقد مس القوم... الخ (آل عمران/۱۴۰) یعنی اگر تمہیں شکست اور نقصان کا سامنا کرنا پڑا ہے تو تمہارے دشمنوں پر بھی یہ افتاد پڑے گی، ہم نے فتح و شکست کے دنوں کو باری باری سب کے لئے قرار دیا ہے — قرآن کے کہنے کا مطلب یہ ہے کہ تم یہ تصور ہرگز نہ کرنا کہ فتح و کامیابی اللہ کا عطا کردہ تمہارا ذاتی حق ہے بلکہ تمہیں معلوم ہونا چاہئے کہ نصرت و کامیابی تمہارا فطری حق ہے، بشرطیکہ تم نے ان تاریخی اصول و قوانین کی روشنی میں اس کے اسباب و مقدمات خود فراہم کئے ہوں، جو حصول کامیابی کے لئے خداوند عالم کی جانب سے معین کئے گئے ہیں، چنانچہ جنگ احد میں تمہاری ناکامی کا یہی سبب ہوا، چونکہ تمہارے حالات فتح کے متقاضی نہیں تھے اس لئے شکست کا منہ دیکھنا پڑا — غرضیکہ یہاں پر قرآن کا روئے سخن بشر کی طرف بعنوان بشر ہے، اس کی گفتگو کا محور بشری اعمال و افعال ہیں، یہاں پیغام سماوی اور منصب نبوت و رسالت سے کوئی بحث نہیں ہے اور صرف اتنے ہی پر اکتفا نہیں بلکہ قرآن اس مرحلے میں اور بھی آگے گیا ہے اور اس نے پردۂ تاریخ پر نقل و حرکت کرنے والی نہایت پاکیزہ و پارسا مخلوق یعنی دنیائے بشریت کو دھمکی تک دی ہے، چنانچہ خطاب کرتے کہا ہے کہ اگر تم اپنا تاریخی کردار صحیح معنوں میں ادا نہ کرو گے اور خود کو اس بات کا اہل ثابت نہ کرو گے کہ الٰہی پیغام کی تبلیغی ذمہ داری اور منصب رسالت کا بار سنبھال سکو تو اس کا قطعاً یہ مطلب نہ ہوگا کہ وحی الٰہی کا سلسلہ منقطع اور پیغمبری کا کام بند کر دیا جائے اور تاریخی اصول و قوانین نافذ نہ کئے جائیں، ایسا ہرگز نہ ہوگا، تم اگر اپنا فریضہ ادا نہ کرو گے تو تمہاری جگہ پر دوسروں کو لایا جائے گا تاریخ تمہیں اپنے منصب سے معزول کر کے تمہارے بدلے یہ ذمہ داری دوسری امتوں کے حوالے کر دے گی، جو تمہارے مقابلے میں تم سے کہیں زیادہ بہتر اسباب و حالات فراہم کرنے کی اہل ہوں گی اور تم سے کہیں زیادہ بہتر انداز میں اپنے فرائض و کردار ادا کر سکیں گی، اور صرف یہی نہیں بلکہ ایسی صورت حال میں جب حالات اس کے متقاضی نہ ہوں گے کہ تم لوگوں پر گواہ بن سکو تو پھر وہ امتیں تم پر اور تمام لوگوں پر گواہ قرار دی جائیں گی۔

چنانچہ اس مطلب کی طرف یوں اشارہ کیا ہے: الا تنفروا یعذبکم .... الخ (توبہ/۳۹)

یعنی اگر تم نے خود کو جہاد کے لئے آمادہ نہ کیا تو دردناک عذاب میں مبتلا ہوگے، اللہ تعالیٰ تمہاری جگہ دوسرے لوگوں کو لائے گا، تم اسے کسی طرح کا نقصان نہیں پہنچا سکتے ہو وہ ہر امر پر قادر ہے — دوسری جگہ یوں ارشاد ہے: یاایها الذین آمنوا من یرتد منکم عن دینه ..... الخ (مائدہ/۵۴) یعنی اے ایمان والو! تم میں سے جو کوئی بھی اپنے دین سے منحرف اور مرتد ہوا تو اللہ تعالیٰ اس کے عوض ایسے لوگوں کو وجود میں لائے گا جنہیں وہ خود دوست رکھتا ہوگا اور وہ بھی اسے دوست رکھتے ہوں گے، جو مومنین سے انکسار و خاکساری کے ساتھ پیش آئیں گے، کافروں سے شدت و سختی کا سلوک روا رکھیں گے، راہ خدا میں جہاد کریں گے اور انہیں ملامت کرنے والوں کی ملامت کا کوئی خوف و ہراس نہ ہوگا۔ یہ خدا کا لطف و کرم ہے وہ جسے چاہے نوازتا ہے اور وہ صاحب وسعت اور علیم و دانا ہے۔

معلوم ہوا کہ ان جگہوں پر قرآن کا موضوع بحث عمل تفسیر کا دوسرا رخ بشری پہلو ہے اور انسان سے اس کی گفتگو اس کی کمزوری و ناتوانی، استقامت و پامردی، انحراف و گمراہی اور حالات کی فراہمی و عدم فراہمی اور سازگاری و ناسازگاری کے بارے میں ہے۔

چنانچہ یہ بات یہیں سے ثابت ہو جاتی ہے کہ تاریخ اور تاریخی اصول و ضوابط کے موضوع کا قرآن جیسی الٰہی کتاب سے جو اگرچہ رشد و ہدایت کی کتاب ہے اور لوگوں کو تاریکی سے نکال کر نور میں لانے کے لئے نازل ہوئی ہے — بے حد گہرا ربط اور اعضائے جسمانی کا سا شدید تعلق ہے، کیونکہ عمل تفسیر کے عملی رخ یا یوں کہا جائے کہ اس کے بشری پہلو کا سر تسلیم ہمیشہ تاریخ کے قواعد و قوانین کے سامنے خم اور سدا تاریخ کے زیر اثر ہے، لہٰذا ہمارے لئے ضروری ہے کہ ہم اس سے مکمل استفادہ کریں اور قرآن کے لئے ضروری ہے کہ وہ اس سلسلے میں ہمیں ایسے نظریات و تصورات عطا کرے جن سے فلسفۂ تاریخ اور تاریخی اصول و ضوابط کے موضوع پر اسلام و قرآن کے بنیادی افکار و نظریات کا ایک اجمالی نقشہ سامنے آسکے

اس بیان سے یہ بات مکمل طور پر واضح ہو جاتی ہے کہ فلسفۂ تاریخ کی نوعیت فزکس، کیمسٹری اور علوم فلکیات و حیوانیات و نباتیات وغیرہ کی سی نہیں ہے، کیونکہ ان علوم اور ان کے اصول و ضوابط کا تاریخ سے براہ راست کوئی رابطہ نہیں ہے لیکن اس کے برعکس تاریخ اور تاریخی اصول و ضوابط کا براہ راست رابطہ عمل تفسیر سے ہے، اسی لئے جب بھی عمل تفسیر کا دوسرا رخ زیر بحث آئے تو ضروری ہے کہ فلسفۂ تاریخ اور تاریخی اصول و ضوابط کی بھی توضیح و تشریح کی جائے اور اس سلسلہ میں ہمیں قرآن سے پوری توقع رکھنا چاہئے کہ وہ ہمیں اس موضوع سے متعلق بنیادی قواعد و قوانین سے آگاہ کرے، البتہ ہماری یہ توقعات قطعاً بیجا ہوں گی کہ قرآن علم تاریخ اور اس کے قواعد و ضوابط کی ایک مدرسی کتاب کا کردار ادا کرے یعنی اس کے دامن میں تاریخ سے متعلق تمام تفصیلات و جزئیات موجود ہوں حتیٰ کہ اس میں وہ تمام باتیں بھی بیان کی گئی ہوں جن کا تفسیر کے اس عمل سے — جسے نبی اکرمؐ کی ذات گرامی انجام دیتی ہے — دور کا بھی واسطہ نہ ہو کیونکہ قرآن بنیادی طور پر رشد و ہدایت کی کتاب ہے، اس نے کسی بھی علم

باقی صفحہ ۱۶ پر

درس آیت اللہ العظمیٰ منتظری

ترجمہ: جناب محمد علی

# معرفتِ خدا

قبلہ عالی قدر حضرت آیۃاللہ العظمیٰ منتظری مدظلہ نے کچھ عرصہ سے نوجوان نسل کے لئے بعض اہم موضوعات پر مشتمل نہج البلاغہ کے خطبوں کی تشریح و توضیح کا نہایت مفید سلسلہ شروع کیا ہے۔ پیش نظر مقالہ "معرفت الٰہی" کے موضوع پر آپ کے درس کا ترجمہ ہے جس میں مولائے کائنات کے خطبہ نمبر ۱۸۶ کی تشریح کی گئی ہے۔

— ادارہ —

## صفات خداوند عالم :

خداوند عالم کی صفتیں تین طرح کی ہیں :۔

۱۔ صفات حقیقیہ : جیسے علم، قدرت، حیات اور ارادہ۔ یہ وہ چیزیں ہیں جو حقیقی ہیں۔ ان کو صفات کمال بھی کہتے ہیں۔

۲۔ صفات اضافیہ : جیسے خالقیت رازقیت۔

ہر مکرّر کو اضافہ کہتے ہیں لہٰذا جب ہم یہ کہتے ہیں کہ خدا رازق ہے، خالق ہے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ کوئی مخلوق بھی ہے جس کو اس نے خلق کیا ہے جس کو وہ رزق دیتا ہے۔

ان صفت کو صفاتِ اضافیہ اس لئے کہتے ہیں کہ اس کا دوسرا سرا خود ہم ہیں — ہم کو رزق ملتا ہے تو آخر یہ رزق کون دیتا ہے؟ — ظاہر ہے کہ ہمارا رازق خدا ہے۔ اس صفت رازقیت کو صفت اضافیہ کہتے ہیں، اسی طرح دوسرے موارد بھی ہیں۔

۳۔ صفات سلبیہ : یہ وہ صفتیں ہیں جو خدا کے لئے نقص اور عیب ہیں۔ اس لئے ہم ان صفتوں سے خدا کی نفی کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ خدا مرکب نہیں ہے، جسم نہیں ہے، عاجز نہیں ہے، جوہر نہیں ہے، عرض نہیں ہے ......

بہرحال ہم خدا کو ان ہی اضافی صفات اور صفات سلبیہ کے ذریعہ پہچانتے ہیں — صفات حقیقیہ، جو صفات کمال ہیں ہم ان کو نہیں پہچان سکتے۔ اس لئے کہ ہم خود ناقص اور محدود ہیں اور ناقص کامل کا سراغ نہیں لگا سکتا۔ محدود، لامحدود کا احاطہ نہیں کر سکتا۔

علم، قدرت، حیات اور ارادہ خدا وہ صفات ثبوتیہ ہیں جو حقیقی ہیں یہ صفتیں عین ذات خدا ہیں۔ یعنی علم خدا وہ علم ہے جو لامتناہی ہے، قدرت خدا وہ قدرت ہے جو لامحدود ہے۔ حیات پروردگار عالم وہ حیات ہے جو غیر متناہی ہے۔ اسی طرح ذات باری تعالیٰ بھی غیر متناہی ہے وہ ہم انسانوں کی طرح نہیں ہے۔ ہمارا علم اور ہماری قدرت زائد بر ذات ہیں۔ اس لئے کہ ہم دراصل عالم نہیں ہیں، پڑھنے لکھنے کے بعد تھوڑا سا علم حاصل ہو جاتا ہے۔ دراصل ہمارے پاس قدرت نہیں ہے۔ رفتہ رفتہ ہم کو قدرت اور توانائی حاصل ہوتی ہے۔ لیکن چونکہ خدا کا علم اور اس کی قدرت ذات خدا کی طرح لامتناہی ہیں، کوئی صفت اس کی ذات سے جدا نہیں ہے، اس لئے ہم اس کی ذات و صفت کو کما حقہ نہیں سمجھ پاتے۔

ہم ایک بار پھر اس بات کو بیان کر دیں کہ ہمارے لئے خدا کی معرفت صرف صفات اضافیہ اور صفات سلبیہ کے ذریعہ ممکن ہے۔ چونکہ "صفات اضافیہ" میں ہم خود طرف اضافت (دوسرا سرا) ہیں اس لئے کہتے ہیں کہ ہم حادث ہیں۔ ہر حادث کو ایک محدث کی ضرورت ہے۔ ہم کو رزق دیا جاتا ہے لہٰذا ہمیں ایک رازق کی ضرورت ہے۔

صفات سلبیہ کے ذریعہ خدا کو پہچاننے کا طریقہ یہ ہے کہ — چونکہ ہم اپنی کمی اور نقص و عیب کو درک کر سکتے ہیں جیسے عاجزی، احتیاج، مرکب ہونا، یا جسم والا ہونا وغیرہ۔ اس لئے ہم یہ فیصلہ کرتے ہیں کہ خدا میں یہ کمی نہیں ہونی چاہئے۔

لیکن صفات حقیقیہ، ذات خدا کی طرح ہیں وہ ہمارے فہم کی دسترس سے باہر ہیں۔ ہم ان کی کنہ تک نہیں پہونچ سکتے اس لئے کہ ہم ان کا احاطہ نہیں کر سکتے۔

جن لوگوں نے خدا کی صفات حقیقیہ کی توضیح کی کوشش کی ہے۔ وہ دانستہ یا نادانستہ طور پر بھٹک گئے ہیں یا ان سے بہت ہی فاش غلطی سرزد ہوئی ہے۔

## صفات خدا کے بارے میں اشاعرہ کا عقیدہ :

اشاعرہ کا کہنا ہے کہ خدا کے صفات حقیقیہ حقیقت رکھتے ہیں وہ زائد بر ذات ہیں! یعنی خدا الگ ہے اور اس کا علم ایک الگ موجود ہے جو اس کی ذات کے علاوہ ہے اسی طرح قدرت، حیات، وغیرہ غرض کہ وہ اس بات کے قائل ہیں کہ خدا کی سات حقیقی صفتیں، ذات خدا سے الگ موجودات ہیں اور وہ بھی قدیم ہیں۔ اس طرح وہ درحقیقت آٹھ قدیم کے قائل ہو گئے اور انہیں، اشاعرہ "قدماء ثمانیہ" کے نام سے یاد کرتے ہیں۔

متکلمین کی اس جماعت یعنی اشاعرہ پر اعتراض کیا گیا ہے کہ اگر عیسائی اقانیم ثلاثہ (باپ، بیٹا، روح القدس) کے قائل ہونے کی وجہ سے مشرک ہو گئے تو اشاعرہ آٹھ قدیم ماننے کے بعد کیوں کر نہ مشرک ہوں گے یہ بھی شرک ہی کی ایک قسم ہے۔

## صفات خدا کے بارے میں معتزلہ کا عقیدہ :

معتزلہ اس عقیدہ سے دور رہنا چاہتے تھے اور چونکہ وہ یہ نہیں سمجھ سکے کہ صفات، عین ذات ہیں اس لئے انہوں نے کہا کہ "قدیم تو ایک ہی ہو سکتا ہے اور وہ خدا ہے۔ وہ علم، قدرت اور حیات وغیرہ نہیں رکھتا، ہاں اس کی ذات ہی اس کے صفات کی نائب ہے۔ یعنی خدا کی ذات صفت کی جگہ لے سکتی ہے۔ لہٰذا علم نہ رکھنے کے باوجود علم والے کام اس سے سرزد ہوتے ہیں۔ قدرت نہ ہونے کے باوجود قدرت سے متعلق امور اس سے انجام پاتے ہیں۔

## الٰہی فلسفیوں کا عقیدہ :

الٰہی فلسفیوں نے قرآن اور وحی الٰہی سے کسب فیض کیا ہے۔ انہوں نے نہ تو اشاعرہ کے عقیدہ کو قبول کیا ہے نہ معتزلہ کے عقیدہ کو۔ ان کا کہنا ہے کہ خداوند عالم "حقیقی صفات" رکھتا ہے لیکن ہماری طرح سے اس کے صفات زائد بر ذات نہیں ہیں بلکہ عین ذات ہیں۔ خدا علم، قدرت، حیات وغیرہ رکھتا ہے اور جس طرح اس کی ذات لامتناہی ہے ویسے ہی اس کا علم اس کی حیات سب لامتناہی ہیں — بعض فلسفیوں کی تعبیر کے مطابق حقیقت ہستی، عین علم، عین قدرت، عین ادراک اور عین حیات ہے۔ لہٰذا خدا یہ سب صفتیں رکھتا ہے لیکن یہ صفتیں زائد بر ذات نہیں بلکہ عین ذات ہیں۔

حاج ملا ہادی سبزواری مرحوم فرماتے ہیں :

والاشعری بازدیاد قائلۃ  وقال بالنیابۃ المعتزلۃ

اشاعرہ زائد بر ذات صفات کے قائل ہیں اور معتزلہ ذات کو نائب صفات مانتے ہیں۔

بہرحال، وجود و ہستی تمام کمالات کے ساتھ ساتھ ہے اور چونکہ ذات خدا لامتناہی ہے اس میں نیستی کا کہیں گذر نہیں ہے اس لئے علم بھی لامتناہی ہے۔ اس میں جہل کی کوئی گنجائش نہیں۔ اسی طرح حیات اور قدرت وغیرہ بھی لامتناہی ہیں۔

چونکہ یہ صفات عین ذات پروردگار عالم ہیں اس لئے ہم انہیں درک نہیں کر سکتے۔ انسان ارتقا کی چاہے کتنی ہی بلند منزل پر کیوں نہ پہونچ جائے چاہے وہ خاتم الانبیاء ہی کیوں نہ ہو جائے لیکن وہ ذات حق تعالیٰ کا احاطہ نہیں کر سکتا۔ اس لئے کہ ترقی کی اعلیٰ منزل کے بعد بھی وہ اس کی مخلوق اور ممکن الوجود رہے گا اور ممکن الوجود، ذات واجب الوجود کو بعینہ درک نہیں کر سکتا۔

یہی وجہ ہے کہ معصومین علیہم السلام نے فرمایا: "ماعرفناک حق معرفتک" اے میرے معبود جو تیری حق معرفت ہے وہ ہم ادا نہیں کر سکے۔

اس مختصر سی گفتگو کے بعد اب ہم مقدمہ کو تمام کرتے ہیں اور اصل خطبہ سے گفتگو شروع کرتے ہیں۔

حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا: "ما وحدہ من کیفہ" وہ موحد نہیں ہے جو خدا کے لئے کیفیت کا قائل ہو جائے اس لئے کہ کیف اعراض میں سے ہے اور خدا نہ جسم ہے نہ عرض۔

## مقولات عشر:

فلاسفہ کہتے ہیں کہ اس عالم کے تمام موجودات دس مقولوں پر منقسم ہیں۔ ان میں سے ایک مقولہ جوہر[1] ہے۔ جو ہر ذات اشیاء ہے اور دوسرے مقولات اعراض ہیں۔ "کیفیت" ان ہی اعراض میں سے ایک عرض ہے۔ جس کا مطلب ہے "کیفیت و احوال اشیاء"۔

دوسرا مقولہ "کم" ہے۔ "کم" کا مطلب چیزوں کی مقدار اور اندازہ ہے جیسے خط، سطح، جسم و اعداد دوسرے سات مقولات کو اعراض نسبیہ کہتے ہیں مثلاً اشیاء کی نسبت جب زمانہ سے دی جاتی ہے تو اس کو "متی" اور مکان سے نسبت دی جاتی ہے تو "این" کہتے ہیں۔

## اقسام کیف:

فلاسفہ کیف[2] کو چار حصوں میں تقسیم کرتے ہیں۔

۱۔ **کیفیات محسوسہ**: وہ کیفیتیں جو حواس پنجگانہ (ذائقہ، سامعہ، لامسہ، باصرہ اور شامہ) کے ذریعہ محسوس کی جاتی ہیں جیسے رنگ جو آنکھوں سے دیکھا جاتا ہے۔ یا کسی چیز کی نرمی، سختی یا حرارت و برودت ہاتھوں کے ذریعہ محسوس ہوتی ہے۔

۲۔ **کیفیات استعدادیہ**: وہ چیزیں جن میں متاثر و منفعل ہونے کی قوت ہو یا نہ ہو مثلاً ہم کہتے ہیں کہ فلاں شئے نرم ہے وہ دب سکتی ہے، یا فلاں چیز سخت ہے نہیں دب سکتی۔ یا یہ کہتے ہیں کہ فلاں ضعیف المزاج ہے۔ بیمار ہونے کی استعداد اس میں موجود ہے یا یہ کہتے ہیں کہ فلاں قوی المزاج ہے اس میں جراثیم اور جلدوں سے بچنے کی قوت پائی جاتی ہے۔ ان ساری باتوں کو کیفیات استعدادیہ کہتے ہیں۔

۳۔ **کیفیات نفسانیہ**: وہ صفتیں جو نفس انسان میں پیدا ہوتی ہیں جیسے آدمی عالم نہیں ہوتا بعد میں علم حاصل کرتا ہے یا قدرت نہیں رکھتا، بعد میں صاحب قدرت بنتا ہے۔ یہ قدرت و علم وغیرہ جو انسان کے نفس میں پیدا ہو جاتے ہیں انہیں کیفیات نفسانیہ کہتے ہیں۔

۴۔ **وہ کیفیات جو کمیات سے مخصوص ہیں:**

یہ وہ کیفیتیں ہیں جو مقدار پر عارض ہوتی ہیں جیسے خط سطح اور جسم تعلیمی یہ "کم" ہیں لیکن انہیں ایک کیفیت پیدا کرنے کی صلاحیت موجود ہے۔ ان کیفیتوں کو "کم" سے مختص کیفیت کہتے ہیں مثلاً ایک جسم جو مثلث ہے، ممکن ہے کہ وہ "مربع" یا "ذوزنقہ" ہو جائے۔ یا جسم تعلیمی کی سطح جو کبھی مثلث اور کبھی مربع ہو جاتی ہے۔ یہ وہ کیفیات ہیں جو کمیات سے مخصوص ہیں۔

[1] مقولات عشرہ میں ایک تو جوہر ہے اور نو مقولہ عرض ہیں۔ کم، کیف، وضع، این، اضافہ، متی، ملک، فعل و انفعال مقولہ عرض ہیں ارسطو کا کہنا ہے کہ دنیا کے تمام موجودات انہیں دس مقولوں پر منحصر ہیں۔ بعض فلاسفہ پانچ ہی مقولات کے قائل ہیں اور بعض کہتے ہیں کہ بنیادی مقولات چار ہیں (جوہر، کم، کیف اور نسبت) یہ حضرات نسبت کو این اور زمان سے نسبت کو متی سمجھتے ہیں۔

[2] کیف سے مراد وہ عرض ہے جس کا تصور خود اس کے علاوہ کسی دوسرے پر موقوف نہ ہو (انہا ہیئۃ قارۃ [illegible] ) خواجہ نصیر الدین طوسی اساس الاقتباس [illegible] دوسرے [illegible] موقوف نہ ہو اور اس کے تصور میں خود [illegible] کے علاوہ کسی دوسرے [illegible] کے تصور کی [illegible]

کہ یہ چیزیں اس کے پاس نہیں تھیں۔ کسی دوسرے نے یہ ساری چیزیں اسے عطا کی ہیں۔ ایسی صورت میں ایک ایسے ایجاد کرنے والے کی ضرورت ہوگی جو ان صفتوں کو اس خدا کو عطا کرے!! اور کوئی بھی ایسا نہیں ہے جو ان باتوں کا قائل ہو یا اس کا دعوی کرے۔

یا یہ کہا جائے کہ یہ کیفیتیں زائد بر ذات ہیں اور خدا خود اپنی ذات پر ان کیفیتوں کو عارض کرتا ہے ایسی صورت میں یہ کہنا پڑے گا کہ خدا ازل سے ان کیفیتوں کا حامل ہے پھر تو یہ وہی بات ہوگی جو اشاعرہ کہتے ہیں۔ اشاعرہ "قدمائے ثمانیہ" کے قائل ہیں اور یہ شرک ہے۔

اسی وجہ سے امیر المومنین علیہ السلام فرماتے ہیں: "ما وحدہ من کیفہ" یعنی وہ مشرک ہو جائے گا جو خدا کے لئے کیفیتوں کا قائل ہو جائے اس لئے کہ کیف عرض ہے اور اعراض زائد بر ذات ہیں۔ اگر کوئی خدا کے لئے کیف کا قائل ہو جائے اور کیف کو ذات کی طرح قدیم جانتا ہو تو اس سے یہ بات لازم آتی ہے کہ ایک "ذات قدیم" ہو اور ایک "کیفیت قدیم" اس طرح پلٹ کر اشاعرہ ہی کی بات آتی ہے جو خلاف توحید ہے۔

اس نکتہ کو حضرتؑ نے اپنے پہلے خطبہ میں بیان فرمایا ہے۔ آپ فرماتے ہیں کہ "فمن وصف اللہ فقد قرنہ" جو خدا کے لئے ایسی صفت کا قائل ہو جیسی صفت ہمارے اندر پائی جاتی ہے، جیسے علم، قدرت، کیف (سفیدی، سیاہی، درازی، کوتاہی وغیرہ) تو یہ صفتیں ہماری ذات پر زائد ہیں ایسی صفتوں کا خدا کی ذات میں قائل ہونا خدا کی ذات میں الگ سے ان صفتوں کا لانا ہے اور اس طرح تعبیر کرنا ہے کہ ایک تو خدا کا وجود ہے۔ اور الگ سے اس میں علم بھی ہے!

"ومن قرنہ فقد ثناہ" اور اگر ایسی چیزوں کو خدا کا قرین قرار دیا تو دوگانگی کے قائل ہوگئے اور یہ شرک ہے۔ بالکل اسی طرح جس طرح عیسائی اقانیم ثلاثہ (باپ، بیٹا، روح القدس) کے قائل ہیں۔ یا اشاعرہ "قدمائے ثمانیہ" کے قائل ہیں۔

"لشہادۃ کل صفۃ انہا غیر الموصوف وشہادۃ کل موصوف انہ غیر الصفۃ" اس لئے کہ ہر صفت گواہی دیتی ہے کہ وہ موصوف سے الگ ایک چیز ہے اور ہر موصوف شہادت دیتا ہے کہ وہ صفت کا غیر ہے۔ لہذا اگر کوئی علم، قدرت، حیات کو زائد بر ذات مانے تو یہ درست نہیں ہے اس لئے کہ درحقیقت صفات خدا عین ذات ہیں یعنی وہی ذات عین علم و قدرت و حیات ہے۔

ہم اس مقام پر مذکورہ بالا گفتگو کی مناسبت سے پیغمبر اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ایک حدیث نقل کر رہے ہیں تاکہ مطلب واضح ہو جائے۔

ابو الفضل شیبانی اس حدیث کو نقل کرتے ہوئے اس کی سند ابن عباس تک لے جاتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ "قدم یہودی علی رسول اللہ" ایک یہودی پیغمبر کی خدمت میں آیا "فقال یا محمد! انی سائلک عن اشیاء تلجلج فی صدری منذ حین" اور اس نے کہا کہ میرے دل میں ایک بات ہے جو بہت دنوں سے کھٹک رہی ہے وہ میں آپ سے پوچھنا چاہتا ہوں۔ "فان انت اجبتنی عنہا اسلمت علی یدک" اگر آپ اس کا جواب دیدیں تو میں آپ کے ہاتھوں پر اسلام قبول کر لوں گا۔

حضرتؑ نے فرمایا "اسأل یا ابا عمارۃ" اے ابو عمارہ پوچھو۔ "فقال یا محمد صف لی ربک" اس نے کہا کہ آپ ہمارے لئے اپنے رب کی توصیف بیان کریں۔

آپ نے فرمایا "ان الخالق لا یوصف الا بما وصف بہ نفسہ" وہ خدا جو تمام موجودات کا پیدا کرنے والا ہے قابل توصیف نہیں ہے مگر ان چیزوں کے ذریعہ، جن سے خود اس نے اپنی توصیف کی ہے (وہ صفات، صفات کمال ہیں اور صفات کمال عین ذات ہیں)

اس مقام پر اہل فن کے لئے ایک نکتہ کی طرف اشارہ کرنا چاہتا ہوں اور وہ یہ ہے کہ فلاسفہ ——— حکمت متعالیہ ——— کی بحث میں کہتے ہیں کہ:

"عالم میں حقیقت وجود کے سوا کچھ نہیں ہے۔ تمام ماہیتیں امور اعتباری ہیں عدم تو کچھ ہے ہی نہیں۔ لہذا حقیقت بس ہستی ہے اس لئے صفات کمال جو حقیقت میں انکی بازگشت حقیقت ہستی کی طرف ہوتی ہے۔"

